# راہ ہدایت

## (حصہ دوم)

چوہدری ظفر اللہ خان طاہر



# انڈیکس

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پیش لفظ

ہمارا آج کا دور بعض لحاظ سے بہت ہی خوش قسمت دور ہے۔ یہ وہ دور ہے جس میں پیشوایان مذاہب کی اور خاص طور پر خاتم الانبیاء، خاتم المرسلین حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشگوئیوں کے مطابق آخری زمانہ کا منجی مسیح ومہدی ظاہر ہوا۔ وہ موعود اقوام عالم ظاہر ہوا جس کی انتظار میں ہزاروں لاکھوں بلکہ کروڑوں لوگ اس دنیا سے گزر گئے مگر ان کی اس امام سے ملنے اور اس امام کے دور کو پانے کی خواہش پوری نہ ہوسکی۔ بہت سے لوگ ایسے تھے جنہوں نے اپنی نسلوں کو وصیت کی کہ جب وہ امام آخرالزمان ظاہر ہو تو انہیں ہمارا اسلام پہنچائیں۔

خوشا نصیب کہ ہم نے وہ زمانہ پایا۔ اس مسیح ومہدی کو پایا۔ اس امام کو دیکھا، اس کی علامات کو جانچا اس کی تائیدات الٰہیہ کو محسوس کیا۔ اس کے ذریعہ ہونے والے غلبہ اسلام کے آثار کو دیکھا۔ اس کی اپنی پیشگوئیوں کو پورا ہوتے دیکھا۔

مگر وائے افسوس کہ ہر زمانہ کے مامور من اللہ کی طرح یہ مامور من اللہ بھی مخالفوں کی مخالفتوں اور استہزاء اور شرارتوں سے بچ نہ سکا۔ ہر ایک قسم کے مظالم اس امام اور اس کے ماننے والوں پر ڈھائے گئے، استہزاء اور ٹھٹھے کا کوئی پہلو ایسا نہیں جسے آزمایا نہ گیا ہو۔ اس امام اور اس کی جماعت کے ساتھ کینہ اور بغض اور دشمنی کے اظہار اور استہزاء کیلئے جو طریق اختیار کئے گئے ان میں سے ایک طریق تحریر وتقریر کی صورت میں معصوم اور غافل قلوب واذہان کو مسموم کرنے کا ہے۔ اس حوالہ سے لاتعداد کتب پمفلٹ آئے



دن منظر عام پر آتے رہتے ہیں۔ اگرچہ ان میں کوئی نئی بات یا نیا امر نہیں ہوتا بلکہ وہی پرانے گھسے پٹے اعتراضات ہی ہوتے ہیں جن کے جوابات بارہا جماعت کی طرف سے دیئے جا چکے ہوتے ہیں۔ تاہم پرانا مال ومتاع جب نئے برتنوں میں پیش کیا جاتا ہے تو بہت سے سادہ لوح دھوکہ بھی کھا سکتے ہیں۔ اسی وجہ سے جماعت احمدیہ کی طرف سے ہمیشہ جوابی قلمی جہاد شروع رہتا ہے۔

مولوی محمد یوسف صاحب لدھیانوی ان لوگوں میں سے ہیں جنہوں نے اس مامور من اللہ کی مخالفت میں کافی ہاتھ پاؤں مارنے کی ناکام کوشش کی ہے۔ ان کے ایک رسالہ بنام ''شناخت'' کا جواب خاکسار نے ''راہ ہدایت'' کے نام سے لکھا تھا۔ ''راہ ہدایت'' نامی رسالہ چونکہ ایک معین رسالہ کے جواب میں تحریر کیا گیا تھا اس لئے اس میں خاص طور پر انہیں اعتراضات اور سوالات کا جواب دیا گیا تھا جو کہ مدنظر رسالہ میں اٹھائے گئے تھے۔ اس رسالہ میں چودہ ایسی علامات مسیح ومہدی پر لکھا گیا ہے جو کہ مدنظر رسالہ میں زیر بحث لائی گئی تھیں اور ان چودہ علامات پر جو اعتراضات اٹھائے گئے تھے ان کے تفصیلی جوابات دیتے ہوئے یہ ثابت کیا گیا تھا کہ ان علامات پر حضرت اقدس مرزا غلام احمد صاحب قادیانی علیہ السلام پورے اترتے ہیں اس لئے وہی سچے مسیح ومہدی ہیں۔

اس میں حدیث مجدد دین، شادی اور اولاد، حج وزیارت، مدفن مسیح موعود، مسیح موعود کا نزول، حکم وعدل، کسر صلیب، لڑائی اور جزیہ بند، دجال کی تعیین اور قتل دجال، امن و آشتی، کثرت مال وغیرہ کی علامات پر لکھا گیا ہے۔

اس کتاب کو الحمدللہ کہ پسند کیا گیا۔ مگر اس کے ساتھ ساتھ یہ ضرورت محسوس کی گئی کہ اس نہج پر دیگر علامات مسیح آخرالزماں کو بھی بیان کیا جائے۔ اس ضمن میں جب خاکسار کو ارشاد ہوا اور توجہ دلائی گئی اور تحریک کی گئی تو میں نے مسیح ومہدی آخرزمان کی دیگر ان علامات کو جمع کیا جن پر پہلے حصہ میں بحث نہیں کی گئی تھی۔ چنانچہ اب راہ ہدایت حصہ

دوم کی صورت میں بقیہ علامات پر بحث درج کی جا رہی ہے۔

اس کتاب میں یہ اہتمام کیا گیا ہے کہ شیعہ و سنی دونوں کے لٹریچر کو مد نظر رکھا جائے تا کہ یہ کتاب ہر دو مکتبہ فکر کے لئے رہنمائی کا کام کر سکے۔ اس کتاب میں علامات مسیح آخر الزمان کو دو بڑے حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔

نمبر ۱: مسیح موعود کی ذاتی و شخصی علامات: اس کے تحت ۲۷ علامات درج کی گئی ہیں۔

نمبر ۲: مسیح موعود کے زمانہ کی علامات: اس میں پھر دو حصے ہیں۔

اوّل وہ علامات جن کا تعلق آسمان اور اجرام فلکی کے ساتھ ہے۔ اس کے تحت ۷ علامات درج کی گی ہیں۔

دوم وہ علامات جن کا ظہور زمین کے ساتھ متعلق ہے۔ اس کے تحت ۱۵ علامات درج کی گئی ہیں۔ اور نتیجہ یہ نکالا گیا ہے کہ جب یہ تمام علامات جو مسیح آخر الزمان کے ساتھ متعلق ہیں حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی مسیح موعود علیہ السلام کے وجود پر پوری ہو رہی ہیں جب آپ کے زمانہ میں آسمان اور زمین پر آخری امام کے ظہور کی علامات پوری ہو چکی ہیں تو پھر یہی وہ سچا مسیح و مہدی ہے جس نے آنا تھا سو وہ آ چکا۔

یارو جو مرد آنے کو تھا وہ تو آ چکا
یہ راز تم کو شمس و قمر بھی بتا چکا

پس جب یہ دور، یہ زمانہ مسیح و مہدی کے ظہور کا زمانہ ہے تو وہ مہدی و مسیح کیوں ظاہر نہ ہوتا؟ وہ ظاہر ہو چکا۔ علامات پوری ہو چکیں۔ حضرت مرزا صاحب نے درست ہی فرمایا تھا۔

وقت تھا وقت مسیحا نہ کسی اور کا وقت
میں نہ آتا تو کوئی اور ہی آیا ہوتا



قارئین کرام کی سہولت کی غرض سے اس کتاب کے پانچ ابواب بنا دیئے گئے ہیں۔

باب اوّل: چند ضروری مسائل

باب دوم: مسیح و مہدی علیہ السلام کی ذاتی و شخصی علامات

باب سوم: آسمانی علامات

باب چہارم: زمینی علامات

باب پنجم: آخری گزارش۔ صداقت انبیاء کے دو معیار

یہ کتاب اس امید کے ساتھ اس دعا کے ساتھ تحریر کی گئی ہے کہ خدا کرے یہ بہتوں کی ہدایت کا موجب ہو۔ بہتوں کو بچانے کا موجب ہو۔ آمین

دعا گو

چوہدری ظفر اللہ خان طاہر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# باب اوّل

# چند ضروری مسائل

## اس مسئلہ کی اہمیت

اللہ تعالیٰ کی ذات تمام صفات کا مرجع ہے۔ ہر قسم کی خوبی اور صفت اسی ذات سے پھوٹتی ہے۔ اس سلسلہ کائنات میں جو خوبیاں ہمیں جانداروں اور بے جان وجودوں میں نظر آتی ہیں درحقیقت یہ سب اسی ذات کی صفات کا عکس ہیں۔ وہ اصل ہے باقی جو کچھ ہے وہ ظل ہے۔ وہ حقیقت ہے باقی سب کچھ اسی حقیقت کا ایک پَرتو ہے۔

اُسی مالک کائنات نے اس کائنات کو درحقیقت اپنی صفات کے ظہور کیلئے پیدا فرمایا۔ جو وجود اور جو چیز اللہ تعالیٰ کی کسی صفت کا مظہر ہو جاتی ہے وہ حق ہے۔ اس کے برعکس تاریکی اور شیطانیت ہے۔

اللہ تعالیٰ نے آدم کو پیدا کیا تو اس کی وجہ یہ بیان فرمائی کہ اس نوع میں یہ خوبی ہو سکتی تھی کہ وہ دیگر تمام کائنات کے بالمقابل سب سے زیادہ اللہ تعالیٰ کی صفات کے ظہور کا ذریعہ بن سکتا تھا۔ کنت کنزاً لا اُعرَفُ فَاَحبَبتُ ان اعرف فخلقت خلقاً

(ملا علی قاری: موضوعات کبیر: حرف الکاف: مترجم: ص:۲۹۹: محمد سعید اینڈ سنز کراچی: مطبع سعیدی کراچی)

اور اللہ تعالیٰ نے اپنی اس کمزور مخلوق پر رحم کرتے ہوئے یہ سنت جاری فرمائی کہ وہ ہر زمانہ اور ہر دور میں ایسے وجود ظاہر فرماتا رہا جو اپنے زمانہ کی ضروریات کے مطابق



صفات باری تعالیٰ کو ظاہر کرتے رہے اور لوگوں کو اس نور کی طرف دعوت دیتے رہے۔ یہ انبیاء و اولیاء کا قافلہ چلتا رہا یہاں تک کہ ایک کامل مظہر کو دنیا میں بھجوانے کی ضرورت پیدا ہوئی تو ہمارے آقا و مولا حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم مبعوث فرمائے گئے۔ آپ اللہ تعالیٰ کی جملہ صفات کے مظہر اتم کے طور پر ظاہر ہوئے۔ آپ کا لایا ہوا دین آخری دین ہے۔ آپ کو جو شریعت دی گئی وہ قیامت تک کیلئے رہنما ہے اور آپ کی رسالت ہمیشہ ہمیش کیلئے ہے۔

اب ہدایت کا ہر باب آپ کے ساتھ ہی متعلق ہے۔ آپ ہی ہادی کامل ہیں۔ آئندہ ہمیشہ کیلئے ہدایت آپ ہی کے ذریعہ سے نصیب ہوگی۔ چونکہ ہر فرد بشر فانی ہے۔ کل نفس ذائقة الموت (العنکبوت:۵۸) یعنی ہر انسان کو لازماً موت کا مزہ چکھنا ہے۔ بالکل برحق ہے۔ اس لئے اُس ھادی کامل نے اپنے بعد آئندہ زمانوں میں اپنی اُمت کو ہاں اسی امت کو جو خیر امت ہے بے یارومددگار چھوڑنا نہ چاہا بلکہ بہت تفصیل کے ساتھ اپنے جاں نثاروں کو اپنے محبوں کو یہ بتایا کہ میرے بعد اللہ تعالیٰ اس امت کی اصلاح کے لئے اپنے پیاروں کو اسی امت میں سے بھجواتا رہے گا وہ آئیں گے اور دین کی تجدید کریں گے۔ (ابوداؤد: کتاب الملاحم: باب مایذکر فی قرن المائة)

چنانچہ آپ نے خاص طور پر ہر صدی کے سر پر ایسے اہل اللہ وجودوں کے بھجوائے جانے کی خوش خبری عطا فرمائی۔ یہ وہ وجود ہیں جو حقیقی طور پر عترت رسول ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانی اولاد ہیں کیونکہ اولاد کی طرح اپنے باپ یعنی رسول مقتداً کے مقصد کو پورا کرنے میں کوشاں وجود ہیں۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ کے فضل و رحم کے ساتھ یہ پیشگوئی ہر دور میں پوری ہوتی رہی اور ایسے وجود ظاہر ہوتے رہے۔ یہاں تک کہ مجددین کی فہرستیں شائع ہوگئیں اور بارہ صدیوں کے مجددین کے نام شائع ہوگئے۔

(مولوی صدیق حسن خان: حجج الکرامۃ: فی آثار القیامۃ: صفحہ ۱۳۵ تا ۱۳۹)

اکثریت نے ان بزرگوں کو بالآخر قبول کرلیا۔

ہمارے آقا و مولیٰ حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے آئندہ زمانہ کے حالات کو پیش خبریوں میں بیان فرماتے ہوئے ایک ایسے زمانہ اور دور کے متعلق بھی بتایا جو کہ ہمہ گیر قسم کی روحانی تباہیوں کا دور ہونا تھا۔ یہ وہ دور ہے جس میں ہر طرح کے فتنے پیدا ہونے تھے۔ اس دور میں دجال کا فتنہ، یاجوج ماجوج کی تباہیاں، اخلاقی انحطاط اور اُمت محمدیہ خیر الامم کا بنی اسرائیل کی طرح فرقوں میں بٹ جانا، تعلیم قرآن سے عمل کا اٹھ جانا، خوبصورت اور بڑی بڑی مساجد کی تعمیر ہونا مگر ہدایت سے خالی ہونا، علماء کا شریر ترین مخلوق ہو جانا، بے حیائی کا عام ہو جانا، قرآن پڑھنا مگر اس کا اثر حلق سے نیچے نہ ہونا وغیرہ وغیرہ ایسی تفصیلی اور ہمہ گیر قسم کی علامات ہیں جن کا ظہور پذیر ہونا پیشگوئیوں میں مذکور ہے۔

لیکن اس رحمۃ للعالمین نے مخلوق خدا کو اس عظیم فتنہ میں سرگرداں چھوڑ نا پسند نہ فرمایا بلکہ اُن تباہ کن اور ہلاکت خیز حالات میں آپ نے یہ نوید بھی سنائی کہ اللہ تعالیٰ جو اس دین قویم دین اسلام اور شریعت حقہ کا محافظ ہے وہ اس دور میں ایک ایسے وجود کو مبعوث فرمائے گا جو کہ ان دجالی فتنوں کا علاج کرے گا۔ آپ نے اس وجود کا نام مسیح بھی رکھا اور مہدی بھی رکھا۔ ان حقائق کو دیکھتے ہوئے یہ نتیجہ کھل کر سامنے آتا ہے کہ اس دور میں جب یہ فتنے پیدا ہونگے مسیح و مہدی موعود کا وجود ایک متاع بے بہا ہوگا۔ اسی کے ساتھ اسلام اور اہل اسلام بلکہ کل عالم کی ترقیات اور نجات وابستہ ہوگی۔ سچ تو یہ ہے کہ جو شخص بھی اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر صدق دل سے ایمان لاتا ہے۔ جو دل محبت باری تعالیٰ و محبت رسول سے متمتع ہے جس نے بھی قال اللہ اور قال الرسول کو پڑھا اور سمجھا اور بصیرت کی نظر سے مطالعہ کیا ہے وہ اس عظیم الشان ہادی وجود کی اہمیت سے انکار نہیں کرسکتا۔



ہاں جو ہر طرف سے منہ پھیر لے، حقائق سے آنکھیں موند لے، تعصب کی آگ میں جل رہا ہو، اپنی ذاتی انا کے پردوں میں لپٹا ہو، ظاہری اور دنیاوی مال و دولت اور علم و فضل پر نازاں ہو، خاکساری اس کے لئے موت ہو، اطاعت اس کے لئے پیغام اجل ہو، اللہ کی راہ میں قربانیاں کرنا، مال و دولت خرچ کرنا اس کے لئے پروانہ وفات ہو وہ اس عظیم پیشگوئی سے ضرور انکار کرے گا۔ اس کی عظمت سے منکر ہوگا کیونکہ ہر زمانہ میں جب بھی اللہ کی طرف سے ہادی آتے رہے لوگ انہیں وجوہ کی بناء پر منکر ہوتے رہے۔

مگر یہ دین تو کامل دین ہے اس کا رسول تو خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔ آپ نے ہر ایک معاملہ کو اس تفصیل سے بیان فرمایا کہ کسی معمولی عقل کے انسان کے لئے بھی راہ فرار نہیں چھوڑی۔ یہی وجہ ہے کہ آج تک اُمت محمدیہ کی اکثریت شیعہ و سنی مسیح و مہدی کے آنے کے منتظر ہیں ہر دو فرقوں کا لٹریچر اس کثرت سے اس مسئلہ پر موجود ہے کہ اس کی تفصیل لکھنے کی چنداں حاجت نہیں ہے۔

ہمارے آقا و مولیٰ حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس امام کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ مجھے قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے تمہارے اندر لازماً مسیح آئیں گے۔ (بخاری: کتاب الانبیاء: باب نزول عیسی بن مریم)

ایک روایت میں ہے کہ آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ لازماً اور یقیناً اس مہدی موعود کو بھیجے گا یہاں تک کہ اگر قیامت قریب آجائے اور ایک دن اس میں رہ جائے تو اللہ تعالیٰ اس دن کو لمبا اور دراز کردے گا یہاں تک کہ اس موعود کو بھجوا دے۔ (ابوداؤد کتاب و باب المہدی)

پھر آپ نے اپنی اُمت اور اپنے متبعین کو ہدایت کی کہ:

جب اس کے آنے کی خبر تمہیں ملے تو جاؤ اور جا کر اس کی بیعت کرو اس کو میرا سلام پہنچاؤ۔ فرمایا کہ اگر تمہیں برف کے تودوں پر گھٹنوں کے بل جانا پڑے تو بھی جاؤ۔

(ابن ماجہ: کتاب الفتن: باب خروج المہدی)

کون وہ مسلمان ہوگا؟ کون وہ عاشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہوگا؟ جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ان ارشادات، ان تاکیدات، ان فرمودات کو یکسر اٹھا کر ایک طرف پھینک دے گا اور سنگدلی اختیار کرتے ہوئے یہ کہے گا کہ اس امت میں کسی موعود مسیح و مہدی نے نہیں آنا۔ اُمت محمدیہ کی اکثریت ہمیشہ سے اسی عقیدہ یعنی ظہور مسیح ومہدی کو تواتر کے ساتھ مانتی چلی آئی ہے۔

## صرف تین راستے

البتہ اب چونکہ مسیح ومہدی کے ظہور کی اکثر علامات پوری ہو چکی ہیں۔ خاص طور پر جو زمانہ مسیح ومہدی کے ظہور کا قرآن وحدیث کی روشنی میں بزرگان اُمت محمدیہ بیان کرتے چلے آئے ہیں وہ گزر چکا ہے اور ان ظاہر پرست لوگوں کی امیدوں کے مطابق کوئی مسیح ومہدی ظاہر نہیں ہوا اس لئے اس حالت یاس میں صرف تین ہی راستے تھے۔

اوّل یہ کہ سرے سے ہی اس متواتر اور عظیم پیشگوئی کا انکار کر دیا جائے اور یہ کہہ دیا جائے کہ کسی مسیح ومہدی نے نہیں آنا اور جو احادیث اس ضمن میں ہیں وہ لائق قبول نہیں ہیں۔ چنانچہ یہی ہوا کہ ایک گروہ نے سرے سے ان احادیث کو ہی ردّ کر دیا۔

دوسرا راستہ یہ تھا کہ ان تمام ارشادات رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو برحق مانا جائے اور ایک ایسے وجود کی تلاش کی جائے جو عین وقت پر علامات کے عین مطابق آ گیا اور ان لوگوں سے اس کے دعویٰ کے سمجھنے میں اسی طرح غلطی ہوگئی ہو جیسا کہ ہر زمانہ کے مامور من اللہ کے ضمن میں لوگوں سے ہوتی چلی آئی ہے۔ اور اس طرح اپنی غلطی کو تسلیم کرتے ہوئے اس مامور من اللہ کو قبول کر لیا جائے۔ اس میں کوئی شک وشبہ نہیں کہ بہت سے عقل مند اور باشعور اور نیک لوگ ایسے تھے جنہوں نے دیانت داری اور سنجیدگی سے اس پر غور کیا اور اللہ تعالیٰ نے ان کے دلوں کو سچ کی طرف پھیر دیا اور انہوں نے اس مامور



من اللہ کو جس کا نام نامی حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی علیہ السلام ہے اسے قبول کر لیا۔ اس طرح اس مایوسی سے باہر آ گئے۔

ایک تیسرا راستہ بھی تھا کہ جس پر ایک اور گروہ قائم ہے اور وہ یہ ہے کہ مسیح ومہدی کے ظہور کی پیشگوئی تو قطعی اور یقینی ہے یہ ممکن ہی نہیں کہ اس کا ظہور نہ ہو البتہ اس کا ابھی وقت نہیں آیا اور جو علامات ظاہر ہو رہی ہیں وہ اس وجود کے ظہور کے زمانہ کے قرب کی علامات ہیں اس لئے وہ آئندہ زمانہ میں ظاہر ہونگے۔

اس طبقہ فکر کے لوگوں کے سامنے یہ مشکل امر موجود ہے کہ ایک طرف مسیح و مہدی کے ظہور کے زمانہ کی علامات پوری ہو چکی ہیں اور واقعتاً مسیح موعود ومہدی مسعود کو ظاہر ہو جانا چاہئے تھا تو دوسری طرف ایک مدعی مسیحیت ومہدویت تو موجود ہے مگر اس میں انہیں وہ علامات پوری ہوتی نظر نہیں آتیں جو سچے مسیح ومہدی کے لئے آثار میں بیان کی گئی ہیں۔

ان لوگوں کو ٹھنڈے دل اور پُرسکون ذہن کے ساتھ پہلے یہ پوری تسلی کر لینی چاہئے کہ کیا ابھی تک اس وجود کا انتظار کرتے رہنا جائز بھی ہے یا نہیں؟ کہیں اس طرح نہ ہو کہ جس طرح یہود نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا انکار کر دیا اور کہا کہ یہ ہماری کتب میں درج علامات کے مطابق نہیں آیا اس لئے ہم اسے قبول نہیں کریں گے بلکہ ہم سچے مسیح کا انتظار کریں گے اس طرح وہ انہیں ماننے سے محروم رہے اور آج تک ان کا مزعومہ مسیح نہ ظاہر ہوا نہ آئندہ ظاہر ہوگا۔ جس نے آنا تھا وہ آیا اور چلا بھی گیا مگر یہ اسے ماننے سے محروم رہے۔

پھر یہود اور عیسائیوں نے ہمارے آقا ومولیٰ حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت یہی غلطی دہرائی اور آج تک انکار کرتے چلے آ رہے ہیں۔

مولوی حبیب الرحمٰن صاحب کاندھلوی لکھتے ہیں۔

"اسلام سے قبل یہود و نصاریٰ اس بات کے مدعی تھے کہ ایک آنے والا آئے گا اگرچہ اس آنے والے سے مراد حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس تھی اور وہ آ چکی لیکن چونکہ یہود و نصاریٰ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کا انکار کیا اس لئے وہ آج تک ایک آنے والے کے منتظر ہیں"۔

(حبیب الرحمٰن صدیقی کاندھلوی: عقیدہ مہدویت اور ظہور مہدی: انجمن اسوہ حسنہ پاکستان کراچی)

پس یہ مقامِ غور ہے کہ کہیں اس طرح کی غلطی کا ارتکاب تو نہیں ہو رہا کہیں ایسا تو نہیں کہ ہم اپنی غفلت اور نادانستگی یا پھر تعصب کی بناء پر عیسائیوں اور یہود کے قدم پر قدم مار رہے ہوں۔ تلك اذاً قسمة ضيزى

یہ نہ ہو کہ اس انتظار میں ہم اس جہان سے کوچ کر جائیں اور جب خدا کے حضور پیش ہوں تو وہاں اس سوال کا جواب نہ بن سکے کہ میرا سچا مہدی و مسیح آیا تھا آپ نے اسے قبول کیوں نہ کیا؟ کیونکہ وہاں پر یہ جواب کہ وہ ہماری مزعومہ علامات کے مطابق ظاہر نہ ہوا تھا اس لئے ہم نے اسے قبول نہ کیا قابل قبول نہ ہوگا کیونکہ یہ تو وہی غیر معقول عذر ہے جو ہر مامور من اللہ کے نہ ماننے والے کرتے آئے ہیں۔ جیسے ان سب منکرین انبیاء کا یہ عذر ردّ کر دیا جائے گا اسی حال سے انہیں دوچار ہونا پڑے گا۔

اس صورت حال میں ضروری ہے کہ اس مدعی کے متعلق تحقیق و تفتیش ضرور کی جائے اور اپنے دل کو ہر قسم کے تعصب سے آزاد کر کے غور کیا جائے۔ دعا کی جائے۔ خدا سے رہنمائی مانگی جائے اور اس وجود کو بھی مامورین من اللہ کے معیار پر ہی جانچا جائے۔ ہم محض للہ ان لوگوں کے ساتھ ہمدردی رکھتے ہیں ہماری خواہش ہے کہ چند ایسے امور یہاں درج کر دیں کہ جو ان احباب کے دلوں کی تسلی کا موجب ہوں۔ وباللہ التوفیق



# مسیح و مہدی دو نام ایک وجود

ان امور میں سے ایک امر تو یہ ہے کہ علماء نے عام طور پر ذہنوں میں یہ بات جاگزیں کی ہوئی ہے کہ مسیح الگ وجود ہے اور مہدی الگ وجود ہے اور وہ دونوں ایک ہی زمانہ میں ظہور فرمائیں گے۔

حالانکہ اپنے زمانہ کے اعتبار سے قدیم ترین کتاب حدیث مؤطا امام مالکؒ ہے۔ اور اس کتاب میں نزول مسیح کی پیشگوئی کا تو ذکر ہے مگر "مہدی" کے آنے کی پیشگوئی کا الگ سے نہ کوئی ذکر ہے اور نہ ہی امام صاحب نے اس کا الگ کوئی باب باندھا ہے۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اُس زمانہ تک مسیح و مہدی سے مراد ایک ہی وجود لیا جاتا تھا۔ کیونکہ اگر یہ دو الگ الگ وجود ہوتے تو لازماً امام صاحب مہدی کا الگ ذکر فرماتے۔

پھر ہم دیکھتے ہیں کہ مقام کے اعتبار سے بخاری اور مسلم صحاح ستہ میں سے بھی اعلیٰ مقام کی مانی گئی ہیں اور انہیں صحیحین کا نام دیا جاتا ہے۔ ان دونوں کتابوں میں بھی ہمیں نزول مسیح کی پیشگوئی تو صراحت کے ساتھ ملتی ہے مگر الگ سے امام مہدی کے نزول یا ظہور یا خروج کی پیشگوئی نہیں ملتی۔ اس سے بھی ظاہر ہے کہ ان دونوں بزرگ ائمہ حدیث کے نزدیک بھی مسیح اور مہدی دونوں ایک وجود کے دو نام ہیں کیونکہ اگر یہ دو الگ الگ وجود ہوتے ان دونوں کا الگ الگ ظہور ہونا ہوتا تو یہ دونوں بزرگ ائمہ حدیث لازماً الگ الگ ان کا ذکر فرماتے۔ الگ الگ ان کے ابواب باندھتے۔

جب ہم کتب احادیث کو مزید غور سے دیکھتے ہیں تو ہم قطعی طور پر اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ ہمارے آقا و مولا حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے دونوں کو ایک ہی وجود قرار دیا ہے۔ چنانچہ بخاری میں مندرج حدیث کے مطابق آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مسیح موعود کا ذکر فرما کر اسے ہی امام مہدی قرار دیا ہے چنانچہ فرمایا۔

كيف انتم اذا نزل ابن مريم فيكم و امامكم منكم

(بخاری کتاب بدء الخلق باب نزول عیسی بن مریم)

یعنی آپ لوگوں کا کیا حال ہوگا جب کہ مسیح ابن مریم تم میں تشریف لائیں گے اور وہ تم میں سے ہی تمہارے امام ہونگے۔

بعض لوگ یہ کہا کرتے ہیں کہ امامکم منکم کا یہ ترجمہ درست نہیں ہے کہ ''وہ تم میں سے تمہارے امام ہونگے'' بلکہ ترجمہ یہ ہے کہ ''جب کہ تمہارے امام تم میں موجود ہونگے'' حالانکہ یہ ترجمہ ہرگز درست نہیں ہے کیونکہ اوّل تو یہاں کسی مہدی کا ذرہ بھر بھی اشارہ نہیں اور نہ ہی امام بخاریؒ نے اپنی صحیح میں مہدی کے متعلق کوئی باب باندھا ہے ورنہ وہ اتنے بڑے اور اہم معاملہ کو نظر انداز کس طرح کر سکتے تھے۔ وہ تو تفصیل سے اس کے لئے الگ باب باندھتے۔ مگر امام صاحب صرف ابن مریم کا ذکر فرما کر خاموش ہو جاتے ہیں۔ پس یہاں پر امامکم میں امام سے مراد وہی ابن مریم ہیں جن کا پیچھے ذکر آ رہا ہے۔

دوسرے اگر یہ کہنا مقصود ہوتا کہ جب ابن مریم نازل ہونگے تو مہدی تم میں موجود ہونگے تو بجائے منکم کے فیکم یعنی تم میں سے کی بجائے ''تم میں'' کے الفاظ ہوتے۔

پس یہاں پر امامکم سے مُراد مسیح ابن مریم ہی ہیں جن کا پیچھے ذکر آ رہا ہے اور ''وامامکم منکم'' میں واؤ تفسیر یہ ہے۔ مطلب یہ ہے کہ وہ ابن مریم کون ہے وہ تم میں سے ہی ایک وجود ہوگا جو امام کا کام دے گا۔

واؤ تفسیریہ کی مثال قرآن مجید میں یہ ہے کہ تلك آيت الكتاب و قرآن مبين (الحجر:۲) یعنی یہ کتاب کی آیات ہیں۔ وہ کتاب کونسی ہے؟ وہ قرآن مبین ہے۔

اور یہ واؤ حالیہ بھی ہو سکتی ہے اور مطلب یہ ہوگا کہ تمہارا حال اس وقت کیا ہوگا جب کہ تم میں ابن مریم نازل ہونگے اس حال میں کہ وہ تمہیں سے امام ہو کر آئیں گے۔

بہرحال ان دونوں صورتوں میں نتیجہ ایک ہی ہے کہ اُس آنے والے مسیح موعود کو



ہی اس زمانہ کا امام مہدی بھی قرار دیا گیا ہے۔

نواب قطب الدین صاحب دھلوی شارح مشکوٰۃ اپنی کتاب مظاہر حق جلد۴ میں امامکم منکم کے نیچے لکھتے ہیں کہ امامکم سے مراد حضرت عیسیٰ ہیں۔

(نواب قطب الدین دھلوی: مظاہر حق شرح مشکوٰۃ: جلد:۴:ص:۳۸۵)

امام مسلمؒ نے اپنے مجموعہ میں اس مسئلہ کو مزید حل کر دیا ہے۔ چنانچہ انہوں نے اس حدیث کو جہاں درج فرمایا وہاں پر وامامکم منکم کی بجائے وہ فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا فأمّکم منکم۔

(مسلم: کتاب الایمان: باب نزول عیسی بن مریم علیہ السلام)

کہ وہ تمہیں میں سے تمہاری امامت کرے گا۔

اب یہاں پر امکم فعل ہے۔ جس کا مرجع یعنی فاعل یقیناً اس سے قبل ہی دیکھنا پڑے گا۔ غائب سے لا کر کوئی اور مرجع نہیں بنایا جا سکتا اور وہ مرجع ''ابن مریم'' کے الفاظ ہیں جو اس حدیث میں مذکور ہیں اور یہاں پر یہ بھی واضح ہے کہ امام سے مراد یہاں پر صرف عام نماز کی امامت ہی نہیں بلکہ امام مہدی ہونا مراد ہے۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ وہ وجود کتاب وسنت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں لوگوں کے لئے امام ہوگا یعنی امام مہدی ہوگا۔

چنانچہ مسلم کی اس حدیث کے آگے یہ لکھا ہے۔

قال ابن ابی ذئب هل تدری ماامكم منكم قلت تخبرنی قال فامكم بكتاب ربكم عزوجل و سنة نبيكم صلى الله عليه وآله وسلم

(مسلم: کتاب الایمان: باب نزول عیسی بن مریم علیہ السلام)

یعنی ابن ابی ذئب نے مخاطب سے پوچھا کہ امکم منکم سے کیا مراد ہے؟ کیا تم جانتے ہو کہ اس کے معنی کیا ہیں؟ راوی کہتے ہیں میں نے عرض کیا کہ آپ ہی بتائیں۔ تو آپ نے یعنی ابن ابی ذئب نے فرمایا کہ وہ اللہ کی کتاب اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی

سنت کے ذریعہ تمہاری راہنمائی کرے گا۔

پس بخاری اور مسلم کی ان احادیث میں آنے والے مسیح موعود کو ہی امام مہدی قرار دیا گیا ہے۔

حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم تو بہت ہی ارفع شان کے نبی ہیں۔ آپ نے اس معاملہ کو صرف اس حد تک ہی بیان نہیں فرمایا بلکہ اسے خوب خوب کھول کر بیان فرمایا ہے چنانچہ مسند احمد بن حنبل میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا:

یوشك من عاش منكم ان يلقى عيسى بن مريم اماماً مهدياً...... الخ

(مسند احمد بن حنبل: جلد۲:صفحہ:۴۱۱: روایت حضرت ابو ہریرہؓ)

یعنی قریب ہے کہ تم میں سے جو شخص زندہ ہو وہ عیسیٰ بن مریم سے ملاقات کرے جو کہ امام مہدی بھی ہونگے۔

ابن ماجہ باب شدۃ الزمان میں مندرج حدیث نے قطعاً فیصلہ ہی کر دیا ہے اس میں حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔

لا المهدى الا عيسى (ابن ماجہ: کتاب الفتن: باب شدۃ الزمان)

مطلب یہ ہے کہ المہدی یعنی عظیم الشان مہدی عیسی کے علاوہ کوئی نہیں یعنی مسیح موعود ہی امام مہدی ہونگے۔ مسیح اور مہدی دونوں ایک ہی وجود کے دو نام ہیں۔

امام حاکم نے لا المهدى الا عيسى بن مريم والی حدیث کو بخاری اور مسلم کی احادیث کے معیار کی احادیث کے ضمن میں درج فرمایا۔

(امام المحدثین محمد بن عبداللہ المعروف بالحاکم النیشاپوری: المستدرک علی الصحیحین فی الحدیث: جزء۴:صفحہ:۴۴۱: کتاب الفتن والملاحم)

یہی وجہ ہے کہ بہت سے اہل اللہ اور ذی علم لوگ اس حقیقت تک بھی جا پہنچے کہ مسیح



و مہدی دونوں ایک ہی وجود کے دو نام ہیں۔

چنانچہ لکھا ہے۔

”روحانیت کمل گاہے برار باب ریاضت چناں تصرف می فرماید کہ فاعل افعال شاں می گردد و ایں مرتبہ را صوفیاء بروزمی گویند بعضے برآنند کہ روح عیسیٰ در مہدی بروز کند و نزول عبارت از ہمیں بروز است مطابق ایں حدیث لا مهدى الا عيسى ابن مريم“ (شیخ محمد اکرم صابری: اقتباس الانوار: ص:۵۲)

اس کا ترجمہ یہ ہے کہ کامل لوگوں کی روحانیت ارباب ریاضت پر بسا اوقات ایسا تصرف کرتی ہے کہ ان کے افعال کی فاعل ہو جاتی ہے اس مرتبہ کو صوفیاء بروز کہتے ہیں۔ بعض کا یہ عقیدہ ہے کہ عیسیٰ کی روحانیت مہدی میں بروز کرے گی اور (حدیث میں لفظ) نزول سے مراد یہ بروز ہی ہے مطابق اس حدیث کے کہ نہیں ہے مہدی مگر عیسیٰ بن مریم۔

اسی طرح علامہ سراج الدین ابن الوردی فرماتے ہیں:۔

”قالت فرقة من نزول عيسىٰ خروج رجل يشبه عيسى فى الفضل والشرف كما يقال للرجل الخير ملك وللشرير شيطان تشبيهاً بهما ولا يُراد بهما الاعيان“۔

(سراج الدین ابن الوردی: خریدۃ العجائب وفریدۃ الرغائب: التقویم العلمی مصر: ص:۲۱۴)

یعنی ایک گروہ نے نزول عیسیٰ سے ایک ایسے شخص کا ظہور مراد لیا ہے جو فضل و شرف میں عیسیٰ علیہ السلام کے مشابہ ہوگا جیسے تشبیہ دینے کیلئے نیک آدمی کو فرشتہ اور شریر کو شیطان کہتے ہیں مگر اس سے مراد فرشتہ یا شیطان کی ذات نہیں ہوتی۔

علامہ میبذی نے بھی شرح دیوان میں لکھا ہے۔

”روح عیسیٰ علیہ السلام در مہدی علیہ السلام بروز کند و نزول عیسیٰ ایں بروز است“ (علامہ میبذی: غایۃ المقصود: ص۲۱)

یعنی عیسیٰ علیہ السلام کی روح مہدی علیہ السلام میں بروز فرمائے گی اور عیسیٰ علیہ السلام کے نزول سے مراد یہی بروز ہے۔

پس یہ بہت اہم اور بنیادی امر ہے کہ ہم اچھی طرح سمجھ لیں کہ آخری زمانہ میں آنے والا وجود درحقیقت ایک ہی ہے۔

مگر اس کی بعض صفات اور خوبیوں کی بنا پر اسے متعدد نام دے دیئے گئے۔ ان ناموں میں سے دو نام مسیح اور مہدی خاص طور پر قابل ذکر ہیں اور امت مسلمہ میں عام طور پر شہرت یافتہ ہیں۔ اس میں ایک حکمت یہ ہے کہ

مسیح حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نام نامی اور لقب گرامی ہے اور مہدی ہمارے آقا ومولا حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا نام صفاتی ولقب سامی ہے۔ ان دونوں ناموں کے رکھنے میں ایک خاص حکمت یہ تھی کہ جب وہ وجود آئے گا تو ان دونوں عظیم وجودوں کے متبعین کی اصلاح کا کام بطور خاص اس کے ذمہ ہوگا اس وجہ سے ان دونوں بزرگ وجودوں کا وہ ظل کامل ہوگا۔

اگر غور سے دیکھا جائے تو وہ لوگ جنہوں نے مسیح اور مہدی کو الگ الگ وجود قرار دیا ہے تو اس کی وجہ دراصل احادیث میں مندرج پیشگوئیوں پر یکجائی طور پر غور نہ کرنا ہے۔ مراد یہ ہے کہ سرسری اور سطحی نظر سے جب احادیث کو دیکھا گیا تو وہاں پر ایک طرف تو اس قسم کی احادیث ان لوگوں نے دیکھیں جن میں آخری زمانہ میں مسیح موعود کے آنے کا ذکر تھا۔ اس کی تفصیلی علامات تھیں تو دوسری طرف وہ احادیث تھیں جن میں مہدی نامی وجود کے آنے کا ذکر تھا اور اس کی اپنی علامات تھیں۔ اس وجہ سے وہ احادیث عامۃ الناس کی نظر سے پس پردہ ہو گئیں جن میں ان دونوں وجودوں کو ایک ہی قرار دیا گیا ہے۔

دوسرے وہ لوگ ایک حد تک معذور بھی تھے کیونکہ یہ آئندہ کے متعلق پیشگوئیاں تھیں اور پیشگوئیوں کے متعلق قبل از وقت قطعی طور پر کچھ کہنا کہ اس کا ظہور کس طرح ہوگا مشکل امر ہوا کرتا ہے۔ ہاں جب وہ پیشگوئی ظہور پذیر ہو جاتی ہے تو اپنے انوار سے تمام



تاریکیوں کو دور کر دیتی ہے۔

تیسرے عام طور پر اس مضمون کے نہ کھلنے میں ایک حکمت یہ بھی معلوم ہوتی ہے کہ اللہ تعالیٰ ایک خاص زمانہ تک اس مضمون کو کہ مسیح و مہدی ایک ہی وجود کے دو نام ہیں ایک حد تک پردہ خفا میں رکھنا چاہتا تھا تاکہ بد باطن لوگوں کو اس کے پیارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے اس موعود سے متعلقہ کلام میں تحریف کا موقع نہ مل سکے اور ایک بڑا حصہ ایسا رہے جو کہ ان کی دستبرد سے محفوظ رہے۔ تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ چونکہ عام طور پر لوگوں کے ذہنوں میں یہ بات تھی کہ مسیح ناصری علیہ السلام ہی زندہ ہیں وہی آخری زمانہ میں نزول فرمائیں گے اور چونکہ ان کے سوانح سب کے سامنے تھے اس وجہ سے یہ عقیدہ رکھتے ہوئے کہ وہی مسیح ہونگے اپنی طرف سے باتیں بنا کر احادیث کے نام سے ان کی طرف منسوب کرنے کو کوئی بھی قبول نہ کرتا۔ یہی وجہ ہے کہ مسیح کی آمد سے متعلق احادیث میں وضعی روایات نہ ہونے کے برابر ہیں جب کہ دوسری طرف مہدی کے آنے کا ذکر بھی احادیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں تھا چونکہ اس کے متعلق عام عقیدہ یہی ہوا کہ وہ پیدا ہونگے۔ اُمت محمدیہ میں سے ہونگے۔ تو اس وجہ سے کہ یہ آئندہ کی ایک خبر تھی بد باطن لوگوں کو کھل کر موقع ملا کہ وضعی روایات بنا بنا کر شائع کر دیں چنانچہ یہی ہوا کہ لوگوں نے ایسی ایسی روایات بنالیں کہ جن میں مہدی کا اپنے اپنے خاندان سے پیدا ہونا ذکر کر دیا۔ اپنے اپنے علاقہ سے اسے خاص کر دیا گیا۔ اپنے اپنے ذہن کے مطابق اپنی پسندیدہ علامات بنا بنا کر اس کی طرف منسوب کر دی گئیں۔ مہدی کے متعلق خاص طور پر اس قدر روایات بنائی گئیں کہ محققین پریشان ہو گئے اور یہ کہنے پر مجبور ہوئے کہ:۔

فهذه جملة الاحاديث التي خرجها الائمة فى شان المهدى و خروجه آخر الزمان وهى كمارأيت لم يخلص منها من النقد الاالقليل والاقل منه

(عبدالرحمٰن بن محمد بن خلدون: مقدمہ ابن خلدون: الفصل الثانی والخمسون: فی امر الفاطمی......الخ:ص:۳۲۲:مطبوعہ: بیروت لبنان)

اس کا ترجمہ سعد حسن خان یوسفی صاحب کے الفاظ میں یہ ہے کہ

’’پس یہی وہ احادیث ہیں جن کو ائمہ حدیث مہدی آخرالزمان کے بارے میں لائے ہیں۔ آپ دیکھ چکے ہیں کہ ان روایات میں مشکل ہی سے کوئی روایت سقم سے خالی ہے‘‘۔

(ابن خلدون: مقدمہ: ترجمہ از مولانا سعد حسن خان یوسفی: باب سوم: فصل: باون: ص:۳۱۸۔۳۱۹: مطبوعہ: میر محمد کتب خانہ کراچی)

پس امام مہدی کے متعلق احادیث میں مشکل سے ہی کوئی روایت ایسی ملتی ہے جو سقم سے خالی ہو۔ مگر مسیح کے متعلقہ احادیث میں مشکل سے ہی کوئی حدیث ہوگی جس میں سقم پایا جاتا ہو۔

یہ اللہ تعالیٰ کا احسان ہے کہ اس مسئلہ پر ایک بڑا ذخیرہ احادیث کا ہمارے ہاتھ میں ایسا موجود ہے جس سے ہم رہنمائی حاصل کر سکتے ہیں۔

مولوی حبیب الرحمٰن کاندھلوی بیان کرتے ہیں۔

’’ایک جماعت اس کی قائل ہے کہ صرف حضرت عیسیٰ علیہ السلام تشریف لائیں گے اور حقیقت بھی یہی ہے اس لئے کہ ان کی آمد احادیث صحیحہ مشہورہ سے ثابت ہے ان کی آمد میں کوئی شک وشبہ نہیں‘‘۔

(حبیب الرحمٰن صدیقی کاندھلوی: عقیدہ مہدویت اور ظہور مہدی: انجمن اسوہ حسنہ پاکستان کراچی)

پس جب صورت حال یہ نظر آتی ہے کہ مسیح اور مہدی درحقیقت ایک ہی وجود کے دو نام ہیں اور دوسری طرف مہدی کے نام سے مذکور روایات میں کمزور روایات کے پائے جانے کا زیادہ امکان ہے جب کہ مسیح سے متعلقہ مروی روایات میں صحیح ہونے کا پہلو غالب ہے۔ تو ہمیں یہ اصول مدنظر رکھنا چاہئے کہ مسیح موعود کے متعلقہ علامات کو اوّلیت دیں اور آنے والے مدعی مسیحیت ومہدویت کو ان کے ذریعہ سے پرکھ لیں اور ان کے تابع



مہدی کے متعلقہ علامات کو دیکھ لیں۔ جو علامات ان کے مطابق ہوں وہ لے لی جائیں اور جو ان کے خلاف ہوں، یا ان کے ساتھ مطابقت کا کوئی طریقہ نہ ہو اسے یا تو ترک کر دیں یا ان کے متعلق سکوت اختیار کریں۔

نیز مہدی کے متعلق علامات کو دیکھتے ہوئے ایک یہ احتیاط بھی ضروری ہے کہ ایسی روایات کو لینے سے اجتناب کیا جائے جن میں اُسے کسی خاص خاندان، قبیلہ، گروہ یا جماعت کی طرف منسوب کیا گیا ہو۔ یعنی اس سے کسی خاندان، قبیلہ یا گروہ کے ذاتی مفاد کا حصول نظر آتا ہو۔

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں:

’’بعض کم سمجھ لوگ جو کتاب اللہ اور حدیث نبوی میں تدبر نہیں کرتے وہ میرے مہدی ہونے کو سن کر یہ کہا کرتے ہیں کہ مہدی موعود تو سادات میں سے ہوگا سو یاد رہے کہ باوجود اس قدر جوش مخالفت کے ان کو احادیث نبویہ پر بھی عبور نہیں۔ مہدی کی نسبت احادیث میں چار اقوال ہیں۔

(۱) ایک یہ کہ مہدی سادات میں سے ہوگا۔ (۲) دوسرے یہ کہ قریش میں سے سادات ہوں یا نہ ہوں۔ (۳) تیسرے یہ حدیث ہے کہ رجل من امتی یعنی مہدی میری امت میں سے ایک مرد ہے خواہ کوئی ہو۔ (۴) چوتھے یہ حدیث ہے کہ لا مھدی الا عیسی یعنی بجز عیسیٰ کے اور کوئی مہدی نہیں ہوگا۔ وہی مہدی ہے جو عیسیٰ کے نام پر آئے گا اسی آخری قول کے مصداق وہ اقوال محدثین ہیں جن میں یہ بیان ہے کہ مہدی کے بارے میں جس قدر احادیث ہیں بجز حدیث عیسیٰ مہدی کے کوئی ان حدیثوں میں سے جرح سے خالی نہیں۔ مگر عیسیٰ کا مہدی ہونا بلکہ سب سے بڑا مہدی ہونا تمام اہل حدیث اور ائمہ اربعہ کے نزدیک بغیر کسی نزاع کے مسلم ہے۔ پس میں وہی مہدی ہوں جو عیسیٰ بھی کہلاتا ہے اور اس مہدی کیلئے شرط نہیں ہے کہ حسنی یا حسینی یا ہاشمی ہو‘‘۔ (چشمہ معرفت: روحانی خزائن: جلد نمبر:۲۳: صفحہ:۲ حاشیہ)

پھر فرمایا:

’’میرا یہ دعویٰ نہیں ہے کہ میں وہ مہدی ہوں جو مصداق من ولد فاطمہ ومن عترتی وغیرہ ہے بلکہ میرا دعویٰ تو مسیح موعود ہونے کا ہے اور مسیح موعود کے لئے کسی محدث کا قول نہیں کہ وہ بنی فاطمہ وغیرہ میں سے ہوگا۔ ہاں ساتھ اس کے جیسا کہ تمام محدثین کہتے ہیں میں بھی کہتا ہوں کہ مہدی موعود کے بارے میں جس قدر حدیثیں ہیں تمام مجروح اور مخدوش ہیں اور ایک بھی ان میں سے صحیح نہیں۔ اور جس قدر افترا ان حدیثوں میں ہوا ہے کسی اور حدیث میں ایسا افترا نہیں ہوا۔ خلفاء عباسی وغیرہ کے عہد میں خلیفوں کو اس بات کا بہت شوق تھا کہ اپنے تئیں مہدی موعود قرار دیں۔ پس اس وجہ سے بعض حدیثوں میں مہدی کو بنی عباس میں سے قرار دیا گیا اور بعض میں بنی فاطمہ میں سے اور بعض حدیثوں میں یہ بھی ہے کہ رجل من امتی کہ وہ ایک آدمی میری اُمت میں سے ہوگا۔ مگر در اصل یہ تمام حدیثیں کسی اعتبار کے لائق نہیں۔ یہ صرف میرا ہی قول نہیں بلکہ بڑے بڑے علماء اہل سنت یہی کہتے چلے آئے ہیں۔ اور ان حدیثوں کے مقابل پر یہ حدیث بہت صحیح ہے جو ابن ماجہ نے لکھی ہے اور وہ یہ ہے کہ لامھدی الاعیسیٰ یعنی کوئی مہدی نہیں صرف عیسیٰ ہی مہدی ہے جو آنے والا ہے‘‘۔

(ضمیمہ براہین احمدیہ حصہ پنجم: روحانی خزائن: جلد نمبر ۲۱: صفحہ: ۳۵۶)

**ایک اور ضروری امر** یہ ہے کہ جب کہ محققین نے مہدی سے متعلقہ احادیث کو ضعیف قرار دیا ہے تو کیا ہم ان سب ذخیرہ روایات کو اٹھا کر ردی کی ٹوکری میں پھینک دیں؟ یہ تو دانائی کے خلاف ہے۔ کوئی عقلمند جوہری ایسے جواہرات جن میں اصلی اور نقلی جواہرات مل جل گئے ہوں بلا تمیز اٹھا کر باہر نہیں پھینکا کرتا بلکہ محنت کر کے اصلی ہیروں کو الگ کر لیتا ہے۔ ایک عاشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے عشق کا تقاضا یہی ہے کہ وہ تمام امور اور روایات جو ہمارے آقا و مولا کی طرف نسبت رکھتی ہیں انہیں ردّ کرنے اور ردّی کی ٹوکری میں ڈالنے میں جلد بازی سے کام نہ لے۔ مبادا کہ وہ اصلی کلمات رسول صلی اللہ



علیہ وسلم کو جلد بازی میں ضائع کر بیٹھے۔ اس صورت میں ایک اصول یہ بھی مدنظر رکھنا چاہئے کہ چونکہ مہدی سے متعلقہ روایات درحقیقت تمام پیشگوئیاں ہیں اس لئے ان کے ظہور کا انتظار کیا جائے اور جب اور جس رنگ میں ظاہر ہو جائیں تو ان کو باادب واحترام قبول کیا جائے اور یہی وہ طرز عمل ہے جو صحابہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور عاشقان نبی کا رہا ہے۔ وہ ہمیشہ اس بات کو پسند فرماتے تھے کہ فرمودات رسول جو غیب کی خبروں پر مشتمل ہوں وہ پورے ہوں۔ حضرت عمرؓ کا سراقہؓ کو کسریٰ کے کنگن پہنانا[1] حضرت[2] زینبؓ کی وفات پر لمبے ہاتھوں والی زوجہ مطہرہ کے پہلے وفات پانے کی پیشگوئی کا پورا ہونا مراد لینا یہ اور اس قسم کی اور بہت سی ایسی مثالیں ہیں جو ہمارے لئے اسوہ کا رنگ رکھتی ہیں۔

حضرت مرزا صاحب جو کہ خدا تعالیٰ کی طرف سے اس زمانہ کے مسیح و مہدی ہو کر آئے فرماتے ہیں:۔

’’حدیثوں کو خوب غور کر کے پڑھو وہ مہدی معہود کی نسبت اس قدر اختلاف رکھتی ہیں کہ گویا تناقضات کا مجموعہ ہے۔ بعض حدیثوں میں لکھا ہے کہ مہدی فاطمی ہوگا اور بعض میں لکھا ہے کہ عباسی ہوگا اور بعض میں لکھا ہے کہ رجل من امتی یعنی میری امت میں سے ایک شخص ہوگا اور ابن ماجہ کی حدیث نے ان سب روایات پر پانی پھیر دیا ہے کیونکہ اس حدیث کے یہ الفاظ ہیں کہ لا مھدی الا عیسی یعنی عیسیٰ ہی مہدی ہے اس کے سوا اور کوئی مہدی نہیں۔ پھر مہدی کی حدیثوں کا یہ حال ہے کہ کوئی بھی جرح سے خالی نہیں اور کسی کو صحیح حدیث نہیں کہہ سکتے پس جس رنگ پر پیشگوئی ظہور میں آئی اور جو کچھ حکم موعود نے فیصلہ کیا وہی صحیح ہے‘‘۔ (حقیقۃ الوحی: روحانی خزائن: جلد نمبر ۲۲: حاشیہ ۲۱۷)

---

[1] علامہ ابن اثیر: اُسد الغابۃ: جلد:۲: ص:۱۹۸: زیر سراقۃ بن مالک

[2] بخاری: کتاب الزکوٰۃ

# پیشگوئیوں کے متعلق ایک اصول

قارئین کرام!

مامورمن اللہ کے متعلق جو علامات مذکور ہوا کرتی ہیں ان کے سلسلہ میں سنت اللہ یہ نظر آتی ہے کہ ان علامات میں سے کچھ تو ظاہراً پوری ہو جاتی ہیں مگر ایک بڑا حصہ ان کا تعبیر طلب ہوا کرتا ہے اور وہ پورا تو ہوتا ہے مگر معنوی طور پر۔ اور یہی وہ مقام ہوتا ہے جہاں اکثر لوگ ٹھوکر کھا جاتے ہیں۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے زمانے کے یہود اگر ایلیا نبی کے آنے سے تعبیراً و تمثیلاً حضرت یحییٰؑ کا آنا مراد لے لیتے، بادشاہی سے مراد ظاہری اور دنیا کی حکمرانی کی بجائے روحانی اور آسمانی بادشاہت مراد لے لیتے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ کے یہود و نصاریٰ اگر موسیٰؑ کے بھائیوں سے بنی اسرائیل کے بھائی بنی اسماعیل مراد لے لیتے، آتشیں شریعت میں ظاہراً آگ سے روحانی آگ مراد لے لیتے، اور عیسائی حضرت مسیح ناصری علیہ السلام کی بیان فرمودہ انگورستان والی مثال کے مطابق آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا آنا خود مالک کا آنا سمجھ لیتے تو ہرگز ہرگز ان کا انجام انکار پر منتج نہ ہوتا۔ پس ان لوگوں کی یہ ٹھوکر ہمارے لئے یہ رہنمائی مہیا کرتی ہے کہ ہم مامورین من اللہ کی علامات کو ظاہراً ہی پورا ہوتا ہوا دیکھنے کا اصرار ترک کر دیں بلکہ تقویٰ کو مدنظر رکھتے ہوئے غور کریں اور کوئی بھی پہلے کی بیان فرمودہ علامت خواہ ظاہری طور پر پوری ہو خواہ تمثیلی رنگ میں پوری ہو اسے قبول کر لیں۔ اللہ تعالیٰ ہر ایک کا حامی و ناصر ہو اور صحیح راستہ کی طرف ہدایت فرمائے اور اپنی جناب سے حقائق کھولے اور سمجھنے کی توفیق دے۔ آمین



# مسیح و مہدی کے متعلق علامات کے دو حصے

قرآن و حدیث اور بزرگان اُمت محمدیہ سے مروی اقوال کو اگر بغور دیکھا جائے تو مسیح و مہدی موعود کے متعلق علامات کو دو بڑے حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔

**نمبر۱:** وہ علامات جن کا تعلق آنے والے وجود کی ذات کے ساتھ ہے۔

**نمبر۲:** وہ علامات جن کا تعلق مسیح موعود و مہدی مسعود کے زمانے کے ساتھ ہے۔ اس کے پھر دو حصے ہو جاتے ہیں۔

i- یہ کہ وہ علامات جن کا تعلق آسمان اور اجرام فلکی کے ساتھ ہے۔

ii- یہ کہ وہ علامات جن کا ظہور زمین کے ساتھ متعلق ہے۔

اب اسی ترتیب کے ساتھ ہم ان علامات کو درج کریں گے اور یہ ثابت کریں گے کہ ان تمام علامات کے مصداق حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں۔

یہاں پر یہ امر بھی قابل ذکر ہے کہ مسلمانوں کے بڑے طور پر دو ہی مکتب فکر ہیں۔ ایک اہل سنت والجماعت اور دوسرے اہل التشیع۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ اگرچہ آگے پھر جزوی اختلافات کی بنا پر ان میں سے ہر مکتب فکر کے کئی کئی فرقے بن گئے مگر بنیادی طور پر یہی دو بڑے مکتب فکر ہیں۔

اس مقالہ میں یہ کوشش کی گئی ہے کہ ان دونوں مکتب فکر کے لٹریچر میں مسیح و مہدی موعود کے متعلق مندرج علامات کو لے لیا جائے۔ اس طرح یہ مقالہ ہر دو قسم کے احباب کیلئے فائدہ مند ہو سکے۔ خدا کرے کہ یہ رسالہ بہتوں کیلئے ہدایت کا موجب ہو۔ آمین

# باب دوم

# مسیح و مہدی موعود کی ذاتی و شخصی علامات

## ا۔ حلیہ مبارک

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آنے والے مہدی و مسیح معہود کا حلیہ مبارک بیان کرتے ہوئے فرمایا:

رجل آدم کاحسن مایری من ادم الرجال تضرب لمتہ بین منکبیہ رجل الشعر" (بخاری کتاب الانبیاء باب واذکر فی الکتاب مریم...... الخ)

وہ گندمی رنگ والا خوبصورت ہوگا۔ اُن کے بال اُن کے کندھوں پر پڑتے ہونگے یعنی لمبے سیدھے بالوں والا ہوگا اور بال گھنے ہوں گے۔

ایک اور روایت کے الفاظ یہ ہیں کہ رجل ادم سبط الشعر۔

(بخاری کتاب الانبیاء باب واذکر فی الکتاب مریم......الخ)

یعنی آپ گندمی رنگ کے اور کھلے لمبے بالوں والے ہونگے۔

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مہدی کی پیشانی اور ناک کا ذکر بھی فرمایا چنانچہ۔

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

المھدی منی أجلی الجبھۃ اقنی الانف

(سنن ابی داؤد کتاب و باب المہدی)

فرمایا "مہدی میرا پیارا ہوگا اس کی پیشانی روشن اور ناک بلند ہوگی۔



آنے والے مسیح کا قد بیان کرتے ہوئے فرمایا:۔

فاذا رَأیتموہ فاعرفوہ فانہ رَجل مربوع

(ابوداؤد کتاب الملاحم باب خروج الدجال۔ مسند احمد بن حنبل جلد نمبر۲ صفحہ ۴۳۷)

جب تم دیکھو تو اس حلیے سے اسے پہچان لینا کہ وہ درمیانہ قد کا ہوگا۔

(المربوع کے معنی الوسیط القامۃ (منجد) یعنی درمیانہ قد کے ہیں۔

شیعہ روایات میں بھی امام قائم یعنی مہدی موعود کے حلیہ کا ذکر ملتا ہے چنانچہ امام محمد باقر کی روایت کے مطابق حضرت علیؑ نے امام مہدی کا حلیہ اس طرح بیان فرمایا ہے۔

"وہ ایک درمیانہ قد والے جوان، وجیہہ و حسین چہرہ اور ان کے بال خوش نما بڑے اور دوشانوں پر پڑے ہوئے اور ان کے سر اور ریش کے سیاہ بالوں کے حلقے میں ان کے نورانی چہرے کا حسن بہت بھلا معلوم ہوتا ہے اور ایک بہترین عورت کے فرزند"۔

(محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد نمبر۱۱: ص: ۷۹،۷۸ زیر عنوان امام قائم کا حلیہ مبارک: ۳۰ جون ۱۹۹۲ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

امام باقرؒ نے ایک اور علامت یہ بیان فرمائی ہے کہ

"جب وہ ظہور کریں گے تو آپ کے سر پر عمامہ ہوگا"

(محمد باقر مجلسی: بحار الانوار: جلد نمبر۱۱: ص:۱۱۶: ۳۰ جون ۱۹۹۲ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی علیہ الصلوٰۃ والسلام جو کہ مدعی مسیحیت و مہدویت ہیں بعینہٖ اسی حلیہ کے تھے۔

وہ لوگ جنہوں نے آپ کو دیکھا آپ کے ساتھ رہے انہوں نے جو گواہی دی وہ اس حلیہ کی تصدیق کرتی ہے۔ بطور نمونہ ایک شہادت درج کرتا ہوں۔

حضرت ڈاکٹر میر محمد اسماعیل صاحب رضی اللہ عنہ جنہوں نے آپ کو بہت قریب سے دیکھا آپ کے ساتھ لمبا عرصہ گزارا وہ آپ کا حلیہ ان الفاظ میں بیان فرماتے ہیں۔

’’آپ کے تمام حلیہ کا خلاصہ ایک فقرہ میں یہ ہوسکتا ہے کہ آپ مردانہ حسن کا اعلیٰ نمونہ تھے۔ یہ حسن انسانی ایک روحانی چمک دمک اور انوار اپنے ساتھ لئے ہوئے تھا...... آپ کا جسم دبلا نہ تھا نہ آپ بہت موٹے تھے البتہ آپ دھرے جسم کے تھے۔ قد متوسط تھا...... کندھے اور چھاتی کشادہ...... آپ کا رنگ گندمی اور نہایت اعلیٰ درجہ کا گندمی تھا یعنی اس میں ایک نورانیت اور سرخی جھلک مارتی تھی اور یہ چمک جو آپ کے چہرہ کے ساتھ وابستہ تھی عارضی نہ تھی بلکہ دائمی...... آپ کے سر کے بال نہایت باریک سیدھے چکنے چمکدار اور نرم تھے...... آپ کی داڑھی اچھی گھندار تھی بال مضبوط موٹے اور چمکدار سیدھے اور نرم...... آپ کا چہرہ کتابی یعنی معتدل لمبا تھا...... آپ کی آنکھوں کی سیاہی سیاہی مائل شربتی رنگ کی تھی اور آنکھیں بڑی بڑی تھیں...... ناک حضرت اقدس کی نہایت خوبصورت اور بلند بالا تھی پتلی، سیدھی، اونچی اور موزوں نہ پھیلی ہوئی تھی نہ موٹی...... پیشانی مبارک آپ کی سیدھی اور بلند چوڑی تھی اور نہایت درجہ کی فراست اور ذہانت آپ کے جبیں سے ٹپکتی تھی‘‘۔

آپ کے لباس کے ضمن میں عمامہ کا ذکر کرتے ہوئے تحریر کرتے ہیں:۔

’’عمامہ شریف آپ ململ کا باندھا کرتے تھے اور اکثر دس گز یا کچھ اوپر لمبا ہوتا تھا...... عمامہ کے باندھنے کی آپ کی خاص وضع تھی‘‘۔

(یعقوب علی عرفانی: سیرت مسیح موعود علیہ السلام: جلد اوّل: ص:۷تا۱۸: خواجہ پریس بٹالہ: ۱۲ مئی ۱۹۲۴ء)

دیگر وہ لوگ جنہوں نے حضرت مرزا صاحب علیہ السلام کو قریب سے دیکھا وہ اس حلیہ کی مکمل تصدیق کرتے ہیں۔ چنانچہ حضرت یعقوب علی صاحب عرفانی رضی اللہ عنہ نے مندرجہ بالا کتاب میں اور حضرت شیخ عبدالقادر سابق سوداگرمل رضی اللہ عنہ نے حیات طیبہ میں اس حلیہ کی تصدیق کی ہے اور حضرت مفتی محمد صادق صاحب رضی اللہ عنہ



نے ذکر حبیب میں یہی حلیہ درج کیا ہے۔

خود حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام نے اس پیشگوئی کا مصداق اپنے آپ کو قرار دیتے ہوئے فرمایا:۔

موعودم و بحلیہ ماثور آمدم

حیف است گر بدیدہ نہ بینند منظرم

رنگم چو گندم است و بمو فرق بین است

زانساں کہ آمدست در اخبار سرورم

ایں مقدمم نہ جائے شکوک ست و التباس

سید جدا کند ز مسیحائے احمرم

(حضرت مرزا غلام احمد قادیانی علیہ السلام: درثمین فارسی: ص:۱۰۴: نظارت اشاعت وتصنیف ربوہ)

یعنی میں ہی وہ موعود ہوں اور (احادیث میں) مذکور حلیہ کے مطابق آیا ہوں۔ افسوس ہے کہ اگر وہ لوگ اپنی آنکھوں سے میرے اس حلیہ کو نہ دیکھیں۔ میرا رنگ گندمی ہے اور بالوں میں احادیث رسول میں بیان شدہ خبروں کے مطابق (پہلے مسیح سے) واضح فرق ہے۔ میرا آنا شک وشبہ سے بالا ہے۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے خود (مسیح محمدی کو) مسیح اسرائیلی سے الگ کر دیا ہے۔

## ۲۔ زبان میں ثقل اور ران پر ہاتھ مارنا

مہدی موعود و مسیح معہود کی ایک علامت احادیث میں یہ آئی ہے:

عن ابی الطفیل انّ رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ و سلم و صف المھدی فذکر ثقلاً فی لسانہ و ضرب فخذہ الیسری بیدہ الیمنی اذا ابطا علیہ الکلام

(i- جلال الدین عبدالرحمٰن بن ابی بکر بن محمد السیوطی: الحاوی للفتاوی: الجزء الثانی: ص:۱۴۷)

(ii- السید شریف محمد بن رسول الحسینی البرزنجی: الاشاعۃ لأشراط الساعۃ: ایڈیشن اوّل: ص:۸۹: مطبوعہ مصر)

ابوالطفیل بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مہدی موعود کے ذکر میں فرمایا کہ اس کی زبان میں لکنت ہوگی اور جب کلام کرے گا تو وہ اپنے دائیں ہاتھ کو بائیں ران پر مارے گا۔

نورالحسن خان صاحب اس علامت کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

''زبان میں بوجھ یعنی لکنت جب بات کرنے میں دیر ہوگی تو بائیں ران پر سیدھا ہاتھ ماریں گے''۔

(نورالحسن خان: اقتراب الساعۃ: ص:۶۳: مطبوعہ ۱۳۰۱ھ: مطبع مفید عام آگرہ)

یہ علامت بھی حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی علیہ السلام میں موجود تھی۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے حلیہ مبارک اور خصائل وشمائل کے تذکرہ میں لکھا ہے کہ:۔

''زبان بہت صاف تھی مگر کسی لفظ میں کبھی کبھی خفیف سی لکنت پائی جاتی تھی''

(دوست محمد شاہد: تاریخ احمدیت: جلد دوم: ص:۵۷۵)

حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے قریبی ساتھی حضرت یعقوب علی صاحب عرفانی رضی اللہ عنہ آپ کے ران پر ہاتھ مارنے کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

''بات کرتے وقت جوش میں ران پر ہاتھ بھی مارتے تھے''۔

(یعقوب علی عرفانی: سیرت مسیح موعود علیہ السلام: حصہ اوّل: ص:۸۷: ۱۲ مئی ۱۹۲۴ء: خواجہ پریس بٹالہ)

بہت لوگ ایسے تھے جنہوں نے مہدی معہود میں اسی علامت کے پائے جانے کا ذکر پڑھ اور سن رکھا تھا۔ چنانچہ وہ لوگ اس علامت کو دیکھ کر حضرت مرزا صاحب مہدی و مسیح موعود علیہ السلام پر ایمان لے آئے۔ انہیں میں سے ایک حضرت میاں سانولا صاحب رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ آپ کا قبول احمدیت کا واقعہ یوں ہے۔

''میاں سانولاؓ پٹھانہ تیر تحصیل میہنڈر ضلع پونچھ کے رہنے والے تھے۔ آپ کی قبول احمدیت کا واقعہ یوں ہے کہ جہلم چھاؤنی میں ملازم تھے جب کہ شہرہ تھا کہ ایک



شخص نے قادیان سے امام مہدی ہونے کا دعویٰ کیا ہے۔ علماء نے اس پر کفر کا فتویٰ لگایا ہے۔ مگر وہ نیک اور عالم انسان ہے۔ انہوں نے سوچا کہ جب وہ نیک اور عالم ہے تو ضرور سچا ہوگا۔ اسی فکر میں انہوں نے خواب دیکھی کہ آسمان سے میرے منہ کے آگے سورج گرا ہے۔ اس کے چار ٹکڑے ہوئے ایک ٹکڑا مشرق دوسرا مغرب اور تیسرا جنوب اور چوتھا شمال کو گیا۔ وہ اس خواب سے گھبرا کر اپنے استاد کے پاس چلے گئے جن سے قرآن مجید پڑھا کرتے تھے اور اپنی خواب بیان کی۔ استاد نے اس کی یہ تعبیر کی کہ آسمان سے ایک نبی آئے گا اور وہ دوبارہ قرآن اور اسلام کو زندہ کرے گا اور تمام روئے زمین پر اسلام پھیلائے گا۔ اے لڑکے تم خوش قسمت ہو۔ یہ نبی امام مہدی ہے جس نے آنا ہے ان سے آپ کی ملاقات ہوگی۔ جب تیری ان سے ملاقات ہو تو انہیں میرا اسلام کہنا۔ انہوں نے کہا استاد جی! جس نے قادیان سے امام مہدی ہونے کا دعویٰ کیا ہے ہوسکتا ہے کہ یہی سچے ہوں مگر استاد نے کہا نہیں یہ جھوٹا ہے ابھی سچے امام مہدی نے اس کے بعد آنا ہے۔ کچھ عرصہ بعد میاں سانولا صاحب بیمار ہو گئے اور جوڑوں میں درد ہو گیا۔ اتفاق سے کوئی احمدی ملا جس نے قادیان جا کر حکیم مولوی نورالدینؓ سے علاج کرانے کا مشورہ دیا۔ چنانچہ چار ماہ کی چھٹی لیکر قادیان میں رہے۔ جہاں علاج بھی کرایا اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی مجلس بھی کرتے رہے۔ آپ نے دیکھا کہ جمعہ کے دن جب خطبہ دیتے ہیں تو پٹوں پر ہاتھ مارتے اور زبان سے اڑ کر بولتے تھے۔ انہوں نے یہ امام مہدی کی علامت سنی تھی۔ جب اسے ہو بہو مرزا صاحب میں دیکھا تو آپ کی صداقت کا یقین آ گیا۔ مرزا صاحب جب مسجد مبارک میں رات کو نماز پڑھنے کیلئے آتے تو وہ بھی اسی مسجد میں نماز پڑھنے کیلئے جاتے۔ انہوں نے دیکھا کہ آپ گھنٹے دو گھنٹے نماز میں کھڑے رہتے جب سجدہ میں جاتے تو دو دو گھنٹے سجدہ میں پڑے رہتے اور سجدہ کے وقت ان سے ایسی آواز نکلتی جیسے اُبلتی ہوئی ہانڈی

سے نکلتی ہے۔سجدے کی جگہ روتے روتے تر ہو جاتی تھی۔ یہ دیکھ کر انہیں یقین آ گیا کہ یہ شخص سچا ہے۔تب انہوں نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی''۔

(محمد اسد اللہ قریشی: تاریخ احمدیت کشمیر:ص:۶۷: ضیاءالاسلام پریس ربوہ)

## ۳۔مشرق سے ظہور

مسیح موعود کی علامات میں سے ایک یہ تھی کہ وہ دمشق کے مشرق سے ظہور فرمائے گا۔ فینزل عند المنارة البیضاءِ شرقی دمشق

(i- مسلم: کتاب الفتن: باب ذکر الدجال......الخ۔ ii- سنن ابی داؤد: کتاب الملاحم: باب خروج الدجال)

یعنی مسیح موعود دمشق کے مشرق میں سفید منارہ کے پاس ظہور فرمائے گا۔

علامہ ابن کثیر مہدی کے مشرقی علاقوں سے ظاہر ہونے کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

''والمقصود ان المھدی الممدوح الموعود بوجوده فی آخر الزمان یکون اصل خروجه و ظھورهٖ من ناحیة المشرق''

(علامہ ابن کثیر: البدایۃ والنھایۃ: الطبعۃ الاولی: ۱۹۶۸ء: الجزء الاوّل: ص:۴۳: مکتبۃ النصر الحدیثۃ الریاض)

یعنی مقصود یہ ہے کہ مہدی موعود کا آخری زمانہ میں خروج و ظہور مشرق کی جانب سے ہوگا۔

چنانچہ حضرت مرزا صاحب علیہ السلام کا مقام پیدائش یعنی قادیان واقع ضلع گورداسپور پنجاب ہندوستان ہے اور یہ دمشق کے عین مشرق میں واقع ہے اگر دنیا کے نقشہ کو سامنے رکھا جائے تو اس سے واضح ہوتا ہے کہ قادیان اور دمشق ایک ہی خط عرض بلد پر واقع ہیں صرف آدھے درجے کا فرق ہے۔ قادیان عرض بلد کے ۳۱ درجے سے کسی قدر اوپر ہے اور دمشق ۳۳ درجے سے کسی قدر نیچے ہے۔اور کچھ فرق خود احادیث سے بھی ثابت ہے کیونکہ عند المنارۃ البیضاء شرقی دمشق فرمایا ہے یعنی دمشق کے مشرق میں پائے جانے



والے منارۃ کے قریب نزول فرمائے گا۔ یہ نہیں فرمایا کہ اس مشرق میں پائے جانے والے منارہ کے اوپر نازل ہوگا۔ پس اس لحاظ سے یہ پیشگوئی اور یہ علامت پوری ہو چکی ہے۔

## ۴۔کدعہ بستی

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام مبارک میں مسیح موعود و مہدی معہود کی بستی کا نام کدعہ آیا ہے جو کہ درحقیقت قادیان ہی کا دوسرا نام ہے۔ کیونکہ قادیان کا نام اسلام پور قاضی تھا۔ پھر مرور زمانہ کے ساتھ ساتھ قاضی ماجھی اور کادی ہوا۔ قادیان کے گرد و نواح کے اکثر لوگ تو اسے کادی ہی کہا کرتے تھے۔ پس کدعہ درحقیقت قادیان ہی ہے۔

حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

یخرج المھدی من قریة یقال لھا کدعة

(i- حضرت شیخ علی حمزہ بن الملک الطّوسی: جواہر الاسرار قلمی: ص:۵۶۔

ii- اشارات فریدی: جلد ۳: ص: ۷۰: مطبوعہ مفید عام پریس آگرہ)

یعنی مہدی موعود کدعہ نامی بستی سے ظاہر ہونگے۔

## ۵۔زمیندار خاندان

آنے والے موعود وجود کے خاندان کا ذکر کرتے ہوئے ہمارے آقا و مولی حضرت اقدس محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:۔

یقال له الحارث بن حراث (ابوداؤد کتاب المھدی)

یعنی وہ آنے والا مہدی حارث یعنی زمیندار ہوگا اور ابن حراث یعنی زمیندار کا فرزند ارجمند ہوگا۔

مطلب یہ ہے کہ زمین اس کو اپنے آباء واجداد سے ملے گی یعنی خاندانی طور پر

زمیندار ہوگا۔

یہ جو علامت ہے یہ مہدی موعود کے متعلق ہے۔حدیث میں '' رجـــل '' کے الفاظ ہیں جس کے معنی عظیم الشان آدمی اور انسان کے ہیں اور امام مہدی کو بخاری کی ایک حدیث میں بھی رجل ہی کہا گیا ہے۔دیکھیں بخاری کتاب التفسیر سورۃ الجمعہ

نیز حدیث زیر نظر میں جو علامات درج ہیں وہ مہدی موعود کے متعلق ہی ہو سکتی ہیں مثلاً فرمایا ''یوطن أو یمکن لالِ محمد'' کہ وہ آل محمد کو تمکنت عطا کرے گا۔

پھر فرمایا یجب علی کل مومن نصرہ أو قال اجابتہ یعنی اس کی مدد کرنا یا یہ فرمایا کہ اُس کو قبول کرنا ہر مومن پر فرض ہے۔

ایسے عظیم امور اور اس رجـل کی قبولیت کیلئے ایسی تاکید عام آدمی کیلئے نہیں ہو سکتی۔پس یہ حدیث امام مہدی کے متعلق ہے اور یہاں پر رجل سے مراد عظیم آدمی یعنی امام مہدی ہیں۔

یہ علامت بھی آپ میں پوری ہوئی۔آپ کا خاندان اپنے علاقے کا مشہور زمیندار خاندان تھا۔نہ صرف قادیان بلکہ قادیان کے اردگرد کے بہت سے دیہات آپ کے خاندان کی جاگیر تھے۔اور حضرت مرزا صاحب علیہ السلام نے اس علامت کا مصداق ہونے کا دعویٰ فرمایا۔تفصیل کیلئے ملاحظہ فرمائیے۔

(ازالہ اوہام حصہ اوّل صفحہ:۵۹:حاشیہ:روحانی خزائن جلد نمبر۳:صفحہ ۱۵۹ حاشیہ)

یہ وہ امر ہے جس کے متعلق تاریخ سے معمولی واقفیت رکھنے والا شخص بھی انکار نہیں کر سکتا۔مسٹر گریفن نے جو کہ ضلع گورداسپور کے ڈپٹی کمشنر بھی رہ چکے ہیں۔ Punjab Chiefs کے نام سے جو کتاب شائع کی ہے اس میں اس نے حضرت مرزا صاحب کے زمیندارہ خاندان کا ذکر کیا ہے۔

Sir Lepel H. Griffin, K.C.S.I: The punaj Chiefs: V:ii:
Revised Edition: Under Mirza Sultan Ahmad: P:42
Sange-Meel Publications: Lahore.



# ۶۔تین سو تیرہ رفقاء

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

یخرج المهدی من قرية يقال لها كدعة و يصدقه الله تعالىٰ و يجمع اصحابه من اقصى البلاد على عدة اهل بدر بثلاثِ مائة و ثلاثة عشر رجلا و معه صحيفة مختومة فيها عدد اصحابهٖ باسمائهم و بلادهم و خلالهم

(i-حضرت شیخ علی حمزہ بن علی الملک الطوسی: جواہر الاسرار قلمی: ص:۵۶۔ ii- خواجہ غلام فریدؒ: اشارات فریدی: جلد:۳: ص:۷۰: مقبوس بیست وہفتم: مطبوعہ مفید عام پریس آگرہ: ۱۳۲۰ھ)

اس کا ترجمہ یہ ہے کہ:

''مہدی اس گاؤں سے نکلے گا جس کا نام کدعہ ہے (یہ نام دراصل قادیان کے نام کو معرب کیا ہوا ہے) اور پھر فرمایا کہ خدا اس مہدی کی تصدیق کرے گا اور دور دور سے اس کے دوست جمع کرے گا جن کا شمار اہل بدر کے شمار کے برابر ہوگا یعنی تین سو تیرہ ہوں گے اور ان کے نام بقید مسکن وخصلت چھپی ہوئی کتاب میں درج ہونگے''۔

شیعہ احباب کی روایات میں بھی ان الفاظ میں یہ حدیث ملتی ہے۔

شیعہ أئمہ میں سے نویں امام حضرت امام محمد تقیؒ (۱۹۵ھ تا ۲۲۰ھ) فرماتے ہیں:۔

"يجتمع اليه من اصحابه عدد اهل بدر ثلاث مائة ثلاثة عشر رجلاً من اقاصی الارض

اس کے اصحاب اہل بدر کی تعداد کے برابر تین سو تیرہ ہونگے۔زمین کے ہر حصے سے آکر اس کے پاس جمع ہونگے''۔

(ملا محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد:۱۱: ص:۲۸۹: ۳۰ جون ۱۹۹۲ء: ترجمہ سید حسن امداد: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

یہ علامت بھی حضرت اقدس مسیح موعود و مہدی معہود حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی علیہ السلام میں اللہ تعالیٰ نے پوری فرما دی۔

آپ نے اللہ تعالیٰ کے فضل و رحم کے ساتھ اس علامت کا مصداق ہونے کا دعویٰ فرمایا۔ چنانچہ آپ فرماتے ہیں۔

"چونکہ حدیث صحیح میں آ چکا ہے کہ مہدی موعود کے پاس ایک چھپی ہوئی کتاب ہوگی جس میں اس کے تین سو تیرہ اصحاب کا نام درج ہوگا اس لئے یہ بیان کرنا ضروری ہے کہ وہ پیشگوئی آج پوری ہوگئی۔ یہ تو ظاہر ہے کہ پہلے اس سے اس اُمت مرحومہ میں کوئی ایسا شخص پیدا نہیں ہوا کہ جو مہدویت کا مدعی ہوتا اور اس کے وقت میں چھاپہ خانہ بھی ہوتا اور اس کے پاس ایک کتاب بھی ہوتی جس میں تین سو تیرہ نام لکھے ہوتے مگر اصل بات یہ ہے کہ خدا کی پیشگوئیوں میں ایسی فوق العادت شرطیں ہوتی ہیں کہ کوئی جھوٹا ان سے فائدہ نہیں اٹھا سکتا اور اس کو وہ سامان اور اسباب عطا نہیں کئے جاتے ہیں......اب ظاہر ہے کہ کسی شخص کو پہلے اس سے یہ اتفاق نہیں ہوا کہ وہ مہدی موعود ہونے کا دعویٰ کرے اور اس کے پاس چھپی ہوئی کتاب ہو جس میں اس کے دوستوں کے نام ہوں لیکن میں پہلے اس سے بھی آئینہ کمالات اسلام میں تین سو تیرہ نام درج کر چکا ہوں۔ اور اب دوبارہ اتمام حجت کے لئے تین سو تیرہ نام ذیل میں درج کرتا ہوں تا ہر یک منصف سمجھ لے کہ یہ پیشگوئی بھی میرے ہی حق میں پوری ہوئی اور بموجب منشاء حدیث کے یہ بیان کر دینا پہلے سے ضروری ہے کہ یہ تمام اصحاب خصلت صدق و صفا رکھتے ہیں اور حسب مراتب جس کو اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے بعض بعض سے محبت اور انقطاع الی اللہ اور سرگرمی دین میں سبقت لے گئے ہیں اللہ تعالیٰ سب کو اپنی رضا کی راہوں میں ثابت قدم کرے"۔

پھر آپ نے تین سو تیرہ دوستوں کے نام درج فرمائے ہیں۔

(ضمیمہ رسالہ انجام آتھم: ص:۴۰ تا ۴۵: روحانی خزائن: جلد نمبر ۱۱: صفحہ ۳۲۴ تا ۳۲۹)



## ۷۔ مہدی موعود کا آبائی وطن

حضرت علیؓ سے مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ یخرج رجل من وراء النهر (ابوداؤد کتاب المہدی)

حضرت مرزا صاحب اسی علامت کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

"روایت ہے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ ایک شخص پیچھے نہر کے سے نکلے گا یعنی بخارا یا سمرقند اس کا اصل وطن ہوگا"۔

(ازالہ اوہام حصہ اوّل: صفحہ ۴۸: حاشیہ روحانی خزائن: جلد نمبر ۳: صفحہ ۱۴۸ حاشیہ)

ہم یہ ثابت کر آئے ہیں کہ اس روایت میں امام مہدی کی علامات کا ہی ذکر ہے۔

اسی علامت کے عین مطابق حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی علیہ السلام کے آباء و اجداد کا اصل وطن سمرقند ہے۔ چنانچہ مسٹر گریفن نے اپنی کتاب The Punjab Chiefs میں لکھا ہے:۔

In 1530, the last year of emperor Babar's reign, Hadi Beg, a Mughal of Samarkand emigrated to the Punjab and settled in the Gurdaspur District.

(Sir Lepel H. Griffin, K.C.S.I: The Punjab Chiefs: V:II P:40: Revised Edition: Under Mirza Sultan Ahmad of Kadian. Sange-Meel Publications. Lahore.)

یعنی ۱۵۳۰ء جو کہ بابر بادشاہ کا آخری سال تھا۔ ہادی بیگ جو کہ مغل تھا سمرقند سے ہجرت کر کے پنجاب آیا اور ضلع گورداسپور میں قیام پذیر ہوا۔

اس موقع پر بخاری میں مندرج وہ حدیث بھی لازماً سامنے رکھنی چاہئے جس میں

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آنے والے امام کا ذکر کرتے ہوئے حضرت سلمان فارسیؓ کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر فرمایا۔ لو کان الایمان عندالثریا لناله رجل او رجال من هؤلآءِ (بخاری: کتاب التفسیر: تفسیر سورۃ الجمعہ)

شیعہ روایات میں بھی حضرت امام محمد باقرؒ سے اسی مضمون کی روایت ملتی ہے۔

''امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ وہ عجم کے لوگ ہیں اور جو کہ زبان عرب کو نہیں جانتے ہیں اور رسول خدا سے بعد نازل ہونے اس آیت کے لوگوں نے پوچھا کہ یا رسول خدا وہ کون لوگ ہونگے۔ حضرت نے اپنا دستِ مبارک سلمان فارسی کے شانہ پر رکھا اور فرمایا کہ اگر ایمان ثریا پر بستہ ہو تو اس کو لیوینگے اس کی قوم کے آدمی یعنی فارس کے باشندے''۔

(مولوی سید عمار علی۔ تفسیر عمدۃ البیان۔ جلد دوم۔ صفحہ ۵۶۵ زیر تفسیر سورۃ الجمعہ۔ مطبع یوسفی دھلی۔ ۱۳۰۲ھ)

پس اس روایت پر شیعہ سنی اتفاق پایا جاتا ہے۔

حضرت مرزا صاحب مسیح موعود علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے الہاماً فارسی الاصل قرار دیا ہے۔ آپ فرماتے ہیں۔

''خدا تعالیٰ مجھے باپ کے لحاظ سے فارسی النسل قرار دیتا ہے''۔

(ضمیمہ براہین احمدیہ: حصہ پنجم: روحانی خزائن: جلد ۲۱: صفحہ ۳۶۳۔۳۶۴)

آپ کے خاندان کو قریب سے جاننے والے آپ کے ایک قریبی دوست جو بعد میں آپ کے دشمنوں کی صف اوّل میں شامل ہو گئے۔ یعنی مولوی محمد حسین بٹالوی صاحب آپ کے خاندان کے متعلق گواہی دیتے ہوئے لکھتے ہیں۔

''مؤلف (براہین احمدیہ۔ ناقل) قریشی نہیں فارسی الاصل ہیں''۔

(مولوی محمد حسین بٹالوی: اشاعۃ السنۃ: جلد: ۷: ص: ۱۹۳)



# ۸۔ مہدی موعود توأم

حضرت محی الدین ابن عربیؒ نے اس مہدی آخری الزماں کو جو کہ خاتم الاولیاء ہوگا کے بارہ میں فرمایا کہ:۔

''اس کے ساتھ اس کی توام بہن پیدا ہوگی اور وہ پہلے ہی پیدا ہوگی اور بھائی بعد پیدا ہوگا''۔

(محی الدین ابن عربی: فصوص الحکم: جزودوم: ترجمہ: محمد عبدالقدیر صدیقی زیر عنوان فص حکمت نفثیہ کلمہ شیثیہ میں: صفحہ ۴۲: نذیر سنز پبلشرز لاہور)

حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی علیہ السلام کی پیدائش بالکل اسی طرح ہوئی۔ آپ کے ساتھ آپ کی بہن جنت نامی توام پیدا ہوئی۔ آپ کی وہ بہن پہلے اور بعد میں آپ کی پیدائش ہوئی۔ حضرت مرزا صاحب خود فرماتے ہیں۔

''اہل اسلام کے اہل کشف نے مسیح موعود کو جو آخری خلیفہ اور خاتم الخلفاء ہے صرف اس بات میں ہی آدم سے مشابہ قرار نہیں دیا...... بلکہ اس بات میں بھی مشابہ قرار دیا ہے کہ آدم کی طرح وہ بھی جمعہ کے دن پیدا ہوگا اور اس کی پیدائش بھی توام کے طور پر ہوگی......سو الحمدللہ والمنة کہ متصوفین کی اس پیشگوئی کا میں مصداق ہوں۔ میں بھی جمعہ کے روز بوقت صبح توام پیدا ہوا تھا''۔

(حقیقۃ الوحی روحانی خزائن: جلد ۲۲: صفحہ ۲۰۹)

# ۹۔ یَتَزَوَّجُ

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مسیح موعود علیہ السلام کی علامات میں بیان فرمایا کہ:۔

# فَيَتَزَوَّجُ

(مشکوۃ المصابیح: کتاب الفتن: باب نزول عیسیٰ: الفصل الثالث)

یعنی مسیح موعود آ کر شادی کرے گا۔ اب بظاہر اگر دیکھا جائے تو یہ دنیا میں عام جاری سلسلہ ہے کہ شادیاں ہوتی رہتی ہیں۔ مگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا خاص طور پر مسیح موعود کی علامت کے طور پر اس کا ذکر فرمانا یہ ظاہر کرتا ہے کہ اس میں کوئی خاص بات ضرور ہے۔ اور وہ یہ کہ وہ آنے والا مسیح موعود ایسی شادی کرے گا جو خاص خصوصیات کی حامل ہوگی۔ مثلاً یہ کہ جسمانی اعتبار سے شادی کرنا اور اس سے عہدہ برآ ہونا اس کے لئے مشکل ہوگا۔ مالی اعتبار سے شادی کرنے کے حالات اس کے مناسب حال نہ ہونگے۔

چنانچہ اسی کے مطابق اللہ تعالیٰ نے غیر معمولی حالات میں آپ کی شادی کا بندوبست حضرت سیدہ نصرت جہاں بیگم صاحبہ کے ساتھ کروایا۔ اس وقت آپ کی عمر پچاس سال اور حضرت سیدہ نصرت جہاں بیگم صاحبہ کی عمر اٹھارہ سال تھی۔ اس قدر تفاوت عمر کے باوجود اس رشتہ کا طے ہو جانا غیر معمولی بات ہے۔ پھر اس عمر میں جب کہ آپ کے بعض قریبی واقف حال لوگوں نے آپ کی عمر کے تفاوت کی وجہ سے آپ کو شادی سے منع کیا اور فرائض زوجیت ادا نہ ہو سکنے کا خوف دلایا۔ پھر اس کے ساتھ آپ کی مالی حالت نہایت کمزور تھی اس وجہ سے بھی شادیاں رک جایا کرتی ہیں۔ یہ وہ تمام ناموافق اور مشکل حالات تھے جو کہ اس شادی میں روک کا موجب تھے۔ مگر ان تمام نامساعد حالات کے باوجود اللہ تعالیٰ نے آپ کو شادی کا اذن عطا فرمایا اور ساتھ الہاماً فرمایا۔

ھرچہ باید نو عروسی را ھمہ ساماں کنم
وانچہ درکار شما باشد عطائے آں کنم

کہ آپ کو فکر کی ضرورت نہیں ہے۔ دلہن کیلئے جو جو ضروریات ہوں گی ان سب کا متکفل خود خدا ہو جائے گا اور وہ تمام اسباب مہیا فرما دے گا۔



حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام اس نشان تائید باری تعالیٰ کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

''ستاسیواں نشان: یہ پیشگوئی ہے کہ میری اس شادی کے بارے میں جو دہلی میں ہوئی تھی خدا تعالیٰ کی طرف سے مجھے یہ الہام ہوا تھا الحمدللّٰہ الذی جعل لکم الصھر و النسب یعنی اس خدا کی تعریف ہے جس نے تمہیں دامادی اور نسب دونوں طرف سے عزت دی یعنی تمہاری نسب کو بھی شریف بنایا اور تمہاری بیوی بھی سادات میں سے آئے گی۔ یہ الہام شادی کیلئے ایک پیشگوئی تھی جس سے مجھے یہ فکر پیدا ہوا کہ شادی کے اخراجات کو کیونکر میں انجام دوں گا کہ اس وقت میرے پاس کچھ نہیں اور نیز کیونکر میں ہمیشہ کیلئے اس بوجھ کا متحمل ہو سکوں گا تو میں نے جناب الٰہی میں دعا کی کہ ان اخراجات کی مجھ میں طاقت نہیں تب یہ الہام ہوا کہ:

ھرچہ باید نو عروسی را ھمہ ساماں کنم
و آنچہ درکار شما باشد عطائے آں کنم

یعنی جو کچھ تمہیں شادی کیلئے درکار ہوگا تمام سامان اس کا میں آپ کروں گا اور جو کچھ تمہیں وقتاً فوقتاً حاجت ہوتی رہے گی آپ دیتا رہوں گا۔ چنانچہ ایسا ہی ظہور میں آیا۔ شادی کے لئے جو کسی قدر مجھے روپیہ درکار تھا ان ضروری اخراجات کے لئے منشی عبدالحق صاحب اکونٹنٹ لاہور نے پانسو روپیہ مجھے قرضہ دیا اور ایک اور صاحب حکیم محمد شریف نام ساکن کلانور نے جو امرتسر میں طبابت کرتے تھے دو سو روپیہ یا تین سو روپیہ مجھے بطور قرض دیا اس وقت منشی عبدالحق صاحب اکونٹنٹ نے مجھے کہا کہ ہندوستان میں شادی کرنا ایسا ہے جیسا کہ ہاتھی کو اپنے دروازہ پر باندھنا۔ میں نے اُن کو جواب دیا کہ ان اخراجات کا خدا نے خود وعدہ فرمایا ہے۔ پھر شادی کرنے کے بعد سلسلہ فتوحات کا شروع ہو گیا۔ اور یا وہ زمانہ تھا کہ بباعث تفرقہ وجوہ معاش پانچ سات آدمی کا خرچ بھی میرے پر ایک بوجھ تھا اور یا اَب وہ وقت آ گیا کہ بحساب اوسط تین سو آدمی ہر روز مع عیال و اطفال اور ساتھ

اس کے کئی غرباء اور درویش اس لنگر خانہ میں روٹی کھاتے ہیں‘‘۔

(حقیقۃ الوحی: روحانی خزائن: جلد۲۲: صفحہ:۲۴۷، ۲۴۸)

## ۱۰۔یُولَدُلَہ

مسیح موعود کی ایک علامت یہ بیان فرمائی گئی کہ

**یُولَدلَہَ**

(مشکوۃ المصابیح: کتاب الفتن: باب نزول عیسی علیہ السلام: الفصل الثالث)

اس کا ترجمہ یہ ہے کہ مسیح موعود کے ہاں اولاد بھی ہوگی۔

اللہ تعالیٰ کا اپنے رسول کے ذریعہ یہ خبر دینا ظاہر کرتا ہے کہ یہاں پر خاص قسم کی اولاد کا ذکر ہے۔ کیونکہ سنت اللہ اسی طرح پر جاری ہے کہ وہ جب بھی اپنے اولیاء اور انبیاء کو اولاد کی بشارت دیتا ہے تو اس کا مطلب ہی یہ ہوتا ہے کہ وہ اپنے ان پیاروں کو نیک اور صالح اولاد عطا فرمائے گا۔ ایسی اولاد کہ جو ان کے نیک مقاصد کو آگے بڑھانے کا موجب ہو۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام اس کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

قد اخبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم ان المسیح الموعود یتزوج ویولدلہ ففی ھذا اشارۃ الی ان اللہ یعطیہ ولداً صالحاً یشابہ اباہ ولا یاباہ ویکون من عباد اللہ المکرمین والسرفی ذلک ان اللہ لا یبشر الانبیاء والاولیاء بذریۃ الا اذا قدر تولید الصالحین‘‘۔

(حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانیؑ: آئینہ کمالات اسلام: روحانی خزائن: جلد۵: صفحہ۵۷۸ حاشیہ)

یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جو فرمایا ہے کہ مسیح موعود شادی کرے گا اور اس کے ہاں اولاد ہوگی تو اس میں یہ اشارہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اسے نیک اولاد دے گا وہ اپنے باپ کے مشابہ ہوگی اس کی نافرمان نہ ہوگی اور اللہ کے معزز بندوں میں شامل ہوگی۔ اور



اس میں راز یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ جب بھی اپنے انبیاء اور اولیاء کو اولاد کی بشارت دیتا ہے تو اس کا مقصد ہی یہ ہوتا ہے کہ اس نے صالح اور نیک اولاد دینا مقدر فرمایا ہے۔

اس پیشگوئی میں درحقیقت اور بھی کئی مخفی پہلو تھے۔ مثلاً ان میں سے ایک یہ بھی ہے کہ وہ مسیح جب آئے گا تو نامساعد حالات کے باوجود اس کی شادی بھی ہوگی اور پھر باوجود اس کے کہ بظاہر حالات ایسے ہوں گے کہ اس کے ہاں اولاد نہ ہو مگر پھر بھی اس کے ہاں اولاد ہوگی نہ صرف یہ کہ اولاد ہوگی بلکہ نیک اور صالح اولاد ہوگی۔

چنانچہ واقعات نے ان تمام امور کو کھول دیا۔ حضرت مرزا صاحب کی شادی جب حضرت سیدہ نصرت جہاں بیگم صاحبہ سے ہوئی تو آپ کی عمر اور صحت اس وقت ایسی تھی کہ بظاہر اولاد کی توقع رکھنا طمع خام تھی مگر خدا تعالیٰ نے حضرت مرزا صاحب کو قبل از وقت یہ خوشخبری دی کہ آپ کو اولاد دی جائے گی اور نہ صرف یہ کہ آپ کے ہاں اولاد ہوگی بلکہ وہ اولاد نیک اور صالح ہوگی۔ چنانچہ حضرت مرزا صاحب کے ہاں ہونے والا ہر مولود ایسا وجود تھا جس کی بشارت قبل از وقت حضرت مرزا صاحب کو دی گئی اور آپ نے قبل از وقت اسے شائع بھی فرما دیا اور پھر آپ کی وفات کے بعد آپ کی جملہ اولاد آپ کے مقاصد کیلئے کوشاں رہی۔ الحمدللہ علی ذلک

حدیث میں ’’لہ‘‘ کے الفاظ بھی دلالت کرتے ہیں کہ وہ ایسی اولاد ہوگی جو کہ مسیح و مہدی علیہ السلام کے مقاصد اور اس کے سلسلہ کی تقویت و ترقی کا موجب ہوگی۔ کیونکہ یہاں پر ’’لام‘‘ افادہ کا ہے۔

اس پیشگوئی میں جہاں اس موعود کی جملہ اولاد کے نیک ہونے کا ذکر تھا وہاں ایک ایسے وجود کا بھی ذکر تھا جو کہ آپ کی صلبی اولاد میں سے ہونا تھا اور آپ کا جانشین بننا تھا۔ حضرت مرزا صاحب اس کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

’’یہ پیشگوئی کہ مسیح موعود کی اولاد ہوگی۔ یہ اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ

خدا اس کی نسل سے ایک ایسے شخص کو پیدا کرے گا جو اس کا جانشین ہوگا اور اسلام کی حمایت کرے گا''۔ (حقیقۃ الوحی: روحانی خزائن: جلد۲۲:صفحہ۳۲۵)

اس کے عین مطابق حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام کی وفات کے بعد آپ کے دوسرے خلیفہ و جانشین آپ کے فرزند ارجمند حضرت مرزا بشیر الدین محمود احمد صاحب رضی اللہ عنہ ہوئے۔ آپ نے اپنے بزرگ باپ کے مقاصد کو اکناف عالم میں پہنچا دیا اور آپ کو ۱۹۱۴ء سے لے کر ۱۹۶۵ء تک قریباً باون سال اللہ تعالیٰ نے یہ موقع عطا فرمایا کہ آپ اپنے والد بزرگوار کے Mission کو دنیا میں قائم کر سکیں اور آپ کے دور میں متحدہ ہندوستان سے باہر کئی ممالک میں مضبوط جماعتی مشن قائم ہو گئے۔ وہ بنیادی ڈھانچہ جس پر اب نظام جماعت قائم ہے اس کی یہ شکل وصورت آپ ہی کی وضع کردہ ہے۔ یہ ایک لمبا مضمون ہے۔ مگر ہر واقف حال جانتا ہے کہ آپ کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی بیان فرمودہ یہ پیشگوئی پوری فرما دی۔

# ۱۱۔ نزول وحی

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مسیح موعود پر بار بار اللہ تعالیٰ کی طرف سے وحی کے نازل ہونے کی پیشگوئی فرمائی ہے۔

چنانچہ مسلم میں مندرج ایک حدیث میں مسیح موعود کی طرف وحی کے نازل ہونے کا ذکر موجود ہے۔ (مسلم: کتاب الفتن: باب ذکر الدجال)

دوسری طرف شیعہ روایات میں بھی امام آخر الزمان پر وحی کے نازل ہونے کی پیشگوئی موجود ہے چنانچہ حضرت امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ نے امام مہدی کے متعلق فرمایا:۔

یوحی الیہ ھذاالامر لیلہ و نھارہ

''ان پر شب و روز وحی نازل ہوتی رہے گی''۔

(علامہ محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد۱۲: صفحہ۴۵۸: ۳۰ اپریل ۱۹۹۸ء: ترجمہ سید حسن امداد: محفوظ بک ایجنسی کراچی)



حضرت مرزا صاحب جو کہ مدعی مسیحیت و مہدویت ہیں آپ پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے وحی و الہام کے دروازے کھولے گئے اور اس کثرت کے ساتھ اللہ تعالیٰ آپ کے ساتھ ہم کلام ہوا کہ اس کی نظیر اُمت محمدیہ میں حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی اور فرد میں ہمیں نظر نہیں آتی۔ آپ فرماتے ہیں۔

''یہ ایک ثابت شدہ امر ہے کہ جس قدر خدا تعالیٰ نے مجھ سے مکالمہ و مخاطبہ کیا ہے اور جس قدر امور غیبیہ مجھ پر ظاہر فرمائے ہیں تیرہ سو برس ہجری میں کسی شخص کو آج تک بجز میرے یہ نعمت عطا نہیں کی گئی اگر کوئی منکر ہو تو بار ثبوت اس کی گردن پر ہے۔ غرض اس حصہ کثیر وحی الٰہی اور امور غیبیہ میں اس اُمت میں سے میں ہی ایک فرد مخصوص ہوں اور جس قدر مجھ سے پہلے اولیاء اور ابدال اور اقطاب اس امت میں سے گزر چکے ہیں ان کو یہ حصہ کثیر اس نعمت کا نہیں دیا گیا......اور ضرور تھا کہ ایسا ہوتا تا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشگوئی صفائی سے پوری ہو جاتی''۔

(حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی: حقیقۃ الوحی: روحانی خزائن: جلد۲۲: ص:۴۰۶، ۴۰۷)

# ۱۲۔ زرد چادریں

مسیح موعود کی ایک علامت یہ تھی کہ وہ ''بین مھزو و تین'' ہوگا۔

(مسلم: کتاب الفتن: باب ذکر الدجال)

یعنی مسیح موعود علیہ السلام دو زرد رنگ کی چادروں میں لپٹا ہوا ہوگا۔ یہ علامت بھی حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام میں پوری ہوئی۔ آپ فرماتے ہیں۔

''احادیث سے ثابت ہے کہ آنے والا عیسیٰ زعفرانی رنگ کی دو چادروں میں نازل ہوگا اور تمام معبرین کے اتفاق سے تعبیر کی رو سے زرد رنگ چادر سے بیماری مراد ہوتی ہے[۱]۔ اور میں کئی دفعہ بیان کر چکا ہوں کہ میں جو خدا تعالیٰ کی طرف سے مسیح موعود ہوں احادیث

[۱] علامہ ابن سیرین: تعبیر الرؤیا کلاں (اُردو) ص:۳۱۲: زیر لفظ زردیھا (زردیاں) ایڈیشن: اوّل: ادارہ اسلامیات لاہور)

میں میرے جسمانی علامات میں سے یہ دو علامتیں بھی لکھی گئی ہیں کیونکہ زرد رنگ چادر سے بیماری مراد ہے اور جیسا کہ مسیح موعود کی نسبت حدیثوں میں دو زرد رنگ چادروں کا ذکر ہے ایسے ہی میرے لاحق حال دو بیماریاں ہیں۔ایک بیماری بدن کے اوپر کے حصہ میں ہے جو اوپر کی چادر ہے اور وہ دوران سر ہے جس کی شدت کی وجہ سے بعض وقت میں زمین پر گر جاتا ہوں اور دل کا دوران خون کم ہو جاتا ہے اور ہولناک صورت پیدا ہو جاتی ہے اور دوسری بیماری بدن کے نیچے کے حصہ میں ہے جو مجھے کثرت پیشاب کی مرض ہے جس کو ذیابیطس بھی کہتے ہیں اور معمولی طور پر مجھ کو ہر روز پیشاب بکثرت آتا ہے اور پندرہ یا بیس دفعہ تک نوبت پہنچ جاتی ہے اور بعض اوقات قریب سو دفعہ کے دن رات میں آتا ہے اور اس سے بھی ضعف بہت ہو جاتا ہے۔سو یہ زرد رنگ کی چادریں ہیں جو میرے حصہ میں آ گئی ہیں''۔ (براہین احمدیہ حصہ پنجم: روحانی خزائن: جلد نمبر۲۱:صفحہ۳۷۳)

وہ لوگ جو دو زرد چادروں سے مراد ظاہری زرد چادریں لیتے ہیں انہیں مخاطب کرتے ہوئے حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں۔

''اور اگر کوئی یہ کہے کہ ان چادروں سے اصلی چادریں ھی مراد ہیں تو گویا اس کا یہ مطلب ہوگا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نزول کے وقت ہندوؤں کے جوگیوں کی طرح زرد رنگ کی دو چادروں میں نازل ہوں گے مگر یہ معنی ان معنوں کے برخلاف ہیں جو خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے مکاشفات کی نسبت کئے ہیں۔جیسا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ہاتھوں[1] میں دو کڑے دیکھے تھے اور اس کی تعبیر دو جھوٹے نبی فرمایا تھا اور گائیاں[2] ذبح ہوتی دیکھی تھیں اور اس کی تعبیر اپنے اصحاب رضی اللہ عنہم کی شہادت فرمائی تھی اور حضرت عمر[3] رضی اللہ عنہ کا بڑا پیراھن دیکھا تھا اور اس کی تعبیر تقویٰ کی تھی۔پس اس

[1] بخاری کتاب التعبیر باب النفخ فی المنام۔ بخاری کتاب المناقب باب علامات النبوۃ
[2] بخاری کتاب المغازی باب من قتل من المسلمین یوم احد۔ بخاری کتاب المناقب باب علامات النبوۃ
[3] بخاری کتاب التعبیر باب القمیص فی المنام



حدیث میں بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت قدیم کے موافق کیوں دو زرد چادروں کی وہ تعبیر نہ کی جائے جو بالاتفاق اسلام کے تمام اکابر معبروں نے کی ہے جن میں سے ایک بھی اس تعبیر کا مخالف نہیں۔اور وہ یہی تعبیر ہے کہ دو زرد چادروں سے دو بیماریاں مراد ہیں اور میں خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر کہہ سکتا ہوں کہ میرا تجربہ بھی یہی ہے اور بہت سی مرتبہ جس کا میں شمار نہیں کر سکتا مجھے رؤیا میں اپنی نسبت یا کسی دوسرے کی نسبت جب کبھی معلوم ہوا کہ زرد چادر بدن پر ہے تو اس سے بیمار رہنا ہی ظہور میں آیا ہے''۔

(براہین احمدیہ حصہ پنجم: روحانی خزائن: جلد۲۱:صفحہ۳۷۴)

پس اس لحاظ سے یہ علامت حضرت مرزا صاحب علیہ السلام میں پوری ہو چکی ہے۔

## ۱۳۔جمع صلوٰۃ

مسیح موعود کی ایک علامت یہ آئی ہے کہ:

**تجمع له الصلوٰة**

(مسند احمد بن حنبل: جلد۲:صفحہ۲۹۰:مسند ابی ہریرہ)

یعنی اس کیلئے یا یہ کہ اس کی وجہ سے نمازیں جمع کی جائیں گی۔یہ واضح امر ہے کہ اس میں عام کسی نماز کے ایک آدھ مرتبہ جمع کئے جانے کا ذکر نہیں ہے کیونکہ یہ تو عام طور پر جمع صلوٰۃ کے حالات کے پیدا ہونے کی صورت میں ہوتا رہتا ہے۔بلکہ اس میں بعض خاص امور کی طرف اشارہ ہے۔مثلاً

اوّل: یہ کہ اس وقت مدعی مسیحیت موجود ہوگا۔

دوم: یہ کہ اس کے زمانہ میں نماز جمع کی جائے گی جو کہ عام معمول سے ہٹ کر ہوگی یعنی یہ نہیں کہ ایک آدھ موقع پر جمع کیا جائے گا۔

سوم: یہ کہ نمازوں کے جمع کئے جانے کی وجہ مسیح موعود ہوگا۔

یعنی جمع صلوٰۃ کی وجہ بھی وہی ہوگا اور جمع کا حکم و اذن بھی اسی کا ہوگا۔

یہ علامت بھی پوری ہو چکی ہے۔ چنانچہ حضرت مرزا صاحب کے زمانہ حیات میں ۱۹۰۱ء میں قریباً چھ ماہ تک نمازیں جمع کر کے پڑھی جاتی رہیں۔ اب یہ عرصہ عام معمول سے ہٹ کر ہونے کے علاوہ اس جمع نماز میں خود حضرت مرزا صاحب بھی شامل ہوتے رہے اور اس جمع کی وجہ حضرت مرزا صاحب کی دینی خدمات کی مصروفیت تھی۔ اس طرح یہ علامت بھی نہایت وضاحت کے ساتھ پوری ہوگئی۔

حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے مورخہ ۳ دسمبر ۱۹۰۱ء کو اس پیشگوئی کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا۔

”سب صاحبوں کو معلوم ہو کہ ایک مدت سے خدا جانے قریباً چھ ماہ سے یا کم و بیش عرصہ سے ظہر اور عصر کی نماز جمع کی جاتی ہے...... اس وقت جو ہم نمازیں جمع کرتے ہیں تو اصل بات یہ ہے کہ میں اللہ تعالیٰ کی تفہیم، القا اور الہام کے بدوں نہیں کرتا۔ بعض امور ایسے ہوتے ہیں کہ میں ظاہر نہیں کرتا مگر اکثر ظاہر ہوتے ہیں۔ جہاں تک خدا تعالیٰ نے مجھ پر اس جمع صلوٰتین کے متعلق ظاہر کیا ہے وہ یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمارے لئے تجمع له الصلوٰة کی بھی ایک عظیم الشان پیشگوئی کی تھی جو اب پوری ہو رہی ہے...... یہ پیشگوئی جو اس حدیث تجمع له الصلوٰة میں کی گئی ہے یہ مسیح موعود اور مہدی کی ایک علامت ہے یعنی وہ ایسی دینی خدمات اور کاموں میں مصروف ہوگا کہ اس کے لئے نماز جمع کی جاوے گی۔ اب یہ علامت جب کہ پوری ہوگئی اور ایسے واقعات بھی پیش آ گئے پھر اس کو بڑی عظمت کی نگاہ سے دیکھنا چاہئے نہ کہ استہزاء اور انکار کے رنگ میں“۔

(ملفوظات: جلد دوم: صفحہ ۴۵-۴۶)



# ۱۴۔ ایک رات میں اصلاح

مہدی موعود علیہ السلام کی ایک علامت حدیث میں یہ مذکور ہے جو حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ

يُصلِحهُ اللّٰه فى لَيلَةٍ

(مسند احمد بن حنبل: مسند العشرة المبشرين بالجنة: مسند علی بن ابی طالب)

(ابن ماجہ: کتاب الفتن: باب خروج المہدی)

یعنی اللہ تعالیٰ ایک ہی رات میں اس کی اصلاح احوال فرما دے گا۔

حافظ ابن کثیرؒ البدایۃ والنھایۃ میں اس کی شرح میں لکھتے ہیں۔

ای يتوب عليه و يوفقه و يفهمه و يرشده بعد ان لم يكن كذلك

(حافظ ابن کثیر: البدایۃ والنھایۃ: الطبعۃ الاولیٰ: ۱۹۶۸ء: الجزء الاوّل: صفحہ: ۴۳: مکتبۃ النصر الحدیثۃ الریاض)

یعنی اللہ تعالیٰ اس پر رجوع برحمت ہوگا اور اسے توفیق عطا فرمائے گا اور اسے فہم سے نوازے گا اور اس کو رشد و ہدایت دے گا بعد اس کے کہ وہ اس سے قبل ایسا نہ ہوگا۔ یعنی اس سے قبل اس کو وہ توفیق عطا نہ ہوگی مگر اس کے بعد اسے وہ ہمت اور ہدایت اور توفیق مل جائے گی۔

شیعہ لٹریچر میں بھی اس کا ذکر ملتا ہے چنانچہ لکھا ہے کہ حضرت علیؓ نے فرمایا کہ جو امام مہدی ہونگے۔

”یصلح اللّٰه تبارك و تعالیٰ امره فی لیلة واحده“

(علامہ باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد نمبر ۱۲: صفحہ: ۲۳۵: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰ جون ۱۹۹۲ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

یعنی اللہ تعالیٰ اس کا امر ایک ہی رات میں اصلاح پذیر فرما دے گا۔

حضرت امام باقر فرماتے ہیں۔

ان اللّٰہ تبارك و تعالیٰ لیصلح له امره فی لیلة کما اصلح امر کلیمه موسی اذ ذهب یقتبس نارا فرجع وهو رسول نبی

(محمد بن علی بن حسین بن بابویہ القمی: اکمال الدین: باب ۳۶: روایات امام ابی جعفر الثانی: صفحہ: ۳۶۰)

یقیناً اللہ تعالیٰ اس موعود کا امر ایک ہی رات میں اصلاح پذیر فرما دے گا بالکل اسی طرح جس طرح اس نے حضرت موسیٰ کا معاملہ درست فرما دیا تھا۔ جب کہ وہ آگ لینے گئے تھے اور جب واپس آئے تو مقام رسالت پر فائز تھے۔ اس مضمون کی ایک اور روایت امام علی رضا سے مروی ہے۔

حضرت امام محمد بن علی رضا نے فرمایا:۔

ان اللّٰہ تبارك و تعالیٰ یصلح امره فی لیلة کما اصلح امر کلیمه موسی لیقبس لاهله نارا فرجع وهو رسول نبی ۔

(علامہ باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد ۱۱: صفحہ: ۲۸۶: ۳۰ جون ۱۹۹۲ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

ان روایات میں اصلاح امر کا تعلق حضرت موسیٰ کے ساتھ مشابہت دے کر بیان فرمانا یہ ظاہر کرتا ہے کہ اس معاملہ کا تعلق علمی دنیا سے ہے۔ کیونکہ حضرت موسیٰ کو علم نور ہی تھا جو اس موقع پر عطا فرمایا گیا تھا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی فرمایا کہ انبیاء کی وراثت علم ہی ہوتی ہے اور وہ علم کے وارث ہی بنایا کرتے ہیں۔

(i۔ ابو جعفر محمد بن یعقوب الکلینی: الاصول من الکافی: جلد: ۱: ص: ۲۴، ۲۵: کتاب فضل العلم: باب صفة العلم وفضله وفضل العلماء: مکتبۃ اسلامیہ طہران: ۱۳۸۸ھ)

ii۔ (جامع ترمذی: کتاب العلم: باب فضل الفقہ)

مزید اس ضمن میں یہ روایت بھی لائق مطالعہ ہے کہ:۔

امام محمد باقر سے آیت امن یجیب المضطر...... تذکرون (النحل: ۶۳) کی تفسیر دریافت کی گئی تو آپ نے فرمایا۔



”یہ آیت امام قائم کیلئے نازل ہوئی ہے جب وہ ظہور کریں گے تو آپ کے سر پر عمامہ ہوگا۔ مقام ابراہیم کے پاس نماز پڑھ کر اپنے رب سے دعا کریں گے (یعنی تضرع کریں گے) تو ان کے علم کو تا ابد کوئی رد نہ کر سکے گا“۔

(علامہ محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد ۱۱: صفحہ ۱۱۶: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰ جون ۱۹۹۲ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

ان روایات کو ملائیں تو نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ امام مہدی مضطر ہو کر

۱۔ اللہ تعالیٰ سے دعا کریں گے۔

۲۔ اللہ تعالیٰ ان کی دعا کو قبول فرمائے گا۔

۳۔ اس کے نتیجہ میں اللہ تعالیٰ آپ کو ایسا علم عطا فرما دے گا جیسا کہ موسیٰ کو دیا گیا اور جس کا کوئی شخص مقابلہ نہ کر سکے گا۔

۴۔ اور یہ اصلاح کا کام ایک ہی رات میں ہوگا۔

۵۔ وہ موعود پگڑی یعنی عمامہ پہننے والا ہوگا۔

۶۔ وہ وجود مقام ابراہیم جو کہ توحید خالص پر قائم ہونے کا مقام ہے اس پر فائز ہوگا۔ اور اس دعا کی قبولیت اس کے اس مقام پر فائز ہونے کو ظاہر کر دے گی۔

چنانچہ حضرت مرزا صاحب ظاہری علوم کے اعتبار سے باقاعدہ کسی مدرسہ کے سند یافتہ نہ تھے۔ آپ کو جب اللہ تعالیٰ نے اس مقام رفیع پر سرفراز فرمایا تو علماء نے آپ کو جاہل ہونے اور خاص طور پر عربی زبان سے نابلد ہونے کے طعنے دیئے۔ اس پر آپ نے اپنے مولا کے حضور ایک مضطر کی طرح دعا کی۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کی اس دعا کو سنا اور عربی علوم آپ کو عطا کئے گئے۔ چنانچہ ایک ہی رات میں آپ کو عربی کا چالیس ہزار مادہ سکھایا گیا۔ چنانچہ آپ نے اس کے بعد عربی میں متعدد تصانیف فرمائیں اور نہ صرف ہندوستان کے علماء کو بلکہ خود عرب علماء کو بھی مقابلہ کی دعوت دی مگر کوئی بھی آپ کے مقابل پر نہ آ سکا اور اس طرح ابد تک آپ کا یہ علمی اعجاز ظاہر ہو گیا۔

آپ نے عربی میں کم وبیش انیس (۱۹) کتب تحریر فرمائیں ان میں سے خاص طور پر التبلیغ، نور الحق، اعجاز المسیح، اعجاز احمدی، الھدی والتبصرۃ لمن یری، سر الخلافہ، نور الحق ایسی تصانیف ہیں جن کے ساتھ انعامی چیلنج بھی شامل ہیں۔مگر کوئی بھی بالمقابل نہ آسکا۔

## ۱۵۔وہ کسی کی بیعت میں نہ ہوگا

حضرت امام جعفر صادق نے فرمایا ہے کہ

''جب امام قائم ظہور کریں گے تو اس حال میں کہ ان کی گردن میں کسی کی بیعت نہ ہوگی اور نہ کسی سے کوئی معاہدہ ہوگا''۔

(علامہ محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد نمبر ۱۱: صفحہ ۸۳: زیر عنوان: امام قائم کسی کی حکومت میں نہ ہونگے: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰ جون ۱۹۹۲ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

اس علامت کا مطلب واضح ہے کہ مہدی موعود جب آئے گا تو کسی اور سلسلہ یا پیر یا بزرگ کی بیعت میں نہ ہوگا۔

حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی مہدی موعود و مسیح معہود علیہ السلام کسی کی بھی بیعت میں نہ تھے۔اور نہ کسی سلسلہ میں شامل تھے۔

آپ فرماتے ہیں:

مدتے بودم برنگ مریمی
دست ناداده به پیران زمی

(درثمین فارسی: ص:۲۲۷: نظارت اشاعت ربوہ پاکستان)

یعنی میں ایک مدت تک حضرت مریم کی مانند رہا۔ میں نے اس زمانہ کے کسی پیر و مرشد کے ہاتھ میں ہاتھ نہ دیا یعنی کسی پیر فقیر کی بیعت نہ کی۔



## ۱۶۔تائید ملائکہ

آنے والے موعود کی ایک علامت احادیث میں یہ آئی ہے کہ

واضعا كفيه على اجنحة ملكين۔

(مسلم: کتاب الفتن: باب ذکر الدجال......الخ)

جب وہ نازل ہوں گے تو وہ دو فرشتوں کے پروں یا کندھوں پر ہاتھ رکھے ہونگے۔

کسی پر ہاتھ رکھ کر آنے یا چلنے کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ کسی کی امداد اور سہارا حاصل کرنا۔اور اس میں یہی بات بیان فرمائی جارہی ہے کہ مسیح موعود کو ملائکہ کا سہارا اور امداد حاصل ہوگی۔ ملائکہ اس کی تائید کریں گے۔ظاہری حکومت جو کہ طاقت اور سہارے کی علامت ہے اسے حاصل نہ ہوگی بلکہ وہ غیبی اور آسمانی تائیدات سے غلبہ حاصل کرے گا۔

حضرت مسیح موعود علیہ السلام اس علامت کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:۔

''دو فرشتوں سے مراد اس کے لئے دو قسم کے غیبی سہارے ہیں جن پر اُن کی اتمام حجت موقوف ہے۔(۱) ایک وحی علم متعلق عقل اور نقل کے ساتھ اتمام حجت جو بغیر کسب اور اکتساب کے اس کو عطا کیا جائے گا (۲) دوسری اتمام حجت نشانوں کے ساتھ جو بغیر انسانی دخل کے خدا کی طرف سے نازل ہونگے اور دو فرشتوں کے کاندھوں پر ہاتھ رکھ کر اُس کا اُترنا اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اس کی ترقی کیلئے غیب سے سامان میسر ہونگے اور ان کے سہارے سے کام چلے گا اور میں اس سے پہلے ایک خواب بیان کر چکا ہوں کہ میں نے دیکھا کہ ایک تلوار میرے ہاتھ میں دی گئی ہے جس کا قبضہ تو میرے ہاتھ میں ہے اور نوک اس کی آسمان میں ہے اور میں دونوں طرف اس کو چلاتا ہوں اور ہر ایک طرف چلانے سے صدہا انسان قتل ہوتے

جاتے ہیں جس کی تعبیر خواب ہی میں ایک بندہ صالح نے یہ بیان کی کہ یہ اتمام حجت کی تلوار ہے اور دھنی طرف سے مراد وہ اتمام حجت ہے جو بذریعہ نشانوں کے ہوگا اور بائیں طرف سے وہ اتمام حجت مُراد ہے جو بذریعہ عقل اور نقل کے ہوگا اور یہ دونوں طور کا اتمام حجت بغیر انسانی کسب اور کوشش کے ظہور میں آئے گا''۔

(حقیقۃ الوحی: روحانی خزائن: جلد:۲۲:ص:۳۲۱)

چنانچہ حضرت مرزا صاحب کو ظاہری و دنیاوی مادی سہارے جو غلبہ کیلئے ضروری ہوا کرتے ہیں حاصل نہ تھے۔ آپ نہ تو حاکم تھے، نہ گدی نشین تھے اور دعوی سے قبل آپ کوئی معروف عالم دین بھی نہ تھے کہ جس نے مدارس سے سندیں حاصل کی ہوں یا علم میں شہرت رکھتے ہوں۔ مگر اس کے باوجود آپ کو روحانی و علمی غلبہ کا عطا ہو جانا یہ تائید ملائکہ کا ہی ثبوت ہے۔

پھر ملائکہ کی تائید کا ایک مطلب حفاظت کا عطا کیا جانا ہوتا ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو الہاماً فرمایا کہ والله يعصمك من الناس۔

(براہین احمدیہ: روحانی خزائن: جلد اوّل: صفحہ: ۶۰۹: حاشیہ در حاشیہ: نمبر ۳)

یعنی اللہ تعالیٰ آپ کو لوگوں سے محفوظ رکھے گا اور پھر فرمایا انی متوفیك

(براہین احمدیہ: روحانی خزائن: جلد اوّل: صفحہ ۶۶۴: حاشیہ نمبر ۴)

یعنی اللہ تعالیٰ آپ کو وفات بھی طبعی دے گا۔ دشمن آپ کو شہید کرنے پر قادر نہ ہو سکے گا۔ چنانچہ آپ کے سوانح حیات اس کا منہ بولتا ثبوت ہیں۔ آپ کے قتل کے لئے باقاعدہ منصوبہ بندیاں کی گئیں اقدام قتل کے مقدمات بنائے گئے اور اس میں ہندو، مسلمان اور عیسائی جن کی اس وقت ہندوستان میں حکومت تھی سب مل گئے اور گواہ قائم کر لئے گئے اور مخالفین کو یقین ہو گیا کہ اب پھانسی ضرور ہوگی۔ مگر آپ کو اللہ تعالیٰ نے الہاماً بتایا کہ اللہ تعالیٰ اس فتنہ سے محفوظ رکھے گا اور آپ معجزانہ طور پر بچا لئے گئے۔ حاکم کے دل میں آپ کی صداقت ڈال دی گئی اور اس کا دل اللہ تعالیٰ نے اس طرف مائل کر دیا کہ یہ سب غلط



منصوبہ ہے اور یہ شخص سچا ہے۔ چنانچہ اس نے آپ کے حق میں فیصلہ دے دیا۔ ملائکہ کی تائید اور اللہ تعالیٰ کی نصرت کے حاصل ہونے کا یہ صرف ایک ہی واقعہ نہیں بلکہ اور بہت سے ایسے واقعات ہیں جن کو اگر کوئی بھی انسان تعصب سے پاک ہو کر دیکھے گا تو تائیدات الٰہیہ کے حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام کے شامل حال ہونے کا اقرار کر اٹھے گا۔ اس کے لئے حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام کی تصنیف کتاب البریہ کا مطالعہ کرنا چاہئے۔

حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں:

''یہ عجیب بات ہے کہ میرے لئے بھی پانچ موقعے ایسے پیش آئے تھے جن میں عزت اور جان نہایت خطرہ میں پڑ گئی تھی (۱) اوّل وہ موقع جب کہ میرے پر ڈاکٹر مارٹن کلارک نے خون کا مقدمہ کیا تھا۔ (۲) دوسرے وہ موقعہ جب کہ پولیس نے ایک فوجداری مقدمہ میں مسٹر ڈوئی صاحب ڈپٹی کمشنر گورداسپور کی کچہری میں میرے پر چلایا گیا۔ (۳) تیسرے وہ فوجداری مقدمہ جو ایک شخص کرم الدین نے بمقام جہلم میرے پر کیا تھا (۴) وہ فوجداری مقدمہ جو اسی کرم دین نے گورداسپور میں میرے پر کیا تھا۔ (۵) پانچویں جب لیکھرام کے مارنے جانے کے وقت میرے گھر کی تلاشی کی گئی اور دشمنوں نے ناخنوں تک زور لگایا تھا تا کہ میں قاتل قرار دیا جاؤں۔ مگر وہ تمام مقدمات میں نامراد رہے''۔ (چشمہ معرفت: روحانی خزائن: جلد:۲۳:ص:۲۶۳ حاشیہ)

## ۱۷۔ سر سے پانی کے قطرے اور موتی

مسیح موعود علیہ السلام کی ایک علامت یہ لکھی ہے کہ

اذا طاطا راسه قطر واذا رفعه تحدر منه جمان كاللولو

(مسلم: کتاب الفتن: باب ذکر الدجال......الخ)

یعنی جب وہ سر جھکائے گا تو پانی کے قطرے گریں گے اور جب سر اٹھائے گا تو موتی گریں گے۔ظاہر پرست لوگ تو شاید اس علامت کو ظاہراً تلاش کریں مگر اھل فہم اور سمجھ ہرگز ظاہری مفہوم پر نہیں اڑیں گے کیونکہ ایک ایسا شخص جس کی ہر حرکت پر سر پر سے پانی ٹپک رہا ہو یا موتی گر رہے ہوں وہ دنیا میں کوئی کام سرانجام دینے کے قابل نہیں ہو سکتا۔عام زندگی کے معمولات بھی اس کے لئے مصیبت بن جائیں گے وہ کھانا کھائے گا تو پانی اور موتیوں کی بارش ہو رہی ہوگی۔وہ نماز پڑھے گا تو موتی اور پانی برس رہے ہوں گے۔وہ قرآن مجید کی تلاوت کرے گا تو پورا قرآن پانی اور موتیوں سے بھر جائے گا۔ ظاہراً اس کو ماننا بالکل واقعات اور عقل اور حقائق کے خلاف ہے۔جب کہ دوسری طرف ہم یہ دیکھتے ہیں کہ مسیح موعود علیہ السلام کے ذریعہ ہونے والے کام نہایت ہی عظیم الشان ہیں۔دجال کے ساتھ جنگ،دجال کا خاتمہ،اسلام کو ادیان عالم پر غالب کرنا وغیرہ وغیرہ ایسے امور ہیں جن کا مسیح موعود کی طرف منسوب ہونا یہ ظاہر کرتا ہے کہ مذکورہ بالا علامت ظاہراً پوری نہیں ہو سکتی۔

علامہ قرطبی اس علامت کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

"والجمان: ما استد ارمن اللولو والدّر شبه قطرات العرق بمستدیرالجوھر وھو تشبیه حسن

(محمد بن احمد القرطبی: التذکرہ فی احوال الموتی وامور الاخرۃ: الجزء الثانی:ص:۴۲۲: باب فی خروج الدجال:فصل فی بیان ماوقع فی الحدیث من الغریب: ۱۹۸۰ء)

یعنی جمان گول موتی کو کہا جاتا ہے۔یہاں پر پانی کے قطروں کو موتی کے ساتھ گول ہونے کی وجہ سے مشابہت دی گئی ہے اور مقصد حسن اور خوبصورتی میں تشبیہ دینا ہے۔

یہاں علامہ صاحب نے قبول کر لیا ہے کہ اس روایت میں جمان کا ذکر درحقیقت ایک استعارہ ہے اور مقصد یہ ہے کہ اس امام موعود کے حسن کو بیان کیا جائے۔



بخاری میں بھی لکھا ہے:۔

یقطر راسه ماءً

(بخاری: کتاب الانبیاء: باب واذکر فی الکتاب مریم: مسند احمد: جلد۲: صفحہ۳۹)

یعنی اس کے سر سے پانی کے قطرے ٹپک رہے ہونگے۔یہاں پر پانی سے مراد روحانیت کا پانی اور تقویٰ کا پانی اور تعلق باللہ ہے۔یعنی وہ مسیح موعود تقویٰ کے اعلیٰ مقام پر فائز ہوگا اور اللہ تعالیٰ کے ساتھ اس کا مضبوط تعلق ہوگا۔

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام اس علامت کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

''اور مسیح موعود کا ایسا دکھائی دینا کہ گویا وہ حمام سے غسل کر کے نکلا ہے اور موتیوں کے دانوں کی طرح آبِ غسل کے قطرے اس کے سر پر سے ٹپکتے ہیں۔اس کشف کے معنی یہ ہیں کہ مسیح موعود اپنی بار بار کی توجہ اور تضرع سے اپنے اس تعلق کو جو اس کو خدا کے ساتھ ہے تازہ کرتا رہے گا گویا وہ ہر وقت غسل کرتا ہے اور اُس پاک غسل کے پاک قطرے موتیوں کی طرح اُس کے سر پر سے ٹپکتے ہیں یہ نہیں کہ انسانی سرشت کے برخلاف اس میں کوئی خارق عادت امر ہے۔ہرگز نہیں ہرگز نہیں کیا لوگوں نے اس سے پہلے خارق عادت امر کا عیسیٰ بن مریم میں نتیجہ نہیں دیکھ لیا جس نے کروڑ ہا انسانوں کو جہنم کا ایندھن بنا دیا تو کیا اب بھی یہ شوق باقی ہے کہ انسانی عادت کے برخلاف عیسیٰ آسمان سے اُترے فرشتے بھی ساتھ ہوں اور اپنے منہ کی پھونک سے لوگوں کو ہلاک کرے اور موتیوں کے قطرے اُس کے بدن سے ٹپکتے ہوں۔غرض مسیح موعود کے بدن سے موتیوں کی طرح قطرے ٹپکنے کے معنی جو میں نے لکھے ہیں وہ صحیح ہیں۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ہاتھوں میں سونے کے کڑے دیکھے تو کیا اس سے کڑے ہی مراد تھے؟ ایسا ہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے گائیاں ذبح ہوتے دیکھیں تو اس سے گائیاں ہی مراد تھیں ہرگز نہیں۔بلکہ ان کے اور معانی تھے۔پس اسی طرح مسیح موعود کو آنحضرت صلی اللہ علیہ

وسلم کا اس رنگ میں دیکھنا کہ گویا وہ غسل کر کے آتا ہے اور غسل کے قطرے موتیوں کی طرح اس کے سر پر سے ٹپکتے ہیں۔ اس کے یہی معنی ہیں کہ وہ بہت توبہ کرنے والا اور رجوع کرنے والا ہوگا اور ہمیشہ اس کا تعلق خدا تعالیٰ سے تازہ بتازہ رہے گا گویا وہ ہر وقت غسل کرتا ہے اور پاک رجوع کے پاک قطرے موتیوں کے دانوں کی طرح اس کے سر پر سے ٹپکتے ہیں۔ ایک دوسری حدیث میں بھی خدا تعالیٰ کی طرف رجوع کرنے کو غسل سے مشابہت دی ہے جیسا کہ نماز کی خوبیوں میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا ہے کہ اگر کسی کے گھر کے دروازے کے آگے نہر ہو اور وہ پانچ وقت اُس نہر میں غسل کرے تو کیا اس کے بدن پر میل رہ سکتی ہے؟ صحابہ نے عرض کیا کہ نہیں۔ تب آپ نے فرمایا کہ اسی طرح جو شخص پانچ وقت نماز پڑھتا ہے (جو جامع توبہ اور استغفار اور دعا اور تضرع اور نیاز اور تحمید اور تسبیح ہے) اُس کے نفس پر بھی گناہوں کی میل نہیں رہ سکتی گویا وہ پانچ وقت غسل کرتا ہے۔ اس حدیث سے ظاہر ہے کہ مسیح موعود علیہ السلام کے غسل کے بھی یہی معنی ہیں ورنہ جسمانی غسل میں کونسی کوئی خاص خوبی ہے۔ اس طرح تو ہندو بھی ہر روز صبح کو غسل کرتے ہیں اور غسل کے قطرے بھی ٹپکتے ہیں۔ افسوس کہ جسمانی خیال کے آدمی ہر ایک روحانی امر کو جسمانی امور کی طرف ہی کھینچ کر لے جاتے ہیں“۔

(حقیقۃ الوحی: روحانی خزائن: جلد نمبر ۲۲: صفحہ: ۳۲۱،۳۲۲)

## ۱۸۔ مسیح موعود آنحضرت ﷺ کا جانشین

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے آنے والے مسیح موعود علیہ السلام کو اپنا خلیفہ اور جانشین قرار دیا ہے۔ چنانچہ آپ فرماتے ہیں:۔

الا خلیفتی فی امتی (سلیمان بن احمد بن ایوب الطبرانی: المعجم الصغیر: الجزء الاوّل: باب العین: زیر لفظ عیسیٰ: ص: ۲۵۷: دار الکتب العلمیہ بیروت لبنان: ۱۹۸۲ء)



یعنی سنو وہ میری امت میں میرا خلیفہ ہوگا۔

تاریخ بغداد میں یہ الفاظ ہیں الا انہ خلیفتی فی امتی (احمد بن علی ابوبکر الخطیب البغدادی: تاریخ بغداد: الجزء: ۱۱: ص: ۱۷۲: حدیث: ۵۸۷۲: دار الکتب العلمیہ بیروت)

یعنی سنو وہ آنے والا میری اُمت میں میرا خلیفہ ہوگا۔

علامہ طبری نے وانہ خلیفتی علی اُمتی کے الفاظ نقل کئے ہیں یعنی وہ میری اُمت پر میرا خلیفہ ہوگا۔ (محمد بن جریر الطبری: تفسیر طبری: جزء: ۳: ص: ۲۹۱: زیر آیت انی متوفیک...... : دار الفکر: بیروت: ۱۴۰۵ھ)

شیعہ روایات میں بھی آنے والے امام آخر الزمان کو خلیفہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم قرار دیا گیا ہے۔ چنانچہ حضرت امام رضا نے اپنے بزرگوں سے یہ روایت بیان کی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے امام آخر الزمان کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا:۔

اللّٰہ اللّٰہ عباد اللّٰہ فاتوہ ولو علی الثلج فانه خلیفة الله عزوجل و خلیفتی (علامہ محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد: ۱۱: ص: ۱۲۸: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰ جون ۱۹۹۲ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

یعنی اے اللہ کے بندو اللہ کا تقویٰ اختیار کرنا۔ اللہ کا تقویٰ اختیار کرنا اور اس کے پاس آنا خواہ برف پر سے جانا پڑے کیونکہ وہ خدا کا اور میرا خلیفہ ہوگا۔

سورہ نور کی آیت نمبر ۵۵ وعداللّٰہ الذین امنو منکم ......الخ کے متعلق حضرت جعفر صادق سے پوچھا گیا تو آپ نے فرمایا۔

”اس سے مراد امام قائم علیہ السلام اور ان کے اصحاب ہیں“۔

(ملا محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد ۱۱: صفحہ ۱۱۳: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰ جون ۱۹۹۲ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

چنانچہ حضرت مرزا صاحب نے اس آیت کریمہ کو اپنی صداقت کی دلیل کے طور پر پیش فرمایا۔ آپ فرماتے ہیں۔

''سورۃ نور میں صریح اشارہ فرماتا ہے کہ ہر ایک رنگ میں جیسے بنی اسرائیل میں خلیفے گزرے ہیں وہ تمام رنگ اس امت کے خلیفوں میں بھی ہونگے چنانچہ اسرائیلی خلیفوں میں سے حضرت عیسیٰ ایسے خلیفے تھے جنہوں نے نہ تلوار اٹھائی اور نہ جہاد کیا۔ سو اس امت کو بھی اس رنگ کا مسیح موعود دیا گیا دیکھو آیت وعدالله الذين امنو منكم و عملوا الصالحات...... و من كفر بعد ذلك فاولئك هم الفاسقون اس آیت میں فقرہ کمااستخلف الذين من قبلهم قابل غور ہے کیونکہ اس سے سمجھا جاتا ہے کہ محمدی خلافت کا سلسلہ موسوی خلافت کے سلسلہ سے مشابہ ہے اور چونکہ موسوی خلافت کا انجام ایسے نبی پر ہوا یعنی حضرت عیسیٰ پر جو حضرت موسیٰ سے چودھویں صدی کے سر پر آیا اور نیز کوئی جنگ اور جہاد نہیں کیا۔ اس لئے ضروری تھا کہ آخری خلیفہ سلسلہ محمدی کا بھی اسی شان کا ہو''۔

(حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی: لیکچر سیالکوٹ: ص:۱۲، ۱۳: روحانی خزائن جلد ۲۰: صفحہ: ۲۱۳، ۲۱۴)

## ۱۹۔ آسمانی بگل

امام جعفر صادق نے مہدی موعود کو ناقور یعنی آسمانی بگل قرار دیا ہے۔

(ملا محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد ۱۱: صفحہ ۱۱۲۔ ۱۱۳: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰ جون ۱۹۹۲ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

حضرت مرزا صاحب نے انبیاء کو اپنے اپنے زمانہ کا بگل قرار دیا ہے اور اپنے آپ کو اس زمانہ کے آسمانی بگل کے طور پر پیش فرمایا ہے۔

حضرت مرزا صاحب آیت ونفخ فی الصور (الکھف:۱۰۰) درج کر کے فرماتے ہیں:

''اس جگہ صور کے لفظ سے مراد مسیح موعود ہے کیونکہ خدا کے نبی اس کی صُور ہوتے ہیں یعنی قرنا۔ جن کے دلوں میں وہ اپنی آواز پھونکتا ہے۔ یہی محاورہ پہلی



کتابوں میں بھی آیا ہے کہ خدا کے نبیوں کو خدا کی قرنا قرار دیا گیا ہے۔ یعنی جس طرح قرنا بجانے والا قرنا میں اپنی آواز پھونکتا ہے اسی طرح خدا اُن کے دلوں میں آواز پھونکتا ہے اور یاجوج ماجوج کے قرینہ سے قطعی طور سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ وہ قرنا مسیح موعود ہے کیونکہ احادیث صحیحہ سے یہ امر ثابت شدہ ہے کہ یاجوج ماجوج کے زمانہ میں ظاہر ہونے والا مسیح موعود ہی ہوگا''۔

(چشمہ معرفت: روحانی خزائن: جلد:۲۳: ص:۸۵، ۸۶)

## ۲۰۔ دیگر ادیان پر اسلام کا غلبہ

امام آخر الزمان مسیح موعود و مہدی مسعود علیہ السلام کے زمانہ میں اسلام کا دیگر تمام ادیان پر غلبہ ہونا مقدر ہے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں اس کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا ہے۔

هو الذی ارسل رسوله بالهدی و دين الحق ليظهره على الدين كله (التوبۃ:۳۴)(الفتح:۲۹)(الصّف:۱۰) یعنی اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو اس لئے بھیجا ہے کہ تا اسلام کو دیگر تمام ادیان پر غالب کر دے۔ یہ غلبہ بوجہ حالات زمانہ کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پہلے عہد میں تو نہ ہوا۔ اس وجہ سے شیعہ، سنی لٹریچر اس پر متفق ہے کہ یہ غلبہ کاملہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دوسرے دور میں مسیح موعود و مہدی موعود کے ذریعہ ہوگا اور احادیث سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مسیح موعود کے ذریعہ دیگر ادیان کے ہلاک ہونے اور اسلام کے غالب ہونے کا ذکر فرمایا ہے۔ آپ فرماتے ہیں۔

يهلك الله فی زمانه الملل كلها۔ (مسلم: کتاب الفتن: باب ذکر الدجال)

یعنی اللہ تعالیٰ اس کے زمانہ میں اسلام کے علاوہ دیگر تمام ادیان کو ہلاک کر دے گا۔ اور یہ ہلاکت درحقیقت علمی اور دلائل کے میدان کی ہلاکت ہے کیونکہ قرآن مجید نے

دلائل کی ہلاکت کو بھی ہلاکت قرار دیا ہے۔ (الانفال:۴۳)

مہدی موعود کی علامات میں لکھا ہے کہ:

حضرت صادق آل محمد علیہ السلام فرمودہ است

مراد از رسول اینجا امام مہدی موعود است کہ ظاہر میفر ماید حق تعالیٰ برائے ابطال جمیع ادیان باطلہ عاطلہ

(سید علی الحائری: غایۃ المقصود: جلد دوم: زیر عنوان آیات قرآن کہ خاص در مہدی موعود نازل شدند: آیة السابع والسبعون قوله تعالیٰ هوالذی ارسل رسوله...... علی الدين كله: صفحہ۱۲۳: مطبوعہ۱۳۱۸ھ: مطبع شمس الہند لاہور)

(ملا محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد۱۲: صفحہ۴۷۱، ۴۷۲: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰ اپریل ۱۹۹۸ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

یعنی حضرت امام جعفر صادق نے فرمایا کہ آیت کریمہ هوالذی ارسل رسوله بالهدی...... ليظهره على الدين كله الخ میں رسول سے مراد امام مہدی علیہ السلام ہیں۔ اللہ تعالیٰ انہیں ظاہر فرمائے گا تا کہ تمام باطل مذاہب کا ابطال کر دے یعنی ان کا جھوٹا ہونا ثابت کر دے۔

اللہ تعالیٰ کے فضل کے ساتھ یہ علامت بھی حضرت مرزا صاحب میں پوری ہوئی۔ آپ نے مخالفین اسلام کو ہر میدان میں شکست دی اور ان کا باطل ہونا ظاہر فرما دیا۔

آپ نے براہین احمدیہ تحریر فرمائی اور اس کا رد کرنے والے کو دس ہزار روپے کا انعامی چیلنج دیا مگر کوئی بھی بالمقابل نہ آ سکا۔

اس کے علاوہ اور بھی بہت سے انعامی چیلنج دیئے مگر کوئی بالمقابل نہ آ سکا۔

پھر آپ نے روحانی مقابلہ کی دعوت دی مگر کوئی مقابل پر نہ آیا۔

قبولیت دعا میں سب کو مقابلہ کیلئے بلایا گیا مگر کوئی نہ آیا۔

مباہلہ کیلئے بلایا مگر سب ڈر گئے اور بالمقابل آنے کی ہمت نہ ہوئی۔



الغرض آپ نے ہر طور پر مخالفین کو بلایا اور ہر میدان میں انہیں شکست دی۔

آپ فرماتے ہیں۔

آزمائش کیلئے کوئی نہ آیا ہر چند
ہر مخالف کو مقابل پہ بلایا ہم نے

(آئینہ کمالات اسلام: روحانی خزائن: ص:۲۲۴)

پھر فرمایا:

”میں یہ نہیں کہتا کہ پہلے نشانوں پر ہی ایمان لاؤ بلکہ میں کہتا ہوں کہ اگر میں حکم نہیں ہوں تو میرے نشانوں کا مقابلہ کرو۔ میرے مقابل پر جو اختلاف عقائد کے وقت آیا ہوں اور سب بحثیں نکمی ہیں صرف حکم کی بحث میں ہر ایک کا حق ہے جس کو میں پورا کر چکا ہوں خدا نے مجھے چار نشان دیئے ہیں۔

(۱) میں قرآن شریف کے معجزہ کے ظل پر عربی بلاغت فصاحت کا نشان دیا گیا ہوں کوئی نہیں کہ جو اس کا مقابلہ کر سکے۔

(۲) میں قرآن شریف کے حقائق معارف بیان کرنے کا نشان دیا گیا ہوں کوئی نہیں کہ جو اس کا مقابلہ کر سکے۔

(۳) میں کثرت قبولیت دعا کا نشان دیا گیا ہوں کوئی نہیں کہ جو اس کا مقابلہ کر سکے۔ میں حلفاً کہہ سکتا ہوں کہ میری دعائیں تیس ہزار کے قریب قبول ہو چکی ہیں اور ان کا میرے پاس ثبوت ہے۔

(۴) میں غیبی اخبار کا نشان دیا گیا ہوں کوئی نہیں کہ جو اس کا مقابلہ کر سکے۔ یہ خدا تعالیٰ کی گواہیاں میرے پاس ہیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشینگوئیاں میرے حق میں چمکتے ہوئے نشانوں کی طرح پوری ہوئیں“۔

(حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی: ضرورت الامام: ص:۲۶، ۲۷: روحانی خزائن: جلد۱۳: ص:۴۹۶، ۴۹۷)

# ۲۱۔ زمین کا زندہ ہونا

ایک علامت مہدی معہود کی یہ لکھی ہے کہ وہ اس آیت کے مصداق ہوں گے۔

اعلموا ان اللّٰہ یحی الارض بعد موتھا (الحدید:۱۷)

چنانچہ حضرت امام محمد باقر سے روایت ہے کہ

''اللہ تعالیٰ زمین کو امام قائم علیہ السلام کے ذریعہ سے زندہ کردے گا بعد اس کے کہ وہ اھل کفر کی وجہ سے مردہ ہوگی کافر مردہ ہوتا ہے''۔

(ملا محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد نمبر ۱۱: صفحہ ۱۰۶: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰ جون ۱۹۹۲ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

چنانچہ حضرت مرزا صاحب نے اپنے آپ کو اس کا مصداق قرار دیا ہے۔ چنانچہ آپ فرماتے ہیں:۔

''خدا تعالیٰ کے ساتھ صدق، وفاداری، اخلاص، محبت اور خدا پر توکل کالعدم ہو گئے ہیں۔ اب خدا تعالیٰ نے ارادہ کیا ہے کہ پھر نئے سرے سے ان قوتوں کو زندہ کرے۔ وہ خدا جو ہمیشہ یحی الارض بعد موتھا کرتا رہا ہے اس نے ارادہ کیا ہے اور اس کے لئے کئی راہیں اختیار کی گئی ہیں۔ ایک طرف مامور کو بھیج دیا ہے جو نرم الفاظ میں دعوت کرے اور لوگوں کو ہدایت کرے دوسری طرف علوم وفنون کی ترقی ہے اور عقل آتی جاتی ہے''۔

(الحکم: جلد ۸: مورخہ ۱۰ مارچ ۱۹۰۴ء: ص:۹: بحوالہ تفسیر بیان فرمودہ حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی: سورۃ الطّور تا سورۃ الناس: ص:۸۰: زیر آیت الحدید:۵۸)

حضرت مسیح موعود علیہ السلام اس روحانی انقلاب کا ذکر کرتے ہوئے جو کہ آپ کے ذریعہ ہوا ہے فرماتے ہیں:

''کتنے ہی دشمن میرے پاس اپنی سابقہ لغزشوں سے بیزار ہو کر اور اپنے



اقوال پر ندامت کرتے ہوئے آئے۔ کتنے ہی حد درجہ غلو کرنے والے اپنے جنون اور بیبا کی سے باز آ گئے۔ انہوں نے توبہ کی اور چھپے ہوئے موتی کی طرح ہو گئے۔ وہ لوگ جنہوں نے کثرت سے شور و غوغا کیا اور صحیح راہ کو چھوڑ کر غلط راہ اختیار کی تھی اب میں ان کو دیکھتا ہوں کہ وہ اپنے کمروں میں روتے ہیں اور اپنی سجدہ گاہوں کو تر کر دیتے ہیں۔ میں ان کے رونے پر اسی طرح روتا ہوں جس طرح کہ ان کے لئے پہلے روتا تھا۔ خدا تعالیٰ ان کے دلوں میں داخل ہو گیا ہے اور ان کو ان کے گناہوں سے نجات دی ہے۔ خدا نے ان کے قلعوں کو فتح کر لیا ہے اور ان کے سروں کا مالک بن گیا ہے۔ خدا نے ان کی طرف دیکھا تو ان کو نیک اعمال پر قائم پایا۔ پس خدا نے ان کو بدانجام سے بچایا ہے۔ اسی طرح میں آسمانی کشش کو اس کی قوت میں دیکھتا ہوں اور خدائی جبروت کو اس کی شوکت میں دیکھتا ہوں۔ ہر روز گناہگاروں کو لایا جاتا ہے اور دُور کے لوگوں کو قریب کر دیا جاتا ہے۔ میں اپنے گروہ کو دیکھتا ہوں کہ حق ان کیلئے نصف النہار کی طرح ظاہر ہو گیا ہے۔ خدا تعالیٰ نے ان کو گناہوں کے اقرار کے بعد اپنی عطاؤں سے ڈھانپ لیا ہے۔ پس کس چیز نے ان کو خواب غفلت سے رہائی دی؟ حالانکہ وہ کلہاڑے سے رو کے نہ رکتے تھے۔ وہ میرے اشارات کی پرواہ نہ کرتے تھے اور نہ ہی میرے معاملے کے بارے میں غور وفکر کرتے تھے۔ بلکہ وہ میری متاع کو ناپسند کرتے تھے۔ ان میں سے بعض کو تو رویا صالحہ اور بعض کو قطعی دلائل نے کھینچ لیا۔ اسی لئے آج کے دن میں ریوڑوں کا گلہ بان ہوں۔ ہر خوش بخت تابعدار دل کے ساتھ میرے پاس آیا۔ اگر تیرے پر شک غالب ہے اور غیب تجھ پر مشتبہ ہے اور تجھے اس بات سے تعجب ہوتا ہے کہ کس طرح اس تھوڑے عرصہ میں اتنا بڑا گروہ بن گیا ہے تو اس

صورت میں تو ایک مشہور امر کا انکار کر رہا ہے‘‘۔

(ترجمہ مواہب الرحمٰن: ص:۱۲۴ تا ۱۲۶: روحانی خزائن: جلد:۱۹: ص:۳۴۰ تا ۳۴۲)

پس دلوں کی یہ زمین آپ کے ذریعہ غیر معمولی طور پر زندہ ہوگئی۔

## ۲۲۔ کشتی نوح

حضرت ابوذرؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:۔

أَلَا اِنَّ مَثَلَ اہل بیتی فیکم مثل سفینة نوح من رکبها نجا و من تخلف عنها هلك

(مشکوٰۃ المصابیح: باب مناقب اہل بیت النبیؐ: الفصل الثالث: ص:۵۷۳: مجلس اشاعۃ المعارف ملتان)

اس کا مطلب یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سنو! میرے اہل بیت کی مثال تمہارے اندر نوح کی کشتی کی ہے جو اس میں سوار ہو جائے گا وہ نجات پا جائے گا اور جو پیچھے رہ جائے گا وہ ہلاک ہو جائے گا۔

اہل بیت رسول ﷺ اور آل رسول ﷺ درحقیقت مومن مرد اور عورتیں ہی ہوا کرتے ہیں۔

قرآن مجید نے سورۃ احزاب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات کے متعلق ارشاد فرمایا ہے کہ:

وازواجه امهاتهم (الاحزاب:۷)

یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات مومنوں کی مائیں ہیں۔

جب ازواج رسول ﷺ مومنوں کی مائیں ہوئیں تو رسول ﷺ تمام مومنوں کے باپ ٹھہرے اور تمام مومن آپ کی اولاد اور آپ کے اہل بیت ٹھہرے۔

بلکہ اوّل درجہ پر آل رسول اور اہل بیت مومنین ہی ہوا کرتے ہیں۔ اور اگر حقیقی



اور صلبی اولاد اور بیوی بھی نبی کی نافرمان ہو اور اس کی اطاعت نہ کرے تو قرآن مجید انہیں اھل اور آل سے باہر کر دیتا ہے۔ چنانچہ حضرت لوط علیہ السلام کے اہل کو بچانے کا وعدہ تھا مگر ان کی بیوی کے بداعمال ہونے کی وجہ سے اسے اھل سے باہر نکال دیا گیا اور اسے دیگر عذاب دیئے جانے والوں کے ساتھ ہلاک کر دیا گیا۔(ھود:۸۲،۸۳)

اسی طرح حضرت نوح علیہ السلام کے ساتھ اللہ تعالیٰ نے یہ وعدہ فرمایا تھا کہ میں تیرے اہل کو عذاب سے بچاؤں گا۔ مگر جب عذاب آیا اور انہوں نے دیکھا کہ ان کا بیٹا ہلاک ہونے لگا ہے تو عرض کیا کہ اے خدا۔ میرا بیٹا تو میرے اہل میں سے ہے اور تیرا وعدہ بھی سچا ہے۔ تو اس پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

”قال ینوح انه لیس من اهلك انه عمل غیر صالح فلا تسئلن مالیس لك به علم انی اعظك أن تكون من الجاهلین۔ (ھود:۴۷)

فرمایا کہ اے نوح یہ آپ کے اہل میں سے نہیں ہے کیونکہ یہ بُرے عمل کرنے والا ہے۔ پس تو مجھ سے ایسی دعا نہ کر جس کے بارہ میں تجھے میری طرف سے علم نہ دیا گیا ہو اور میں تجھے نصیحت کرتا ہوں کہ جاہلوں کی طرح کبھی کام نہ کیجیو۔

اس سے واضح ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام کا حقیقی بیٹا بھی بداعمالیوں کی وجہ سے اہل سے باہر نکال دیا گیا حالانکہ حضرت نوح علیہ السلام یہی سمجھتے تھے کہ حقیقی بیٹا تو اھل میں شامل ہوتا ہے اس لئے وہ ضرور بچایا جائے گا۔ مگر اللہ تعالیٰ نے اصلاح فرما دی کہ بداعمال بچے نیکوں کے اہل سے باہر ہو جایا کرتے ہیں۔

پس واضح بات ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اہل بیت اور آل رسول ﷺ درحقیقت وہی ہوتے ہیں کہ جو آپ کے سچے متبع ہوتے ہیں۔ چنانچہ حضرت محی الدین ابن عربیؒ فرماتے ہیں:۔

واعـلـم ان آل الرجل فی لغة العرب هم خاصته الاقربون الیه و خاصة الانبیاء و آلُهُم هُم الصالحون العلماء باللّٰه المومنون۔

یعنی تم اچھی طرح سمجھ لوکہ عربی لغت میں کسی شخص کی آل سے مراداس کے خاص قریبی لوگ ہوا کرتے ہیں اور انبیاء کے خاص لوگ اوران کی آل صالح عارف باللہ مومن ہی ہوا کرتے ہیں۔

(ابن عربی:الفتوحات المکیة: الفصل الاوّل فی المعارف: الباب التاسع والستون: فصول جوامع فیما یتعلق بالصلوٰة: وصل فی اختلاف الصلوٰة: جلداوّل:ص:۴۵۴:دارصادر:بیروت)

حضرت امام جعفرصادق فرماتے ہیں۔

من اتقی اللّٰه منکم و اصلح فهومنا اهل البیت۔

(تفسیر صافی:سورۃ ابراہیم:زیرآیت:۳۶:فمن تبعنی فانہ منی)

یعنی جوبھی تم میں سے اللہ کا تقویٰ اختیار کرے گا اور اپنی اصلاح کر لے گا تو ہم اہل بیت میں سے ہوجائے گا۔

پس ہر زمانہ کے وہ لوگ جو سچے عاشق رسول ہوں، سچے متبع شریعت محمد یہ ہوں وہ درحقیقت اہل بیت نبوی ہوا کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ ان کے ذریعہ لوگوں کو گناہوں کی تباہی سے بچاتا چلا آیا ہے۔

حضرت امام رضا نے اپنے آباء سے روایت کی کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا:۔

لاتقوم الساعة حتی یقوم القائم الحق مناو ذلك حین یاذن اللّٰه عزوجل له و من تبعه نجا و من تخلف عنه هلك۔ اللّٰه اللّٰه عباد اللّٰه فاتوه ولو علی الثلج فانه خلیفة اللّٰه عزوجل و خلیفتی۔

(ملامحمد باقرمجلسی: بحارالانوار مترجم: جلد۱۱: صفحہ۱۲۸: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰جون ۱۹۹۲ء: محفوظ بُک ایجنسی کراچی)



اس کا مطلب یہ ہے کہ قیامت اس وقت تک نہیں آ سکتی جب تک قائم برحق نہ آ جائے۔اور یہ اس وقت ہوگا جب اللہ تعالیٰ انہیں ظہور کا اذن عطا فرمائے گا۔جو ان کی پیروی کرے گا نجات پا جائیگا اور جو پیچھے رہ جائے گا ہلاک ہوجائے گا۔اے اللہ کے بندو اللہ کا تقویٰ اختیار کرنا۔اللہ کا تقوی اختیار کرنا اوراس کے پاس آ نا خواہ برف پر سے جانا پڑے کیونکہ وہ خدا کا اور میرا خلیفہ ہوگا۔

اس دور آخرین میں حضرت مرزا صاحب تشریف لائے اور آپ نے لوگوں کو بچانے اور نجات دینے کیلئے کشتی نوح کا کام کیا۔چنانچہ آپ نے اس نام سے ایک کتاب شائع فرمائی اور فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے تباہ کن طاعون کے پھیلنے کی خبر دی ہے اور اس طاعون کی وجہ گناہوں کی کثرت ہے اور اس سے بچنے کا ذریعہ ان صحیح اسلامی تعلیمات پر عمل کرنا ہے جو خدا نے مجھے عطا فرمائی ہیں۔چنانچہ آپ فرماتے ہیں:۔

''جو شخص میری تعلیم پر پورا پورا عمل کرتا ہے وہ اس میرے گھر میں داخل ہو جاتا ہے جس کی نسبت خدا تعالیٰ کے کلام میں یہ وعدہ ہے کہ انی احافظ کل من فی الدار یعنی ہر ایک جو تیرے گھر کی چاردیواری کے اندر ہے میں اس کو بچاؤں گا۔اس جگہ یہ نہیں سمجھنا چاہئے کہ وہی لوگ میرے گھر کے اندر ہیں جو اس خاک وخشت کے گھر میں بودو باش رکھتے ہیں بلکہ وہ لوگ بھی جو میری پوری پوری پیروی کرتے ہیں میرے روحانی گھر میں داخل ہیں''۔

(حضرت مرزا غلام احمد قادیانی: کشتی نوح:ص:۱۲: روحانی خزائن: جلد:۱۹:ص:۱۲)

روایت کے الفاظ کے مطابق ''سفینۂ نوح'' کے ساتھ مشابہت کا ذکر ہے تو حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام نے اپنی اس کتاب کا نام بھی کشتی نوح رکھا جو کہ سفینہ نوح کا اردو ترجمہ ہے۔حضرت نوح علیہ السلام کو جو وحی ہوئی تھی وہی وحی الفاظ قرآنی میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام پر بھی نازل ہوئی اور حضور نے اسے کشتی نوح کے ٹائٹل پیج پر

درج فرمایا جو کہ یہ ہے۔

اصنع الفلك باعيننا و وحينا۔

اس میں اللہ تعالیٰ نے اس مسیح موعود کو جو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانی آل میں شامل ہے کشتی نوح دے کر بھیجنے کا اعلان فرمایا اور اس کے ذریعہ سے لوگوں کو نجات کے سامان پیدا فرمائے۔ اور اس کے ذریعہ اس پیشگوئی کو جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائی پورا فرمایا اس میں یہ انذار بھی تھا کہ جو لوگ اس سے باہر اور دور رہیں گے وہ عذاب چکھیں گے۔ آپ فرماتے ہیں۔

بیا بشتاب سوئے کشتی ما

کہ ایں کشتی ازاں رب عظیم است

(ٹائٹل پیج کشتی نوح)

یعنی جلد ہماری اس کشتی کی طرف آؤ کہ رب عظیم کی طرف سے عطا کی گئی کشتی ہے۔

اسی طرح فرمایا:۔

واللہ کہ ہمچو کشتی نوحم زِ کردگار

بے دولت آنکہ دور بماند زلنگرم

(درثمین فارسی: ص:۱۱۳: نظارت اشاعت ربوہ پاکستان)

یعنی خدا کی قسم میں خدا تعالیٰ کی طرف سے نوح علیہ السلام کی کشتی کے طور پر ہوں۔ وہ شخص بہت ہی غریب اور نادار ہے جو کہ میرے لنگر سے دور ہے۔



# ۲۳۔ شدید مخالفت

مسیح موعود و مہدی معہود کی ایک علامت یہ لکھی تھی کہ اس کی شدید مخالفت کی جائے گی یہاں تک کہ اس پر کفر کا فتویٰ لگا دیا جائے گا اور اسے قتل کرنے کی کوشش کی جائے گی۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو آنے والے مسیح موعود کو سلام بھجوایا اور وصیت فرمائی کہ اسے میرا سلام پہنچانا اس میں درحقیقت یہ بھی پیشگوئی تھی کہ اس آنے والے کی شدید مخالفت کی جائے گی اور اسے ہر طرح کا نقصان پہنچانے کی کوشش کی جائے گی مگر وہ اللہ تعالیٰ کے فضل کے ساتھ سلامتی اور امن میں رہے گا۔

حضرت محی الدین ابن عربی فرماتے ہیں۔ اذا خرج هذا الامام المهدی فليس له عدو مبين الا الفقهاء خاصة یعنی امام مہدی جب ظاہر ہوں گے تو ان کے شدید ترین دشمن خاص طور پر علماء وفقہاء ہونگے۔

(ابن عربی: فتوحات مکیہ: جلد:۳: باب السادس والستون:۶۳: بیروت)

حضرت مجدد الف ثانیؒ فرماتے ہیں:۔

"حضرت عیسیٰ علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام جو کہ بعد نزول اس شریعت کی اتباع کریں گے آں سرور علیہ وآلہ الصلوٰۃ والسلام کی سنت کی اتباع ہی کریں گے کہ اس شریعت کا نسخ جائز نہیں ہے۔ ہوسکتا ہے کہ علماء ظواہر حضرت عیسی علی بنینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کے اجتہادات کی اپنے ماخذ کے کمال اور دقیق ہونیکی وجہ سے مخالفت کریں اور ان کو کتاب وسنت کے مخالف سمجھیں"۔

(شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانیؒ: مکتوبات امام ربانیؒ: حصہ ہفتم: دفتر سوم: مکتوب نمبر ۵۵: صفحہ ۳۲: ترجمہ مولانا محمد سعید احمد: ایڈیشن اوّل: ۲: ۱۹۷۲ء: مدینہ پبلشنگ کمپنی کراچی)

اصل متن جس کا یہ ترجمہ ہے اور یہ شائع شدہ ہے اس کے لئے دیکھیں۔

(شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانیؒ: مکتوبات امام ربانیؒ: جلد دوم: مکتوب نمبر ۵۵: بنام خواجہ محمد سعید و خواجہ محمد معصوم: صفحہ ۱۰۷: مطبع نول کشور کانپور)

امام محمد باقر رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا۔

"ان صاحب الامر لوقد ظهر لقى الناس مثل مالقى رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم و اكثر"

''جب صاحب الامر ظہور کریں گے تو ان کو بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرح مزاحمتوں کا سامنا کرنا پڑے گا بلکہ زیادہ''۔

(علامہ محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد۱۲: صفحہ۳۹۹: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰ اپریل ۱۹۹۸ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

حضرت علی بن الحسین نے حضرت امام قائم کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا جب آپ دعویٰ کریں گے تو لوگ فيقومون اليه ليقتلوه آپ کے اس اعلان پر لوگ آپ کو قتل کرنے کیلئے اٹھ کھڑے ہونگے۔

(علامہ محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد۱۲: صفحہ۲۸۳: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰ اپریل ۱۹۹۸ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

چنانچہ حضرت مرزا صاحب کی اپنوں اور غیروں سب نے شدید دشمنی کی۔ آپ پر فتویٰ کفر لگایا گیا۔ آپ کو قتل کرنے کی پوری کوشش کی اور ایسے مواقع بھی آئے جب کہ مل کر لوگوں نے آپ کو قتل کرنے کی کوشش کی۔ جیسا کہ فيقومون اليه یعنی بہت سے لوگ مل کر اس کی طرف بڑھیں گے تا کہ آپ کو قتل کر دیں سے واضح ہوتا ہے۔

چنانچہ درج ذیل واقعات اشارتاً درج کئے جاتے ہیں:۔

حضرت مرزا صاحب کو قتل کروانے اور پھانسی پر چڑھانے کے لئے بھرپور سازش تیار کی گئی اس میں عیسائی، ہندو اور مسلمان اکابر شامل ہوئے۔ ایک نوجوان عبدالحمید نامی کو باقاعدہ تیار کیا گیا اور اسے سکھایا گیا کہ تم یہ بیان دو کہ آپ کو مرزا صاحب نے عیسائی



ڈاکٹر پادری مارٹن کلارک کو قتل کرنے کیلئے بھیجا ہے اور اس کے لئے ہر قسم کی گواہیاں جمع کر لی گئیں اور یہ یقین کر لیا گیا کہ اب مرزا صاحب کو کوئی طاقت نہیں بچا سکتی۔ مگر حضرت مرزا صاحب کو اللہ تعالیٰ نے پہلے سے خبر دے دی تھی کہ اللہ تعالیٰ اس مقدمہ سے باعزت بری کر دے گا۔ چنانچہ یہی ہوا اللہ تعالیٰ نے حاکم وقت جو کہ ڈگلس نامی تھے ان کے دل کو موڑ دیا اور انہوں نے اس معاملہ کی مزید تحقیق اور چھان بین کا حکم دیا اور بالآخر اس پر حقیقت کھل گئی اور اس نے آپ کو باعزت بری کر دیا۔ اس کی تفصیل کے لئے حضرت مرزا صاحب کی تصنیف کتاب البریہ لائق مطالعہ ہے۔

اسی طرح آپ نے اللہ تعالیٰ سے خبر پا کر پنڈت لیکھرام کے قتل ہونے کی پیشگوئی فرمائی۔ جب وہ اس کے مطابق الٰہی تقدیر کے تحت قتل ہوا تو آریہ لوگوں نے بجائے ہدایت پانے کے ایک طرف تو حکام وقت کو شکایت کی کہ آپ ہی اس کے قاتل ہیں اس طرح آپ کو گرفتار کروانے اور سزا دلوانے کی کوشش کی۔ چنانچہ آپ کے گھر کی اچانک تلاشی بھی لی گئی کہ ممکن ہے کوئی ثبوت مل سکے مگر اس میں سخت ناکامی ہوئی اور اللہ تعالیٰ نے آپ کو محفوظ و مصئون رکھا۔ دوسری طرف خود آریوں نے آپ کو قتل کرنے کیلئے باقاعدہ چندے اکٹھے کئے اور آدمی اس مقصد کیلئے مقرر کئے گئے۔ مگر آپ نے ان کی چنداں پرواہ نہ کی اور انہیں بھی کہا کہ خدا ہمارے ساتھ ہے۔ اس نے ہمیں بچانے کا وعدہ کیا ہے وہ ضرور ہماری حفاظت کرے گا۔ اور آپ کی اللہ تعالیٰ نے حفاظت فرمائی۔ کئی دفعہ ایسے ہوا کہ بعض سرحدی لوگ آپ کی قیام گاہ کے پاس بدنیتی سے آئے مگر جب انہوں نے آپ کو دیکھا تو اپنا ارادہ بدل لیا۔

## ۲۴۔ زمین کا لپیٹا جانا

امام علی بن امام موسیٰ الرضا نے امام مہدی علیہ السلام کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا:۔

"فاذاخرج أشرقتِ الارضُ بنوربها ووضع ميزان العدل بين الناس فلا

یظلم احدٌ احداً وھو الذی تطوی له الارض“۔

(علامہ محمد باقر مجلسی: بحارالانوار مترجم: جلد۱۲: صفحہ۳۱۶: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰ اپریل ۱۹۹۸ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

یعنی جب امام مہدی ظاہر ہونگے تو زمین رب تعالیٰ کے نور سے چمک اٹھے گی اورلوگوں کے درمیان میزان عدل قائم کرایا جائے گا۔یعنی وہ مہدی معہود جھگڑوں کا صحیح صحیح فیصلہ فرمائے گا اور آگے فرمایا۔اس کے لئے زمین لپیٹ دی جائے گی۔گویا اس زمین کے روشن ہونے کا تعلق زمین کے لپیٹے جانے کے ساتھ بھی ہوگا۔

چنانچہ حضرت مرزا صاحب کو اللہ تعالیٰ نے الہاماً اس کا مصداق قرار دیا اور آپ پر یہ وحی نازل فرمائی کہ واشرقت الارض بنور ربھا ۔

(تذکرہ:ص:۸۰۵: الشرکۃ الاسلامیہ ربوہ)

اوراس کے ساتھ دوسری علامت جو کہ زمین کے لپیٹے جانے سے متعلق ہے تو یہ ایک عجیب لطیف بات ہے کہ روایات کے مطابق دجال کی علامات میں بھی مذکور ہے کہ تطوی له الارض

(احمد بن علی بن حجر العسقلانی: فتح الباری: الجزء:۱۳: ص:۱۰۴: دارالمعرفۃ: بیروت:۱۳۷۹ھ)

(علی بن ابی بکر الھیثمی: مجمع الزوائد: الجزء:۷: ص:۳۴۶: دارالکتاب العربی: بیروت:۱۴۰۷ھ)

یعنی اس کیلئے زمین لپیٹ دی جائے گی۔

اس سے واضح ہے کہ چونکہ مسیح ومہدی اور دجال کا زمانہ ظہور ایک ہی ہے اس لئے اس پیشگوئی میں اس دور میں ایسے ذرائع رسل ورسائل اور ذرائع سفر کے ایجاد ہونے کا ذکر ہے کہ جن کے ذریعہ زمین کو گویا لپیٹ دیا جائے گا۔اور یہ کہ ان ذرائع رسل ورسائل کو مسیح دجال بھی استعمال کرے گا اور سچا مسیح موعود بھی استعمال کرے گا مگر فرق یہ ہوگا کہ دجال ان ذرائع کو تاریکی پھیلانے اور ہدایت سے دور کرنے کیلئے استعمال کرے گا جب کہ سچے مسیح موعود کا ان ذرائع کو استعمال کرنا اللہ کے نور کو پھیلانے کیلئے ہوگا۔صداقت کو



دنیا پر ظاہر کرنے کیلئے ہوگا۔دین حق کے غلبہ کیلئے ہوگا۔اور یہ پیشگوئی اس طور پر پوری ہو چکی ہے کہ ہر صاحب بصیرت دیکھ سکتا ہے۔کہ آج کے دور میں زمین لپیٹی جا چکی ہے۔ سالوں کے سفر دنوں میں اور دنوں کے گھنٹوں اور منٹوں میں طے ہو جاتے ہیں۔ بلکہ اب تو ذرائع رسل و رسائل ایسے اعلیٰ ہو چکے ہیں کہ ایک ہی وقت دنیا کے کسی بھی کونے سے دوسرے آدمی کی تصویر دیکھی اور اس کی آواز سنی جاسکتی ہے۔اس سے بہتر زمین کو لپیٹنے کی توجیہہ اور کیا ہوسکتی ہے؟ آج امام مہدی علیہ السلام کے خلیفہ کے ذریعہ مسلم ٹیلی وژن احمدیہ کا قیام ہو چکا ہے اس سے اس امام موعود کا لایا ہوا نور دن رات ساری دنیا میں پھیلایا جارہا ہے۔اوراس طرح زمین اس نور سے منور ہورہی ہے اور زمین لپیٹ دی گئی ہے۔

# ۲۵۔تجدید دین

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دین حقہ کی حفاظت اوراس کی تجدید کیلئے ہر صدی کے سر پر مجدد ین کے آنے کی پیشگوئی فرمائی ہے۔چنانچہ فرمایا:۔

ان اللّٰہ یبعث لھذہ الامة علی رأس کل مائة سنة من یجددلھا دینھا

(ابوداوٴد: کتاب الملاحم: باب مایذکر فی قرن المائة)

یعنی اللہ تعالیٰ اس اُمت کے فائدہ کیلئے ہر صدی کے سر پر ایسے لوگ بھجواتا رہے گا جو کہ اس کے لئے دین کی تجدید کرتے رہیں گے۔

اس پیشگوئی کے مطابق ہر صدی کے سر پر مجددین تشریف لاتے رہے۔ یہاں تک کہ گزشتہ بارہ صدیوں تک کے مجددین کی فہرستیں بھی شائع ہوگئیں۔

(دیکھو نواب صدیق حسن خان: حجج الکرامۃ فی اثار القیامۃ :ص:۱۳۵تا۱۳۹وغیرہ)

مسیح موعود ومہدی موعود نے بھی تجدید دین کیلئے آنا تھا۔ بلکہ مسیح موعود ومہدی معہود کے کاموں میں سے ایک کام یہ بیان فرمایا گیا ہے کہ وہ اسلام اور قرآن کو جو کہ ثریا

ستارے پر جا چکا ہو گا یعنی لوگوں کے دلوں سے جو ایمان اٹھ چکا ہو گا اسے دوبارہ لا کر دلوں میں قائم کر دے گا۔ یعنی تجدید دین کرے گا۔ چنانچہ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی روایت کے مطابق سورۃ الجمعہ کے نازل ہونے کے وقت جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے واخرین منھم لما یلحقوابھم کے متعلق عرض کیا گیا تو آپ نے حضرت سلمان فارسیؓ کے کندھے پر ہاتھ رکھتے ہوئے فرمایا:

لو کان الایمان عند الثریا لنالہ رجال أو رجل من ھولاء

(بخاری: کتاب التفسیر: تفسیر سورۃ الجمعہ)

یعنی اگر ایمان ثریا ستارے پر بھی ہو گا تو پھر بھی کچھ لوگ یا یہ فرمایا کہ ایک مردان غیر عربی لوگوں میں سے اٹھے گا اور ثریا ستارے سے ایمان کو واپس لے آئے گا۔ شیعہ لٹریچر میں بھی ہمیں بعینہ یہی روایت ملتی ہے۔ اس کے علاوہ شیعہ لٹریچر میں درج ذیل روایت بھی بہت واضح ہے۔

حضرت ابو جعفر امام محمد باقر رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا۔

یھدم ماقبلہ کما صنع رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم ویستانف الاسلام جدیداً۔

''آپ اپنے سے قبل کے جاری شدہ رسم و رواج کو ختم کر دیں گے جس طرح حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کیا تھا اور ایک جدید طرز سے اسلام پیش کریں گے''۔

(ملا محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد نمبر ۱۲: ص: ۳۸۵: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰ اپریل ۱۹۹۸ء: مترجم: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

حضرت مرزا صاحب نے تجدید دین کرنے کا علم منجاب اللہ بلند فرمایا۔ آپ فرماتے ہیں۔

بعثنی اللّٰہ علی راس المائۃ لاجدد الدین وانور وجہ الملہ واکثر



الصلیب و اطفیءَ نارا لنصرانیۃ واقیم سنۃ خیر البریۃ ولاصلح مافسد واروج ماکسد وانا المسیح الموعود والمھدی المعھود۔

(الاستفتاء ضمیمہ حقیقۃ الوحی روحانی خزائن جلد نمبر ۲۲ صفحہ ۶۴۱)

یعنی اللہ تعالیٰ نے مجھے صدی کے سر پر مبعوث کیا ہے تا کہ میں تجدید دین کروں اور ملت اسلامیہ کے چہرہ کو منور کر دوں اور صلیب کو توڑ دوں اور عیسائیت کی آگ کو بجھا دوں اور سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو قائم کر دوں اور تا کہ جو فساد پیدا ہو چکا ہے اس کی اصلاح کر دوں اور جو تعلیمات کساد بازاری کا شکار ہو چکی ہیں انہیں دوبارہ رائج کر دوں۔ میں ہی مسیح موعود ہوں اور میں ہی مہدی معہود ہوں۔

# ۲۶۔ علم و معرفت میں کمال

مہدی موعود کی ایک علامت یہ آئی ہے کہ حضرت امام محمد باقرؒ نے فرمایا:۔

اذا قام قائمنا وضع یدہ علی رؤس العباد فجمع بھا عقولھم و کملت بھا احلامھم۔

(ملا محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد: ۱۲: ص: ۳۳۰، ۳۴۶: ۳۰ اپریل ۱۹۹۸ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

یعنی حضرت امام باقر رحمہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جب امام مہدی ظاہر ہونگے تو وہ خاص لوگوں پر یعنی اپنے متبعین کے سر پر ہاتھ رکھیں گے یعنی ان کی تربیت فرمائیں گے اور انہیں برکت دیں گے تو اس کے نتیجہ میں ان کی عقلی قوتیں مجتمع ہو جائیں گی اور اپنے کمال کو پہنچ جائیں گی۔

یہاں پر عقلی قوتوں کے مجتمع ہونے اور ان کے اپنے کمال کو پہنچنے کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ انہیں علوم قرآنی اور معارف کلام ربانی سے مالا مال فرما دے گا۔ کیونکہ درحقیقت قرآن ہی وہ کتاب ہے جو کہ ہر قسم کے علوم حقہ کی جامع اور منبع ہے۔ الہام حقہ

اور عقل صحیحہ کا حسین امتزاج ہے۔

و کل العلم فی القرآن لکن
تقاصر منہ افہام الرجال

بہر حال اس پیشگوئی میں درحقیقت دو امور بیان کئے گئے ہیں۔

اوّل یہ کہ خود مہدی موعود علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ علم و معرفت میں کمال عطا فرمائے گا۔

دوسرے یہ کہ ان کی برکت سے ان کے متبعین کو بھی قرآنی علوم و معارف میں کمال عطا کیا جائے گا۔ کیونکہ اگر خود مہدی موعود کو قرآنی معارف میں کمال حاصل نہ ہوگا تو وہ آگے اپنے متبعین میں یہ فیض کیسے جاری کر سکتا ہے؟

پس اس پیشگوئی میں ایک طرف مہدی موعود کے قرآنی معارف و حقائق میں درجہ کمال پر فائز ہونے کا ذکر ہے تو دوسری طرف اس کی برکت سے اس کے متبعین میں اس فیض کے جاری ہونے کی پیشگوئی ہے۔

چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ حضرت مرزا صاحب میں یہ پیشگوئی پوری ہوتی ہے۔ آپ کو اللہ تعالیٰ نے علوم و معارف قرآنی میں کمال عطا فرمایا۔

چنانچہ آپ فرماتے ہیں:۔

''اور جو دینی اور قرآنی معارف، حقائق اور اسرار مع لوازم بلاغت اور فصاحت کے میں لکھ سکتا ہوں دوسرا ہرگز نہیں لکھ سکتا۔ اگر ایک دنیا جمع ہو کر میرے اس امتحان کیلئے آوے تو مجھے غالب پائے گی اور اگر تمام لوگ میرے مقابل پر اٹھیں تو خدا تعالیٰ کے فضل سے میرا ہی پلہ بھاری ہوگا''۔

(ایام الصلح: ص:۱۸۱: روحانی خزائن: جلد:۱۴: ص:۴۰۷)

یہ آپ کا محض کوئی زبانی دعویٰ ہی نہ تھا بلکہ عملاً آپ نے اسے ثابت فرمایا تمام



مخالفین کو مقابلے کیلئے بار بار بلایا۔

قرآن مجید کی سورتوں اور متفرق آیات کریمہ کی لاجواب تفاسیر پیش فرمائیں۔ اور ان میں بالمقابل ان کی نظیر پیش کرنے والے کیلئے بیش بہا انسانی چیلنج بھی پیش فرمائے مگر کوئی بھی اس میدان میں اپنے آپ کو آپ کا ہم پلہ ثابت نہ کر سکا۔ اس سلسلہ میں آپ کی مبارک تصنیفات لائق مطالعہ ہیں اور ایک ایسے انسان کے لئے جو معارف قرآنی اور حقائق فرقانی سیکھنا چاہتا ہے اس کے لئے متاع بے بہا ہیں۔

اپنے متبعین کے بارہ میں آپ نے اللہ تعالیٰ سے خبر پا کر فرمایا:۔

''خدا تعالیٰ نے مجھے بار بار خبر دی ہے کہ وہ مجھے بہت عظمت دے گا اور میری محبت دلوں میں بٹھائے گا اور میرے سلسلہ کو تمام زمین میں پھیلائے گا اور سب فرقوں پر میرے فرقہ کو غالب کرے گا اور میرے فرقہ کے لوگ اس قدر علم اور معرفت میں کمال حاصل کریں گے کہ اپنی سچائی کے نور اور اپنے دلائل اور نشانوں کے رو سے سب کا منہ بند کر دیں گے اور ہر ایک قوم اس چشمہ سے پانی پیئے گی اور یہ سلسلہ زور سے بڑھے گا اور پھولے گا یہاں تک کہ زمین پر محیط ہو جاوے گا۔ بہت سی روکیں پیدا ہونگی اور ابتلاء آئیں گے مگر خدا سب کو درمیان سے اٹھا دے گا اور اپنے وعدہ کو پورا کرے گا اور خدا نے مجھے مخاطب کر کے فرمایا کہ میں تجھے برکت پر برکت دوں گا یہاں تک کہ بادشاہ تیرے کپڑوں سے برکت ڈھونڈیں گے۔

سو اے سننے والو! ان باتوں کو یاد رکھو اور ان پیش خبریوں کو اپنے صندوقوں میں محفوظ رکھ لو کہ یہ خدا کا کلام ہے جو ایک دن پورا ہوگا''۔

(تجلیات الٰہیہ: ص:۱۷،۱۸: روحانی خزائن جلد:۲۰: ص:۴۰۹، ۴۱۰)

چنانچہ اللہ تعالیٰ نے محض اپنے فضل کے ساتھ اس مسیح و مہدی کی برکت سے افراد جماعت کو علم و حکمت کے نور سے منور فرما دیا اور ایسے ایسے لوگ عطا فرما دیئے کہ جو اس کے

مصداق ثابت ہوئے اور آئندہ ہوتے رہیں گے۔

ان سب بزرگوں کا تذکرہ تو یہاں ناممکن ہے البتہ بطور نمونہ اس امام آخر الزمان کے فیض سے فیض حاصل کرنے والے دو تین ایسے بزرگوں کا ذکر کرتا ہوں۔

حضرت الحاج حکیم مولوی نورالدین صاحب بھیروی رضی اللہ عنہ آپ کے ابتدائی مبائعین و متبعین و مریدین میں سے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو نہایت درجہ عشق قرآن کی نعمت سے نوازا تھا۔ آپ کی تحریرات کو دیکھنے والا ان میں عجیب عجیب نکات و معارف پاتا ہے۔ ایک غیر مسلم بلکہ ایک دھریہ بھی جب ان کتب کو پڑھتا ہے تو اس کا دل گواہی دے اٹھتا ہے کہ ہاں قرآن خدا کا سچا کلام ہے اور صداقتوں پر مشتمل ہے۔ اس ضمن میں آپ کی جملہ تصنیفات خاص طور پر فصل الخطاب، نورالدین، تصدیق براہین احمدیہ، نوٹس درس القرآن اور حقائق الفرقان دیکھنے اور پڑھنے کے لائق ہیں۔

آپ کی اس علمی اور نکتہ رس شخصیت کا اقرار ان لوگوں نے بھی کیا ہے جو کہ جماعت احمدیہ میں شامل نہیں مگر آپ کو بہت ہی قریب سے جانتے تھے۔ یہاں چند ایسی آراء لکھی جاتی ہیں۔

اخبار زمیندار نے آپ کی وفات پر آپ کے متعلق لکھا:

''مولانا حکیم نورالدین کی شخصیت اور قابلیت ضرور اس قابل تھی جس کے فقدان پر تمام مسلمانوں کو رنج و افسوس کرنا چاہئے۔ کہا جاتا ہے کہ زمانہ سو برس تک گردش کرنے کے بعد ایک باکمال پیدا کیا کرتا ہے۔ الحق اپنے تبحر علم و عمل کے لحاظ سے مولانا حکیم نورالدین بھی ایسے ہی باکمال تھے۔ افسوس ہے کہ آج ایک زبردست عالم ہم سے ہمیشہ کیلئے جُدا ہو گیا ہے''۔ (زمیندار: ۱۶ ربیع الثانی ۱۳۳۲ھ)

میونسپل گزٹ نے آپ کے بارہ میں لکھا:۔

''وہ ہندوستان کے مسلمانوں میں بے شک ایک عالم متبحر و جید فاضل تھے۔



کلام اللہ سے آپ کو جو عشق تھا وہ غالباً بہت کم عالموں کو ہوگا۔ جس طرح پر آپ نے عمر کا آخری حصہ احمدی جماعت پر صرف قرآن مجید کے حقائق و معارف آشکار فرمانے میں گزارا بہت کم عالم اپنے حلقہ میں ایسا عمل کرتے ہوئے پائے جائیں گے۔ حکمت میں آپ کو خاص دستگاہ تھی۔ اسلام کے متعلق آپ نے نہایت تحقیق و تدقیق سے کئی کتابیں لکھیں اور معترضین کو دندان شکن جواب دیئے''۔

(میونسپل گزٹ: ۱۹ مارچ ۱۹۱۴ء)

اخبار وکیل نے لکھا:۔

''آپ کے علم و فضل کا ہر شخص معترف تھا اور ان کے علم اور بردباری کا عام شہرہ تھا''۔ (اخبار وکیل: ۱۸ مارچ ۱۹۱۴ء)

اخبار کرزن گزٹ نے آپ کے بارہ میں لکھا:۔

''حکیم صاحب سے ہمیں ذاتی تعارف حاصل تھا۔ ذاتی تعارف ہی نہیں بلکہ ایک عرصہ تک ہم اور حکیم صاحب جموں میں ایک ساتھ رہے ہیں...... آپ کی دینی علوم کی مہارت اور عربی قابلیت مسلّم تھی''۔ (کرزن گزٹ: ۲۳ مارچ ۱۹۱۴ء)

حضرت مرزا بشیر الدین محمود احمد رضی اللہ عنہ حضرت مہدی موعود علیہ السلام کے فرزند ارجمند اور آپ کے دوسرے خلیفہ تھے۔ آپ کو بھی اللہ تعالیٰ نے نہایت اعلیٰ درجہ کا فہم قرآن عطا فرمایا آپ نے ایک موقع پر اس نعمت باری کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا۔

''اللہ تعالیٰ نے مجھے قرآن مجید کا خاص علم بخشا ہے اور کوئی نہیں جو قرآن مجید کے معارف بیان کرنے اور اس کی تفسیر کرنے میں میرا مقابلہ کر سکے۔ قرآن کریم کے سینکڑوں بلکہ ہزاروں مضامین ایسے ہیں جو اللہ تعالیٰ نے اپنے خاص فضل سے القاء اور الہام کے طور پر مجھے سکھائے''۔

(حضرت مرزا بشیر الدین محمود احمد: تفسیر کبیر: جلد:۴: ص:۴۱۳)

اسی طرح ایک موقع پر آپ نے فرمایا:۔

''میں ساری دنیا کو چیلنج کرتا ہوں کہ اگر اس دنیا کے پردے پر کوئی شخص ایسا ہے جو یہ دعویٰ کرتا ہے کہ خدا تعالیٰ کی طرف سے اسے قرآن سکھایا گیا ہے تو میں ہر وقت اس سے مقابلہ کرنے کیلئے تیار ہوں۔لیکن میں جانتا ہوں کہ آج دنیا کے پردہ پر سوائے میرے کوئی شخص نہیں جسے خدا کی طرف سے قرآن کا علم دیا گیا ہو۔خدا نے مجھے علم بخشا ہے اور اس زمانہ میں اس نے قرآن سکھانے کیلئے مجھے دنیا کا استاد مقرر کیا ہے''۔

(حضرت مرزا بشیر الدین محمود احمد: الموعود:ص:۲۱۰،۲۱۱)

آپ کی دو سو سے زائد تصانیف ہیں جن میں جا بجا قرآنی معارف موتیوں کی طرح محفوظ کر دیئے گئے ہیں۔آپ نے خاص طور پر قرآن مجید کا بامحاورہ ترجمہ اور اس کے ساتھ مختصر تفسیر شائع فرمائی جو کہ تفسیر صغیر کے نام سے معروف ہے۔اس کے علاوہ نہایت اچھوتے انداز میں آپ نے قرآن کریم کی تفسیر کی جو کہ تفسیر کبیر کے نام سے دس جلدوں میں شائع ہو چکی ہے۔

آپ کے ان تفسیری نکات اور معارف حقہ کو دیکھ کر ایک موقع پر مولانا عبد الماجد دریابادی نے لکھا کہ:۔

''علمی حیثیت سے قرآنی حقائق و معارف کی جو تشریح و ترجمانی وہ کر گئے ہیں اس کا بھی ایک بلند و ممتاز مرتبہ ہے''۔

(عبد الماجد دریابادی: صدق جدید:۱۸ نومبر ۱۹۶۵ء:لکھنو)

مولوی ظفر علی خان صاحب اگرچہ جماعت احمدیہ کے شدید مخالفین میں سے تھے مگر اس کے باوجود ایک مرتبہ انہوں نے اس امر کا اقرار کیا کہ''مرزا محمود کے پاس قرآن کا علم ہے''۔ (مظہر علی اظہر: ایک خوفناک سازش:ص:۱۹۶)



ہمارے موجودہ امام حضرت مرزا طاہر احمد صاحب ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے خطبات و خطابات جو احباب سنتے ہیں وہ اس امر پر گواہ ہیں کہ کیسے کیسے معارف و دقائق عام فہم انداز میں لوگوں کے سامنے پیش فرماتے ہیں۔آپ نے قرآن مجید کا ترجمہ اور اس کی مختصر تفسیر MTA کے ذریعہ ساری دنیا تک پہنچائی اور اب یہ ترجمہ نہایت ہی لطیف تفسیری نوٹس کے ساتھ شائع ہو چکا ہے۔

غرض یہ پیشگوئی کہ اللہ تعالیٰ مہدی علیہ السلام کی برکت سے علم و معرفت عطا کرے گا بڑی شان کے ساتھ پوری ہوئی اور ہر دور میں پوری ہوتی رہے گی۔ انشاء اللہ

## ۲۷۔بیعت لینا

حضرت امام جعفر صادق نے فرمایا کہ جب امام قائم بیعت لیں گے تو فرمائیں گے۔

''ھذہ ید اللّٰہ و عن اللّٰہ و بامر اللّٰہ ثم یتلوا ھذہ الایة ان الذین یبایعونك انما یبایعون اللّٰہ یداللّٰہ فوق ایدیھم ...... الخ''

(علامہ محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد۱۲:صفحہ۲۸: ترجمہ سید حسن امداد:۳۰اپریل ۱۹۹۸ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

یعنی وہ فرمائیں گے کہ یہ خدا کا ہاتھ ہے اور خدا کی طرف سے ہے اور خدا ہی کے حکم سے ہے۔پھر وہ یہ آیت کریمہ تلاوت فرمائیں گے کہ

ترجمہ:''یقیناً جو لوگ آپ کی بیعت کرتے ہیں وہ خدا ہی کی بیعت کرتے ہیں خدا کا ہاتھ ان کے ہاتھوں پر ہے''۔(الفتح:۱۰)

سوچنے والے اور تقویٰ کا دل رکھنے والے کیلئے یہ خاص بات ہے کہ حضرت مرزا صاحب پر اللہ تعالیٰ نے الہاماً یہی آیت کریمہ نازل فرمائی اور آپ کو سلسلہ بیعت شروع کرنے کا حکم دیا گیا چنانچہ آپ نے جب سلسلہ بیعت شروع کرنے کا اشتہار دیا تو اس میں فرمایا۔

"میں اس جگہ ایک اور پیغام بھی خلق اللہ کو عموماً اور اپنے بھائی مسلمانوں کو خصوصاً پہنچاتا ہوں کہ مجھے حکم دیا گیا ہے کہ جو لوگ حق کے طالب ہیں وہ سچا ایمان اور سچی ایمانی پاکیزگی اور محبت مولیٰ کا راہ سیکھنے کیلئے اور گندی زیست اور کاہلانہ اور غدارانہ زندگی چھوڑنے کیلئے مجھ سے بیعت کریں۔ پس جو لوگ اپنے نفسوں میں کسی قدر یہ طاقت پاتے ہیں انہیں لازم ہے کہ میری طرف آویں کہ میں ان کا غمخوار ہوں گا اور ان کا بار ہلکا کرنے کیلئے کوشش کروں گا اور خدا تعالیٰ میری دعا اور میری توجہ میں ان کے لئے برکت دے گا بشرطیکہ وہ ربانی شرائط پر چلنے کیلئے بدل و جان طیار ہونگے۔ یہ ربانی حکم ہے جو آج میں نے پہنچا دیا ہے اس بارہ میں عربی الہام یہ ہے۔

اذا عزمت فتوکل علی اللّٰہ واصنع الفلک باعیننا ووحینا الذین یبایعونک انما یبایعون اللّٰہ یداللّٰہ فوق ایدیھم"۔

(مجموعہ اشتہارات: جلد: اوّل: ص:۱۸۸: اشتہار نمبر ۴۷)

(سبز اشتہار: ص:۲۴: روحانی خزائن: جلد:۲: ص:۴۷۰)

اگر آپ خدا کی طرف سے نہ تھے تو اہل اللہ کی بیان فرمودہ پیشگوئیاں آپ ہی کے حق میں کیوں پوری ہو رہی ہیں؟

اس سوال کا جواب یہی ہے کہ چونکہ آپ خدا کے سچے مامور من اللہ اور مہدی و مسیح تھے اس لئے وہ تمام علامات آپ کے وجود میں پوری ہوئی ہیں۔

☆☆☆



نمبر۲

# وہ علامات جن کا تعلق مسیح موعودؑ مہدی معہود کے زمانہ کے ساتھ ہے

قرآن مجید احادیث رسول ﷺ اور بزرگانِ اُمت محمدیہ کی پیشگوئیوں میں آخری زمانہ جو کہ مسیح ومہدی کے ظہور کا زمانہ ہے اس میں آسمان اور زمین میں برپا ہونے والے انقلابات کا ذکر ہے۔ یہ ذکر اس قدر تفصیلی ہے کہ ایک صاحب بصارت وبصیرت انسان کیلئے ان کا سمجھنا اور ان کو دیکھنا کچھ مشکل نہیں۔ ہمارا یہ دور جس میں سے ہم گزر رہے ہیں اس میں اکثر وہ علامات پوری ہو چکی ہیں اور جن لوگوں نے غور کیا ہے وہ ہمارے اس دور کو آخری دور ہی قرار دیتے ہیں۔

چنانچہ لکھا ہے:۔

"مجدد الف ثانی در مکتوب دویست وشصت ویکم بمیر محمد نعمان نوشتہ کہ شروع آخریت ایں امت از بدایت الف ثانی است از ارتحال آن سرور صلعم"۔

(نواب صدیق حسن خان: آثار القیامۃ فی حجج الکرامۃ: صفحہ ۵۰: مطبع شاہجہانی بھوپال)

یعنی حضرت مجدد الف ثانی نے اپنے مکتوب نمبر ۲۶۱ بنام میر محمد نعمان میں لکھا ہے کہ اس امت کا آخری دور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد بارہویں صدی سے شروع ہو چکا ہے۔

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

عَلَّمَنِی ربی جل جلالہ انَّ القیمۃَ قد اقترَبَت والمھدی تھیا للخروج

(شاہ ولی اللہ محدث دہلوی: کتاب التفہیمات الالھیۃ: جلد ثانی: صفحہ ۱۳۳: مدینہ برقی پریس بجنور یوپی ۱۹۳۶ء)

فرماتے ہیں مجھے میرے رب کریم نے یہ خبر دی ہے کہ قیامت قریب آ چکی ہے اور مہدی ظہور فرمانے کیلئے تیار ہیں۔

اہل حدیث فرقہ کے مشہور رہنما مولوی صدیق حسن خان صاحب کے بیٹے مولوی نورالحسن خان صاحب علامات قیامت کا ذکر کرتے ہوئے اپنی کتاب اقتراب الساعۃ مطبوعہ ۱۳۰۱ھ میں لکھتے ہیں۔

''چھوٹی موٹی نشانیاں قیامت کی جو ہونے والی تھیں وہ سب ہو گئیں بڑی نشانیوں میں ایک یہی حکومت نصاریٰ ہے جس کو سب چھوٹے بڑے دور ونزدیک کے لوگ برابر ہر دن ہر جگہ خشکی تری میں اپنی آنکھ سے دیکھتے کان سے سنتے ہیں''۔

(مولوی نورالحسن خان: اقتراب الساعۃ: ص:۲: مطبع مفید عام آگرہ: ۱۳۰۱ ہجری)

یہ نورالحسن خان صاحب مسیح ومہدی کے ظہور کے زمانہ کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

''اس حساب سے ظہور مہدی علیہ السلام کا شروع تیرھویں صدی پر ہونا چاہئے تھا مگر یہ صدی پوری گزر گئی مہدی نہ آئے۔ اب چودھویں صدی ہمارے سر پر آتی ہے۔ اس صدی کے اس کتاب کے لکھنے تک چھ مہینے گذر چکے ہیں۔ شاید اللہ تعالیٰ اپنا فضل وعدل ورحم وکرم فرمائے۔ چار چھ برس کے اندر مہدی ظاہر ہو جاویں''۔

(مولوی نورالحسن خان: اقتراب الساعۃ: ص:۲۲۱: مطبوعہ مفید عام آگرہ: ۱۳۰۱ ہجری)

خلاصہ کلام یہ ہے کہ ہمارے اس دور میں جو کہ مسیح ومہدی کے ظہور کا زمانہ ہے اس میں آخری زمانہ کی وہ تمام علامات ظاہر ہو چکی ہیں جو قرآن وحدیث میں مذکور ہیں۔

اب ہم یہاں پر ازدیاد ایمان اور یقین تک پہنچنے کیلئے چند علامات آسمانی درج کرتے ہیں جو آخری زمانہ میں ظاہر ہونے والی تھیں اور اب ہو چکی ہیں۔ جب یہ علامات ظاہر ہو چکی ہیں تو اس وجود کو بھی تلاش کرنا چاہئے جو کہ ان کا مصداق ہے اور جس وجود کے ظہور کیلئے یہ علامات بطور خاص بیان فرمائی گئی ہیں۔



# باب سوم

# آسمانی علامات

## ا۔ ستارہ ذوالسنین کا طلوع

حضرت امام جعفر صادق نے بیان فرمایا کہ حضرت علیؑ نے ایک مرتبہ فرمایا کہ:

''وعدہ حق قریب ہوگا تو ایک ستارہ مشرق سے طلوع ہوگا اور چودھویں کا چاند نکل آئے گا۔ جب یہ صورت ظاہر ہو تو توبہ واستغفار کی طرف مائل ہونا گناہ ترک کرنا''۔

(علامہ محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد ۱۱: صفحہ ۲۰۸: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰ جون ۱۹۹۲ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

شیخ مفید نے اپنی کتاب ''الارشاد'' میں امام مہدی کے ظہور کے زمانہ کے واقعات بیان کرتے ہوئے ایک علامت یہ بیان کی ہے۔

"وطلوع نجم بالمشرق یضی القمر ثم ینعطف حتی یکاد یلتقی طرفاہ"

سید حسن امداد صاحب نے اس کا ترجمہ یہ لکھا ہے۔

''اور مشرق سے ایک ستارے کا طلوع ہو کر چاند کی طرح چمکنا پھر اس کا اس طرح مڑنا کہ جیسے اس کے دونوں کنارے آپس میں ملنے والے ہیں''۔

(علامہ محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد ۱۲: صفحہ ۲۰۸: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰ اپریل ۱۹۹۸ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

مولوی نورالحسن خان صاحب نے مہدی کے قُرب ظہور کی علامات کے ذکر میں چوتھی علامت یہ لکھی ہے کہ:۔

''۴۔ قرن ذی السنین نکلے گا''۔

(مولوی نورالحسن خان: اقتراب الساعۃ: ص: ۶۷: مطبع مفید عام آگرہ: ۱۳۰۰ھ)

اس کے علاوہ امام مہدی کی علامات میں یہ علامت حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی قبول فرمائی ہے۔ دیکھیں مکتوبات امام ربانی مجدد الف ثانی: جلد: ۲: ص: ۱۳۶، ۱۳۵: مکتوب ۶۸: مطبوعہ مطبع نولشکور کانپور۔

اسی علامت کو نواب صدیق حسن خان صاحب نے بھی حجج الکرامۃ میں ص ۳۴۴ پر درج کیا ہے۔

یہ ستارہ بھی ۱۲۹۹ھ مطابق ۱۸۸۳ء میں ظاہر ہو چکا ہے چنانچہ جریدہ روزگار مدراس نے اس کا ذکر کرتے ہوئے لکھا۔

''شہر مدراس مینواساس میں قبل طلوع آفتاب ایک ستارہ دنبالہ دار جس کی دم مانند مور چل کے ہے نمودار ہوا ہے جس کو عام لوگ نہایت منحوس خیال کرتے ہیں۔ اس کی صورت یوں ہے ''۔ (جریدہ روزگار: ۳۰ ستمبر ۱۸۸۳ء: مدراس)

حضرت مرزا صاحب جو کہ مدعی مہدویت و مسیحیت اس نشان کو اپنی تائید میں پیش کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

''حدیث میں آیا تھا کہ ان دنوں ستارہ ذوالسنین طلوع کرے گا چنانچہ مدت ہوئی اس ستارہ کا طلوع ہو چکا''۔

(حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی: براہین احمدیہ حصہ پنجم: روحانی خزائن جلد ۲۱: صفحہ ۲۸۱)

## ۲۔ سُرخی کا ظاہر ہونا

ایک آسمانی علامت زمانہ مہدی کی یہ ہے کہ

"حمرة يظهر في السماء وينشر في آفا قها"

آسمان میں سرخی کا نمودار ہونا اور پھر اس کا تمام آفاق پر پھیل جانا۔

(علامہ محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد ۱۲: صفحہ ۱۲۱، ۱۲۲: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰ اپریل ۱۹۹۸ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)



مولوی نور الحسن خان صاحب اس کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''۸۔ آسمان پر سرخی ہوگی۔ آسمان کے کناروں میں پھیل جاوے گی''۔

(مولوی نور الحسن خان صاحب: اقتراب الساعۃ: ص: ۶۷: مطبع مفید عام آگرہ: ۱۳۰۰ھ)

یہ علامت بھی مدت ہوئی ظاہر ہو چکی ہے۔ چنانچہ یہی مولوی نور الحسن خان صاحب اس کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

''اشاعۃ میں کہا ہے تارے دمدار، سرخی وسیاہی تو ہو چکی۔ انتھٰی''۔

پھر اپنا مشاہدہ اس طرح لکھتے ہیں:۔

''جو سرخی صبح شام چھ ماہ سے اب تک ہوتی ہے اُفق میں منتشر ہے کیا تعجب ہے کہ یہی نشانی ہو۔ واللہ اعلم'' (نور الحسن خان: اقتراب الساعۃ: ص: ۶۷: مطبع مفید عام آگرہ: ۱۳۰۰ھ)

گویا یہ علامت ۱۳۰۰ھ میں پوری ہو چکی ہے۔

## ۳۔ دمدار ستارہ

مہدی موعود کی آسمانی علامات میں سے ایک علامت یہ ہے کہ اس کے ظہور کے زمانہ کے قریب بطور علامت کے ایک دمدار ستارہ ظاہر ہوگا۔

حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:۔

''در خبر آمدہ است در علامات حضرت مہدی علیہ الرضوان کہ در جانب شرق ستارہ طلوع کند کہ آں را دنب باشد نورانی''۔

(حضرت مجدد الف ثانی: مکتوبات امام ربانی: جلد ۲: ص: ۱۳۶: مکتوب نمبر ۶۸: مطبوعہ مطبع نولشکور کانپور)

نواب صدیق حسن خان صاحب نے آخری زمانہ کی علامات کے ذکر میں لکھا ہے کہ:

''از آنجملہ است ظہور ستارہ دنبالہ دار از ابن عباس رضی اللہ عنہ آمدہ کہ فرمود رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم ای مسلمانان چوں باشد حج بادشاہاں بطور تنزہ و حج

تونگراں بطورتجارت وحج مساکین برائے مسائلت وحج قاریان از روئ ریا وسمعہ پس نزدیک ایں حال ظاہرشودستارہ کہ اورادنبالہ باشدرواہ ابن مردویہ''۔

(نواب صدیق حسن خان:حجج الکرامۃ فی آثارالقیامۃ : باب دوم: فصل بست وسوم:ص:۲۵۰:مطبع شاہجہانی بھوپال)

یعنی مہدی کے زمانہ کی علامات میں سے ایک دمدار ستارہ کا ظاہر ہونا ہے۔ابن مردویہ نے ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے مسلمانوں! جب بادشاہوں کا حج بطور تنزہ اور تاجروں کا حج بطور تجارت اور مسکینوں کا حج مانگنے کیلئے اور قاریوں کا حج ریاء اور شہرت کی نیت سے ہوگا اس کے قریب زمانہ میں ایک ستارہ ظاہر ہوگا جو کہ دمدار ہوگا۔

یہ علامت بھی ۱۲۷۵ھ میں پوری ہوگئی۔

نواب صدیق حسن خان صاحب نے اس کا ذکر کرتے ہوئے لکھا:۔

''درسال یک ہزارودوصدوھفتادوپنج ھجری ایں کوکب میان شمال ومغرب تا نیمہ ماہ یازیادہ مرئی شدوطلوع وی متصل غروب آفتاب مے بودودُمِ اُودرازی یک نیزہ داشت ولمعانش جستہ جستہ نزدیک ھم بودگویاخطی از چندکواکب کشیدہ اندکاتب حروف نیزآں رادرموضع کلیاکھیڑی ازعمل بھوپال دیدہ''

(نواب صدیق حسن خان:حجج الکرامۃ فی آثارالقیامۃ : باب دوم: فصل بست وسوم:ص:۲۵۱:مطبع شاہجہانی بھوپال)

یعنی ۱۲۷۵ھجری میں یہ ستارہ شمال جنوبی جانب نصف ماہ یا کچھ زیادہ دنوں تک دکھلائی دیتا رہا اور اس کا طلوع قریب غروب آفتاب کے ہوتا تھا اس کی دم کی لمبائی ایک نیزہ کے برابر تھی اور اس کی روشنی جستہ جستہ تھی اور ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا چند ستاروں کا ایک خط کھینچا گیا ہے۔میں نے خود موضع کلیا کھیڑی میں جو ریاست بھوپال میں ہے اس کو دیکھا تھا۔

۱۸۸۲ء میں بھی دمدار ستارہ ظاہر ہوا اور یہ غیر معمولی قسم کا دمدار ستارہ تھا۔چنانچہ سید شبیر احمد صاحب کاکاخیل نے اپنی تصنیف فہم الفلکیات میں دمدار سیارے کے زیر عنوان دمدار سیاروں کے ایک اہم گروپ کا ذکر کیا ہے۔اس میں ۱۶۶۸ء، ۱۸۴۳ء



۱۸۸۲ء اور ۱۸۸۷ء کے دمداروں کے ایک خصوصی گروپ کا ذکر کیا ہے۔ان میں سے بھی ۱۸۸۲ء کے دمدار سیارہ کی خصوصی اہمیت کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

''ان میں ۱۸۸۲ء والا دمدار بالکل تاج شمس کے پاس سے سورج کی سطح سے صرف ۳ لاکھ میل کے فاصلے پر گزرا یہ دن کے وقت بھی بالکل صاف نظر آتا تھا۔ سورج کے قرب میں اس کی رفتار ۳ لاکھ میل فی گھنٹہ کی رفتار تک پہنچ گئی تھی''۔

(سید شبیر احمد کاکاخیل مدیر فنی امور عالمی ادارہ تسہیل الحسابات الاسلامیہ: فہم الفلکیات: ص:۱۰۰: زیر عنوان: دم دار سیارے: ربیع الاوّل:۱۴۲۱ھ: مکتبہ دارالعلوم کراچی)

# ۴۔سورج کا نشان

مہدی کے زمانہ کا ایک آسمانی نشان یہ بیان کیا گیا ہے کہ اس کے زمانہ میں سورج میں ایک نشان ظاہر ہوگا اس پیشگوئی کے الفاظ یہ ہیں:۔

"عن ابن عباس رضی اللّٰہ عنہما قال لایخرج المھدی حتی تطلع من الشمس آیة رواہ البیھقی و نعیم بن حماد"(نواب نورالحسن خان: اقتراب الساعۃ:ص:۱۰۶)

بیہقی اور نعیم بن حماد نے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے کہ جب تک سورج سے نشان ظاہر نہ ہوا اس وقت تک مہدی ظاہر نہ ہوگا۔

یہ نشان بھی ۱۳۰۰ھ / ۱۸۸۴ء میں ظاہر ہو چکا ہے۔

اخبار مظہر العجائب اس کا ذکر کرتے ہوئے لکھتا ہے:۔

''املاپور، چاپل ماریا، ویلور، میسور بلھاری سے آئی ہوئی اخبارات سے معلوم ہوا ہے کہ ۲۲ تاریخ کو مذکور شدہ مقامات میں طلوع وغروب کے وقت آفتاب سبز نظر آیا اور شمس کی شعاعیں بالکل بے رونق تھیں اور تیزی نہ تھی لوگ اس کو بغیر کسی قدر تکلیف کے دیکھتے تھے''۔(اخبار مظہر العجائب: نمبر۴۰: جلد:۵: ۱۲اکتوبر ۱۸۸۴ء: مدراس)

اخبار جریدہ روزگار اس کا ذکر کرتے ہوئے لکھتا ہے:۔

''ہفتہ گذشتہ سے تا الی الان جو جو حالات اور عجیب وغریب واقعات وقوع میں آئے وہ ایسے ہیں کہ ہم کو ایسا دیکھنے اور سننے کا اتفاق شاید بہت ہی کم ہوا ہوگا۔ ہمارے ناظرین اخبار اپنے خیالات کو ضرور اِدھر پلٹیں گے اور متوجہ ہونگے۔

ازانجملہ ہمارے شہر میں شنبہ کے روز سے پنجشنبہ کی شام تک آفتاب کے طلوع سے سات بجے تک اور چار بجے سے غروب تک قرصِ خورشید پھیکا ہو جاتا تھا اور تیزی والتہاب اس میں جیسی چاہئے ویسی نہیں دکھلائی دیتی تھی حتی کہ اس وقت لوگ مانند ماہتاب کے بے کھٹکے آفتاب کو دیکھتے تھے اور ٹھنڈی نظر سے قدرتِ خدا کا معائنہ کرتے تھے۔ جیوں جیوں آفتاب نیچے ہوتا جاتا تھا تیوں تیوں فیروزہ رنگ لیتا تھا اور دھوپ نیلگوں پڑتی تھی ہم اس کی کیفیت دریافت کرنے کیلئے قصد سے رصد خانہ پر گئے تو مس فاکس جو علمِ نجوم میں اپنا نظیر نہیں رکھتی ہیں وہ دوربین سے بہت کچھ دیکھتی رہیں اور دوسرے روز اپنی تحقیقات ہمارے دفتر میں بھیجی جس کو ہم ہدیہ ناظرین کرتے ہیں۔ کل کے روز ہم نے دوربین سے بغور دیکھا تو پایا کہ آفتاب کے شمالی جانب دو داغوں کا جھرمٹ تھا۔ جس میں کئی ایک داغ کم روشن تھے اور اس میں ایک داغ بہت بڑا لامبا مستطیل طور پر نمایاں تھا اور اس کے اطراف میں ایک حلقہ تھا جو دو چند اُس داغ سے تھا اور یہ قریب خط استوا کے زمین کے محاذی واقع ہوا ہے''۔

(اخبار جریدہ روزگار: نمبر۳۷: جلد:۹: ص:۵: مورخہ۱۲ ذیقعدہ ۱۳۰۰ھ بمطابق ۱۵ ستمبر۱۸۸۴ء: مدراس)

# ۵۔ سورج چاند گرہن

سچے مہدی کا ایک عظیم الشان نشان اس کے زمانہ میں خاص تاریخوں میں سورج اور چاند کے گرہن کا ہونا ہے۔



چنانچہ قرآن مجید نے آخری زمانہ کی علامات کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا۔

''وخَسَفَ القَمرُ و جُمِعَ الشمس والقمر'' (القیامۃ: ۹۔۱۰)

یعنی چاند کو گرہن ہوگا اور سورج اور چاند دونوں کو جمع کر دیا جائے گا یعنی سورج گرہن ہوگا کیونکہ جب چاند اور سورج ایک خط مستقیم میں آجاتے ہیں تو اہل زمین کو چاند کے درمیان میں حائل ہونے کی وجہ سے سورج کا اس کے پیچھے آنے والا حصہ نظر نہیں آتا اور اسی کو سورج گرہن کہتے ہیں۔

غرض قرآن مجید نہایت اعلیٰ درجہ کی کتاب ہے کہ اس میں آج سے سینکڑوں سال قبل جب کہ آج کے سائنسی نظریات کا تصور تک نہ تھا اس وقت صحیح اصول کسوف وخسوف کو بیان فرما دیا گیا۔

ہمارے آقا ومولا حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ سے خبر پا کر اس آخری زمانہ کے نشان کو مزید معین وخاص فرما دیا۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مہدی آخرالزمان کی علامات میں آسمانی علامات کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا۔

ان لمھدینا ایتین لم تکونا منذ خلق السماوات والارض تنکسف القمر لاوّلِ لیلة من رمضان و تنکسف الشمس فی النصف منه و لم تکونا منذ خلق اللّٰہ السماوات والارض

(سنن دار قطنی: ابواب العیدین: باب صفة صلوٰۃ الخسوف والکسوف وھیئتِھما)

علامہ قرطبی نے یہ الفاظ لکھے ہیں۔

عن محمد بن علی قال ان لمھدینا آیتین لَمْ یکونا منذ خلق اللّٰہ السمٰوٰت والارض ینکسف القمر لاوّل لیلة من رمضان و تنکسف الشمس فی النصف منه و لم یکونا منذ خلق اللّٰہ السمٰوٰت والارض

(محمد بن احمد قرطبی: التذکرۃ فی احوال الموتی......: الجزء الثانی: صفحہ ۳۴۹، ۳۵۰: باب منه فی المھدی و من این یخرج)

فرمایا کہ یقیناً ہمارے مہدی کیلئے دو ایسے نشان ہیں کہ جب سے خدا تعالیٰ نے آسمانوں اور زمین کو پیدا فرمایا ہے وہ ظاہر نہیں ہوئے۔ چاند رمضان کے مہینے میں (گرہن کی راتوں میں سے) پہلی رات کو گہنایا جائے گا۔ اور سورج کو (اس کے گرہن کے دنوں میں سے) درمیانی دن کو گرہن ہوگا۔ اور یہ نشانات جب سے کہ اللہ تعالیٰ نے آسمانوں اور زمین کو پیدا فرمایا کبھی ظاہر نہیں ہوئے۔

یہ نشان ایسا عظیم نشان ہے کہ شیعہ اور اہل سنت والجماعت دونوں کے لٹریچر میں یکساں طور پر لکھا ہے۔ چنانچہ اہل سنت والجماعت کی مشہور کتاب سنن دار قطنی ابواب العیدین کے علاوہ علامہ ابن حجر الھیثمی المکی کی کتاب الفتاوی الحدیثیہ صفحہ نمبر ۴۲ پر علامات خروج المہدی میں، حضرت شاہ رفیع الدین کی تصنیف قیامت نامہ میں صفحہ نمبر ۴ پر ظہور مہدی علیہ السلام کے تحت اور شیعہ کتب میں بحار الانوار جلد نمبر ۱۳ عربی جو کہ بارہویں امام کے حالات کے بیان پر مشتمل ہے اس میں اور اکمال الدین باب ۶۱ علامات خروج القائم میں یہ درج ہے۔

حضرت امام باقرؒ اس کے راوی ہیں جو کہ ہر شک وشبہ سے بالا ہیں اور شیعہ سنی دونوں کے نزدیک متقی اور دیانتدار اور نیک وجود ہیں۔

بعض لوگوں کا خیال ہے کہ یہ سورج چاند گرہن عام قوانین کسوف وخسوف سے ہٹ کر ہونا مراد ہے حالانکہ یہ بات ہرگز درست نہیں ہے کیونکہ قرآن مجید نے جیسا کہ ابھی گزر چکا ہے اس کا ذکر قوانین کسوف وخسوف کے تحت ہی فرمایا ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے درحقیقت اسی کی تفصیل بیان فرمائی ہے۔

پھر اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں بار ہا ذکر فرمایا کہ سورج چاند اپنے مقررہ راستوں پر چلے جاتے ہیں اور اسی طرح قیامت تک رہیں گے اور کسی ایک مقام پر بھی اس غیر معمولی کسوف وخسوف کا ذکر نہیں فرمایا جو کہ تمام قوانین مقررہ باری تعالیٰ کو توڑ کر ہونے والا تھا۔



آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے قمر کا لفظ استعمال فرمایا ہے۔ پہلی رات کے چاند کو عربی میں "ہلال" کہا جاتا ہے نہ کہ "قمر"۔ یعنی اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جو کہ افصح العرب تھے آپ کا مقصد پہلی رات کے چاند کا گرہن ہی ہوتا تو آپ ہرگز "قمر" کا لفظ استعمال نہ فرماتے بلکہ "ہلال" کا لفظ استعمال فرماتے۔ آپ کا یہ فرمانا کہ "قمر" کی پہلی رات کو گرہن ہوگا اس کا واضح مطلب ہی یہ ہے کہ اس کے گرہن کی تاریخوں میں سے پہلی رات کو گرہن لگے گا۔ اس کی مثال بالکل اس طرح ہے کہ جیسے کوئی شخص یہ کہے کہ فلاں بچی کو پہلی رات ہی حمل ہو گیا تھا تو ہر عقلمند آدمی یہی سمجھے گا کہ شادی کی پہلی رات مراد ہے۔ سہاگ رات مراد ہے کوئی دانا یہ تصور بھی نہیں کرسکتا کہ گویا اس کی پیدائش کی پہلی رات کو ہی اس کو حمل ہو گیا تھا کیونکہ یہ قوانین قدرت کے خلاف اور ناممکنات میں سے ہے۔ بالکل اسی طرح چاند کا گرہن ہوتا ہی تیرہ، چودہ، پندرہ کو ہے اور یہی قانون ہے جو چلا آرہا ہے اور یہی قانون قرآن مجید نے قبول کرلیا ہے۔ ولن تجد لسنة الله تبديلا

پھر یہ بھی قابل غور بات ہے کہ پہلی رات کا چاند تو عام حالات میں ہی مشکل سے نظر آتا ہے اور اگر وہ بھی گہنایا جائے تو نظر کیسے آئے گا؟ اس کا نظر آنے اور گرہن کے دیکھے جانے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ پس یہ نشان کیا ہوا؟ حالانکہ اللہ تعالیٰ نے خسف القمر کے الفاظ کے ساتھ اسے بیان فرمایا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اسے عظیم الشان نشان قرار دیتے ہیں۔

اُمت محمدیہ میں حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام سے قبل بھی ایسے بزرگ گزرے ہیں جن پر اللہ تعالیٰ نے یہ عقدہ کھول دیا تھا۔ چنانچہ حافظ محمد بن مولوی بارک اللہ مرحوم لکھو کے والے احوال الاخرت میں فرماتے ہیں۔

تیرھویں چن ستھویں سورج گرہن ہوسی اس سالے
اندر ماہ رمضانے لکھیا ایہہ ہک روایت والے

(مولوی محمد بن مولوی بارک اللہ مرحوم: احوال الاخرت: ص ۲۳: شائع کردہ حاجی

چراغ دین سراج الدین تاجران کتب کشمیری لاہور)

اسی صفحہ پر حاشیہ میں لکھا ہے۔

''یعنی اس سال ماہ رمضان کی تیرھویں تاریخ کو خسوف یعنی چاند گرہن ہوگا اور ستائیسویں تاریخ کو کسوف یعنی سورج گرہن ہوگا''۔

اس میں اگر چہ مولوی محمد صاحب سورج گرہن کی تاریخ کے بیان فرمانے میں غلطی کر گئے ہیں اور اٹھائیس جو کہ سورج گرہن کی درمیانی رات بنتی ہے اسے ستائیسویں قرار دے گئے ہیں مگر اس سے واضح ہے کہ انہوں نے اس قانون کو قبول کیا ہے اور عام قانون قدرت کے تحت ہونے والے گرہن کو ہی مانا ہے جیسا کہ انہوں نے چاند کی تیرہ تاریخ درج فرمائی جو کہ چاند گرہن کی راتوں میں سے پہلی رات ہے۔

الغرض یہ بڑی ہی عظیم الشان آسمانی علامت ہے جس میں یہ امور بیان فرمائے گئے ہیں کہ:۔

۱۔ مدعی مہدویت موجود ہوگا۔
۲۔ اس کی تکذیب ہوگی۔
۳۔ اس کی تصدیق کیلئے اللہ تعالیٰ اس نشان کو ظاہر فرمائے گا۔
۴۔ اس کے زمانہ میں رمضان کے مہینہ میں یہ گرہن ہوں گے۔
۵۔ اس رمضان میں چاند کو تیرہ تاریخ کو گرہن ہوگا۔
۶۔ اس رمضان میں سورج کو اٹھائیس تاریخ کو گرہن ہوگا۔
۷۔ یہ چاند گرہن لاوّل لیلۃ رات کے پہلے حصہ میں ہی ہو جائے گا۔
۸۔ یہ نشان سچے مہدی کے ساتھ خاص ہے اس سے قبل کسی کی صداقت کا نشان نہ بنا ہوگا۔
۹۔ یہ گرہن دو مرتبہ ہوگا کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے لئے آیتین کے الفاظ استعمال فرمائے۔ اس میں اگر چہ سورج اور چاند کا گرہن دو آیات یہ بھی بنتے ہیں



مگر اگر سورج چاند گرہن کو ایک آیت شمار کیا جائے تو پھر ان کے دو دفعہ انہیں علامات کے ساتھ ظاہر ہونا ''ایتین'' کہلائے گا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا حدیث کے آغاز میں آیتین کے بعد لم تکونا منذ خلق السماوات والارض فرمانا اور حدیث کے آخر میں پھر لم تکونا منذ خلق اللّٰہ السماوات والارض فرمانا ظاہر کر رہا ہے کہ یہ دو دفعہ ظہور پذیر ہوگا۔ کیونکہ ہماری زمین گول ہے اس لئے بیک وقت اس کا ساری دنیا میں ظہور نہیں ہوسکتا تھا۔ اس لئے اللہ تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ خبر دی کہ یہ ایک حصہ دنیا میں بھی ظاہر ہوگا اور اس میں بھی اس سے پہلے یہ نشان ظاہر نہ ہوا ہوگا اور پھر دنیا کے دوسرے حصہ میں بھی ظاہر ہوگا اور اس میں بھی یہ نشان ظاہر نہ ہوا ہوگا۔

علامہ قرطبی لکھتے ہیں:۔

تکسف الشمس فی رمضان مرتین

(محمد بن احمد القرطبی: التذکرہ فی احوال الموتی...... الخ: الجزء الثانی: صفحہ ۳۴۹ باب منہ فی المھدی ومن این یخرج)

کہ ایک روایت کے مطابق سورج کو رمضان میں دو مرتبہ گرہن لگے گا۔

چنانچہ یہ سورج چاند گرہن ان تمام علامات کے ساتھ پہلی مرتبہ ۱۸۹۴ء میں ظاہر ہوگیا اور اس وقت

۱۔ مدعی مہدویت و مسیحیت حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی موجود تھے۔
۲۔ آپ نے دعویٰ مسیحیت و مہدویت فرمایا تو آپ کی شدید مخالف ہوئی اور تکذیب کی گئی یہاں تک کہ آپ پر فتویٰ کفر لگا دیا گیا۔
۳۔ آپ نے اللہ کے حضور دعا کی تو اللہ تعالیٰ نے آپ کی تائید اور تصدیق میں اسے ظاہر فرمایا اور آپ نے اسے اپنے نشان صداقت کے طور پر پیش فرمایا۔

۴۔ آپ کے زمانہ میں ۱۸۹۴ء کے رمضان المبارک میں یہ دونوں نشان ظاہر ہوئے۔

۵۔ ۲۱ مارچ ۱۸۹۴ء بمطابق ۱۳۱۱ھ رمضان میں تیرہ تاریخ کو چاند گرہن ہوا۔

۶۔ اس سال ۶ اپریل ۱۸۹۴ء بمطابق ۱۳۱۱ھ رمضان میں اٹھائیس تاریخ کو سورج گرہن ہوا۔

۷۔ یہ چاند گرہن رات کے پہلے حصہ میں سرِ شام ہی ظاہر ہو گیا Indian standard time کے مطابق شام چھ بج کر چونتیس منٹ پر چاند طلوع ہوا اور چھ بج کر چھپن منٹ پر چاند گرہن شروع ہوا اور رات آٹھ بج کر چھیالیس منٹ تک جاری رہا۔ اس طرح اوّل لیلۃ کے الفاظ ایمان افروز رنگ میں پورے ہوئے۔

۸۔ دنیا کے دوسرے حصہ میں یعنی امریکہ وغیرہ میں یہ گرہن اگلے سال ۱۸۹۵ء کو انہیں تواریخ اور صفات کے ساتھ ظاہر ہوا۔

۹۔ آپ کے زمانہ میں یہ نشان ظاہر ہوا آپ نے اسے اپنی تصدیق میں پیش فرمایا اور آپ سے قبل کسی نے اسے پیش نہ کیا۔ اور آئندہ کوئی اسے پیش نہیں کر سکتا کیونکہ اب حضرت مرزا صاحب اسے اپنی صداقت کے طور پر پیش کر چکے ہیں۔

حضرت مرزا صاحب اس نشان کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

’’صحیح دار قطنی میں یہ ایک حدیث ہے کہ امام محمد باقر فرماتے ہیں ان لمھدینا آیتین لم تکونا منذ خلق السموٰتِ والارض ینکسف القمر لاوّل لیلة من رمضان و تنکسف الشمس فی النصف منه ۔

ترجمہ: یعنی ہمارے مہدی کیلئے دو نشان ہیں اور جب سے کہ زمین و آسمان خدا نے پیدا کیا یہ دونوں نشان کسی اور مامور اور رسول کے وقت میں ظاہر نہیں ہوئے ان میں سے ایک یہ ہے کہ مہدی معہود کے زمانہ میں رمضان کے مہینہ میں چاند کا گرہن اس کی



اوّل رات میں ہوگا یعنی تیرھویں تاریخ میں اور سورج کا گرہن اس کے دنوں میں سے بیچ کے دن میں ہوگا یعنی اسی رمضان کے مہینہ کی اٹھائیسویں تاریخ کو اور ایسا واقعہ ابتدائے دنیا سے کسی رسول یا نبی کے وقت میں کبھی ظہور میں نہیں آیا صرف مہدی معہود کے وقت اُس کا ہونا مقدر ہے۔ اب تمام انگریزی اور اُردو اخبار اور جملہ ماہرین ہیئت اس بات کے گواہ ہیں کہ میرے زمانہ میں ہی جس کو عرصہ تقریباً بارہ سال کا گزر چکا ہے اس صفت کا چاند اور سورج کا گرہن رمضان کے مہینہ میں وقوع میں آیا ہے اور جیسا کہ ایک اور حدیث میں بیان کیا گیا ہے یہ گرہن دو مرتبہ رمضان میں واقع ہو چکا ہے۔ اوّل اس ملک میں دوسرے امریکہ میں اور دونوں مرتبہ انہی تاریخوں میں ہوا ہے جن کی طرف حدیث اشارہ کرتی ہے اور چونکہ اس گرہن کے وقت میں مہدی معہود ہونے کا مدعی کوئی زمین پر بجز میرے نہیں تھا اور نہ کسی نے میری طرح اس گرہن کو اپنی مہدویت کا نشان قرار دے کر صدہا اشتہار اور رسالے اُردو اور فارسی اور عربی میں دنیا میں شائع کئے اس لئے یہ نشان آسمانی میرے لئے متعین ہوا‘‘۔

(حقیقۃ الوحی: روحانی خزائن: جلد نمبر ۲۲: صفحہ ۲۰۲)

ایک اور مقام پر ان لوگوں کو مخاطب کرتے ہوئے جو اس بارہ میں شک میں مبتلا ہیں آپ فرماتے ہیں۔

’’مجھے اُس خدا کی قسم ہے جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اس نے میری تصدیق کیلئے آسمان پر یہ نشان ظاہر کیا ہے اور اس وقت ظاہر کیا ہے جب کہ مولویوں نے میرا نام دجال اور کذاب اور کافر بلکہ اکفر رکھا تھا...... میں خانہ کعبہ میں کھڑا ہو کر قسم کھا سکتا ہوں کہ یہ نشان میری تصدیق کیلئے ہے‘‘۔

(تحفہ گولڑویہ: ص: ۵۷: روحانی خزائن: جلد ۱۷: ص: ۱۴۳)

# ۶۔آسمانی آواز

آخری زمانہ کی مسیح و مہدی کی علامات میں سے ایک بہت ہی اہم علامت یہ ہے کہ اُس کے دور میں آسمان سے اس کے حق میں ندا آئے گی۔ چنانچہ حضرت امام باقرؒ (م:۱۱۴ھ) فرماتے ہیں:

ینادی مناد من السماء باسم القائم فیسمع من بالمشرق و من بالمغرب لایبقی راقد الا استیقظ ولا قائم الاقعد ولا قاعد الاقام علی رجلیه فزعاً ذلك الصوت فرحم الله من اعتبر بذلك الصوت فاجاب۔

(علامہ محمد باقر مجلسی: بحارالانوار: جلد:۵۲:ص:۲۳۰: داراحیاءالتراث العربی بیروت)

یعنی آسمان سے ایک منادی امام قائم یعنی امام مہدی کے نام پر منادی کرے گا۔ اس منادی کو مشرق و مغرب کے سب لوگ سنیں گے۔ اس جلالی آواز کو سن کر ہر سونے والا شخص جاگ اٹھے گا اور کھڑا ہوا شخص بیٹھ جائے گا اور بیٹھا ہوا کھڑا ہو جائے گا۔ پس اللہ تعالیٰ اُس شخص پر رحم کرے گا جو کہ اس آواز پر توجہ دے گا اور اسے قبول کر لے گا۔

اس میں بتایا گیا کہ:۔

۱۔ امام مہدی کے زمانہ میں آسمان کی طرف سے آواز آئے گی۔
۲۔ یہ آواز اس امام مہدی کی تائید و تصدیق کرے گی۔
۳۔ یہ آواز ساری دنیا پر حاوی ہوگی۔ مشرق و مغرب کے لوگ اسے سنیں گے۔
۴۔ یہ آواز ایسے وقت میں آئے گی اور ایسے عظیم الشان طور پر آئے گی کہ لوگوں میں اسے غیر معمولی اہمیت حاصل ہو جائے گی۔ ہر ایک اس پر مضطرب ہو کر اپنی پہلی حالت پر نہ رہے گا۔
۵۔ بہت سے نیک لوگ ایسے ہونگے جو اسے قبول کریں گے اور اس طرح اللہ کے فضلوں



کے وارث بنیں گے۔

اسی طرح حضرت امام جعفر صادقؒ (م:۱۴۸ھ) فرماتے ہیں۔

عَن زراره عن ابی عبدالله قال ینادی منادباسم القائم علیه السلام قلت خاص اوعام۔

قال: عام یسمع کل قوم بلسانهم

(علامہ محمد باقر مجلسی: بحارالانوار: جلد:۵۲:ص:۲۰۵: داراحیاءالتراث العربی بیروت)

(علامہ محمد باقر مجلسی: بحارالانوار مترجم: جلد:۱۲:ص:۹۳:۳۰ اپریل ۱۹۹۸ء: ترجمہ سید حسن امداد: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

زرارہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابوعبداللہ امام جعفر صادق نے فرمایا کہ ایک منادی امام قائم کے نام سے منادی کرے گا۔ راوی کہتے ہیں میں نے عرض کیا یہ منادی خاص ہوگی یا عام ہوگی تو امام صاحب نے فرمایا وہ منادی عام ہوگی اور ہر قوم اس منادی کو اپنی اپنی زبان میں سنے گی۔

اس میں یہ پیشگوئی ہے کہ

۱۔ امام مہدی کے نام سے ایک عام صدا دی جائے گی۔
۲۔ یہ صدا ہر عام و خاص اور ہر قوم کے لئے ہوگی۔
۳۔ یہ صدا ہر قوم اپنی اپنی زبان میں سنے گی۔ یعنی ہر قوم اس آواز کو سمجھ لے گی۔

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ کے فرزند ارجمند حضرت شاہ رفیع الدین صاحب فرماتے ہیں:۔

وقت بیعت آوازی از آسماں شود بایں عبارت
هذا خلیفة الله المهدی فاسمعوا له واطیعوا
وایں آواز خاص و عام آں مکان ہمہ بشنوند

(حضرت شاہ رفیع الدین: قیامت نامہ: ص:۴: مطبع مجتبائی دہلی)

یعنی امام مہدی کے دور میں بیعت کے وقت یہ آواز آسمان سے آئے گی کہ یہ

اللہ کا خلیفہ مہدی ہے اس کی آواز سنو اور اس کی اطاعت کرو فرمایا کہ اس آواز کو اس جگہ کے تمام خاص و عام سنیں گے۔ اس میں بتایا گیا کہ

۱۔ اس دور میں امام مہدی کی تائید میں اور تصدیق میں آسمان سے آواز آئے گی۔

۲۔ اس آواز میں امام مہدی کی اطاعت کے لئے کہا جائے گا۔

۳۔ وہ آواز ہر خاص و عام کے لئے ہوگی۔

۴۔ اس کو ہر خاص و عام سنے گا یعنی اسے سمجھ لے گا۔

نواب نور الحسن خان صاحب اس پیشگوئی کو بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

''ایک عام ندا ہوگی جو ساری زمین والوں کو پہنچے گی، ہر زبان والا اپنی اپنی زبان میں اس کو سنے گا...... آسمان سے ایک منادی بنام مہدی نداء کرے گا۔ مشرق و مغرب والے اس کو سنیں گے کوئی سوتا نہ رہے گا مگر جاگ اٹھے گا کوئی کھڑا نہ ہوگا مگر بیٹھ جائے گا کوئی بیٹھا نہ ہوگا مگر دونوں پاؤں پر کھڑا ہو جاوے گا۔ یہ ندا اس کے سوا ہے جو بعد ظہور مہدی کے ہوگی''۔

(نور الحسن خان: اقتراب الساعۃ: ص:۶۷: مطبع مفید عام: ۱۳۰۱ھ)

گویا اس پیشگوئی پر شیعہ سنی اتفاق ہے کہ مہدی کے زمانہ میں یہ پیشگوئی پوری ہوگی۔ اب اس کی کچھ مزید تفصیلات کی طرف چلتے ہیں۔

امام جلال الدین سیوطیؒ فرماتے ہیں۔

عن علی قال اذا نادی مناد من السماء ان الحق فی آل محمد فعند ذلك یظهر المهدی علی أفواه الناس ویشربون حبه ولایکون لهم ذکره غیره

(علامہ جلال الدین سیوطی: الحاوی للفتاوی: جلد:۲: ص:۱۴۰)

یعنی حضرت علیؓ سے مروی ہے کہ امام مہدی کے زمانہ میں جب ایک منادی آسمان سے آواز دے گا کہ حق آل محمد کے ساتھ ہے تو اس وقت مہدی لوگوں کے مونہوں



پر ظاہر ہو جائے گا یعنی اس کا ذکر لوگوں کی زبانوں پر جاری ہو جائے گا اور اس کی محبت لوگوں کے دلوں میں گھر کر جائے گی اور لوگ صرف مہدی کا ہی تذکرہ کریں گے۔ اس میں بتایا گیا کہ

۱۔ امام مہدی کے دور میں آسمان سے آواز آئے گی۔

۲۔ اس آسمانی آواز میں یہ اعلان ہوگا کہ لوگو صداقت حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل میں ہے۔

۳۔ اس کے بعد مہدی کا ذکر زبان زد عام ہو جائے گا اور لوگوں میں اندرونی اور قلبی تبدیلیاں شروع ہو جائیں گی اور ان میں اس سچے امام کی محبت پیدا ہو جائے گی۔

حضرت امام جعفر صادقؒ نے سورۃ الشعراء کی آیت نمبر ۵ کی تفسیر کرتے ہوئے فرمایا۔

ینادی مناد من السماء تسمع الفتاة فی خدرها ویسمع اهل المشرق والمغرب وفیه نزلت هذه الایة ان نشا ننزل علیهم من السماء ایة فظلت اعناقهم لها خاضعین

(ملا محمد باقر مجلسی: بحار الانوار: جلد:۵۲: ص:۲۸۵: دار احیاء التراث العربی بیروت)

(ملا محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد:۱۲: باب:۲۶: ص:۲۴۲: ۳۰ اپریل ۱۹۹۸ء: ترجمہ سید حسن امداد: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

یعنی ایک منادی آسمان سے آواز دے گا یہ آواز (ایسی زبردست ہوگی کہ) اسے ایک نوجوان لڑکی پردے میں رہتے ہوئے بھی سن لے گی اور مشرق و مغرب کے رہنے والے لوگ بھی اسے سنیں گے فرماتے ہیں کہ یہ آیت کریمہ اس کے متعلق ہی نازل ہوئی ہے کہ:۔

''اگر ہم چاہیں تو ان پر آسمان سے ایسا نشان نازل کر دیں جس کے سامنے ان کی گردنیں جھک جائیں''۔

اسی طرح سورۃ ق کی آیات نمبر ۴۲، نمبر ۴۳ جو کہ یہ ہیں۔

"واستمع یوم یناد المناد من مکان قریب یوم یسمعون الصیحة بالحق

ذلك يوم الخروج"

امام جعفر صادق نے ان کے متعلق فرمایا کہ "هي الرجعة" یعنی یہ اس وقت ہوگا جب کہ امام مہدی کا زمانہ ہوگا۔

(ملا محسن فیض الکاشانی: تفسیر صافی: زیر سورۃ ق: آیت ۴۲،۴۳: انتشارات کتاب فروشی محمودی)

یعنی سنو کہ ایک دن ایک خاص منادی قریب کی جگہ سے پکارے گا۔ جس دن لوگ ایک عظیم الشان ندا سنیں گے۔ یہ امر بالحق ہے یعنی قطعی طور پر پورا ہوگا اور یہ اس وقت ہوگا جب کہ خروج کا دن ہوگا۔ ان آیات کے متعلق حضرت امام جعفر صادق نے فرمایا کہ یہ وعدہ زمانہ رجعت یعنی امام مہدی کے زمانہ میں پورا ہوگا۔

پیشگوئیوں میں صرف یہی مذکور نہیں ہے کہ اس زمانہ مہدی میں آسمان سے آواز آئے گی اور اسے ہر مشرقی اور مغربی سنے گا اور یہ پُر جلال آواز دنیا میں ایک ہلچل مچا دے گی بلکہ یہ پیشگوئیاں بھی ہیں کہ اس زمانہ میں ایسے نظام ہوں گے کہ آسمان سے آنے والی ان آوازوں کو سنا جا سکے گا بلکہ ایک دوسرے کو باوجود دُور دُور ہونے کے دیکھا بھی جا سکے گا۔ چنانچہ حضرت امام جعفر صادق سے مروی ہے کہ:

انّ قائمنا اذا قام مدالله لشيعتنا في اسماعهم و ابصارهم حتى يكون بينهم و بين القائم بريد يكلمهم فيسمعون و ينظرون اليه و هو في مكانه

(ملا محمد باقر مجلسی: بحار الانوار: جلد۵۲: ص:۳۳۶: داراحیاء التراث العربی بیروت)

سید حسن امداد صاحب شیعی نے اس کا ترجمہ اس طرح کیا ہے۔

"جب ہمارے قائم کا ظہور ہوگا تو اللہ تعالیٰ ہمارے شیعوں کی قوت سماعت اور قوت بصارت میں اتنا اضافہ کر دے گا کہ ان لوگوں اور امام قائم کے درمیان قاصد کی ضرورت نہ رہے گی امام اپنے مقام پر بیٹھے بیٹھے جو کچھ فرمائیں گے وہ یہ لوگ سنیں



گے اور جب نظر اٹھائیں گے تو اپنے امام کی زیارت کر لیں گے"۔

(ملا محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد:۱۲: ص:۳۴۶: ترجمہ سید حسن امداد: ۳۰ اپریل ۱۹۹۸ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

اسی طرح حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں:۔

ان المومن في زمان القائم وهو بالمشرق ليرى اخاه الذى في المغرب و كذا الذى في المغرب يرى اخاه الذى في المشرق

(علامہ محمد باقر مجلسی: بحار الانوار: جلد:۵۲: ص:۳۹۱: داراحیاء الثراث العربی بیروت)

(ملا محمد باقر مجلسی: بحار الانوار مترجم: جلد:۱۲: ص:۴۶۶: باب:۲۷: ۳۰ اپریل ۱۹۹۸ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

یعنی مومن جو امام قائم کے زمانہ میں مشرق میں ہوگا وہ اپنے اس بھائی کو دیکھ لے گا جو مغرب میں ہوگا۔ اسی طرح وہ مومن جو مغرب میں ہوگا اپنے اس بھائی کو دیکھ لے گا جو مشرق میں ہوگا۔

اسی طرح انوار نعمانیہ کے مصنف ان پیشگوئیوں کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

ينور الله سبحانه اسماعهم وابصارهم حتى انهم اذا كانوا في بلاد والمهدي في بلاد اخرى يكون لهم من السمع والبصر مايرونه ويشاهدونه انواره ويسمعون كلامه و مخاطبته و يتكلمون معه

(انوار نعمانیہ: ص:۱۶۰: بحوالہ تحذیر المسلمین: ص:۷۰: اللہ یار خان چکوال: مرتبہ عبدالرزاق ایم۔اے)

یعنی اللہ تعالیٰ امام مہدی کے زمانہ میں مومنوں کی قوت سماعت اور بصارت اس قدر منور اور روشن فرما دے گا کہ اگر مومنین ایک ملک میں ہونگے اور امام مہدی کسی دوسرے ملک میں ہونگے تو ان کو وہ قوت سماعت اور بصارت دی جائے گی کہ وہ امام مہدی کو دیکھیں گے اور ان کے انوار کا مشاہدہ کر سکیں گے اسی طرح وہ امام صاحب کا کلام

اور خطاب سن سکیں گے اور ان کے ساتھ ہم کلام بھی ہو سکیں گے۔

یہ وہ عظیم الشان پیشگوئیاں ہیں جن میں امام مہدی کے دور میں آسمان سے آواز آنے، مشرق ومغرب کے مومنوں کے اس آواز کو سن لینے، امام صاحب کے باوجود دور ہونے کے قریب سے دیکھے جانے، مومنوں کے مشرق ومغرب کے بُعد کے باوجود ایک دوسرے کو دیکھ اور سن سکنے کا ذکر ہے۔

ان پیشگوئیوں پر سرسری نظر ڈالنے والا بھی اس نتیجہ پر پہنچ جاتا ہے کہ ان میں آج کے دور کے جدید سیٹلائٹ سسٹم کو بیان کیا گیا ہے اور مطلب یہ ہے کہ امام مہدی کے زمانہ میں یہ ایجادات ہو جائیں گی اور ان سے استفادہ بھی کیا جائے گا۔ چنانچہ سردار محمد شفیع صاحب انہی احادیث کے حوالے سے تحریر کرتے ہیں:۔

''امام کے ظہور کے وقت حدیثوں میں ارشاد فرمایا گیا ہے کہ آسمان سے آواز آئے گی کہ یہ اللہ کا خلیفہ ہے اور مغرب ومشرق یعنی دنیا کا ہر کونہ آواز سنے گا''۔

یہ جو چودہ سو سال پہلے کی فرمائی ہوئی بات ہے اب سے صرف ایک سو سال پہلے تک براڈ کاسٹ اور ریڈیو کا تخیل بھی نہ تھا اور اب ہر آدمی ان حدیثوں کو سمجھ سکتا ہے کہ آسمان سے آواز آنے سے کیا مراد ہے؟ امام کی تقریروں اور امن عالم کا پیغام مغرب اور مشرق تک سنائی دے گا چودہ سو سال پہلے تو بہت دور کی بات ہے صرف ایک سو سال پہلے بھی یہ بات سمجھ نہ آ سکتی تھی جو حضور سردار کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے بڑے حکیمانہ انداز میں بیان فرما دی تھی۔

ينادى من السماء باسم المهدى فيسمع من بالمشرق و من بالمغرب

(سردار محمد شفیع: دور مستقبل: ص:۱۸: مکتبہ اتحاد عالم سکھر)

آج اس دور میں ہر آدمی یہ جانتا ہے اور سمجھتا ہے کہ یہ عظیم الشان پیشگوئی MTA کی صورت میں پوری ہو چکی ہے۔ کیونکہ یہ وہ واحد ٹی وی چینل ہے جو امام مہدی



کے نام پر صدا دیتا ہے۔ مشرق کے لوگ مغرب کے بھائیوں اور مغرب کے مومن مشرق کے بھائیوں کو دیکھ اور سن رہے ہیں اس طرح اللہ تعالیٰ نے مومنوں کی سماعت اور بصارت کو بہت تیز کر دیا ہے۔

کسی کے ذہن میں یہ بات خلش پیدا نہ کرے کہ اگر TV چینل کا قیام ہی اس کا مصداق ہے تو پھر تو اس سے بہت قبل دیگر لوگوں نے TV سٹیشن قائم کر لئے تھے تو یاد رہے کہ اوّل تو ان چینلز میں سے کوئی بھی امام مہدی کی طرف دعوت دینے کیلئے قائم نہیں ہوا جب کہ پیشگوئی میں شرط تھی امام مہدی کے حق میں وہ آواز آئے گی اور یہ مقصد صرف MTA مسلم ٹیلی ویژن احمدیہ ہی پورا کرتا ہے۔

ایک اہم بات یہ ہے کہ پیشگوئیوں سے معلوم ہوتا ہے جس طرح امام مہدی کیلئے آسمان سے آواز آئے گی کہ حق آل محمد کے ساتھ ہے اسی طرح شیطان کی طرف سے بھی آسمان سے آواز آئے گی کہ حق آل عیسیٰ کے پاس ہے۔ فرمایا کہ یہ شیطان کی آواز ہوگی۔

اس سے واضح ہے کہ اس زمانہ میں دو قسم کی آوازیں ہونگی۔ دو قسم کے ذرائع ہونگے۔

ایک وہ جو سچے امام مہدی اور مسیح کے ساتھ ہونگے اور وہ دین اسلام کے غلبہ اور اشاعت اسلام کیلئے کام کر رہے ہونگے۔

دوسرے اسی قسم کے ذرائع شیطان اور دجال کے پاس ہونگے اور وہ لوگوں کو گمراہ کرنے کا کام کریں گے۔

پس ان دونوں قسم کے TV چینلز کی موجودگی پیشگوئی میں مذکور ہے۔

ایک عظیم پہلو اس کا یہ ہے کہ ۱۲ دسمبر ۱۹۰۲ء کو اللہ تعالیٰ نے حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام کو الہاماً اس پیشگوئی کی خبر دی۔ چنانچہ اس کے الفاظ یہ ہیں۔

ينادى منادى من السماء (بدر: ۱۹ دسمبر ۱۹۰۲ء)

ایک منادی آسمان سے پکارے گا۔

(تذکرہ:ص:۴۴۶:الشرکتہ الاسلامیہ ربوہ:۱۹۶۹ء)

اور یہ وہی عربی الفاظ ہیں جن میں پہلے بزرگوں نے پیشگوئی کی ہوئی ہے چنانچہ حضرت علیؓ، حضرت امام باقرؒ اور حضرت امام جعفر صادقؒ نے بعینہٖ انہی الفاظ میں یہ پیشگوئی فرمائی ہے۔ دوسرے ینادی مناد من السماء باسم المھدی کے الفاظ ظاہر کر رہے ہیں کہ خود امام مہدی یہ کام نہ کریں گے بلکہ ان کے نام پر کوئی اور پکارنے والا یہ آواز دے گا۔ چنانچہ حضرت اقدس مسیح موعود و مہدی معہود کی وفات کے بعد آپ کے چوتھے خلیفہ و جانشین حضرت مرزا طاہر احمد صاحب ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے ذریعہ یہ عظیم الشان پیشگوئی پوری ہو گئی ہے۔ الحمدللہ

پس یہ عظیم الشان پیشگوئی آج پوری ہو چکی ہے۔ ۱۸ جنوری 1991ء سے باقاعدہ مسلم ٹیلی ویژن احمدیہ کی روزانہ سروس کا آغاز ہوا اور اس وقت تمام دنیا میں یہ چینل چوبیس گھنٹے خدمت کر رہا ہے۔

## ۷۔ علم فلکیات

سورۃ التکویر میں اللہ تعالیٰ نے ایک آسمانی علامت کا ذکر ان الفاظ میں فرمایا ہے کہ:۔

واذالسماء کشطت (التکویر:۱۲)

یعنی جب آسمان کی کھال اتاری جائے گی۔

اب واضح ہے کہ آسمان کوئی ایسا جانور تو ہے نہیں کہ جس کی ظاہری کھال اتاری جائے البتہ یہ محاورہ ہے کہ ’’بال کی کھال اتارنا‘‘ یعنی جب کسی ایسی چیز کے بارہ میں جس



کی کھال ہی نہ ہو اس کی کھال کے اتارے جانے کا ذکر ہو تو اس کا مطلب ہوتا ہے کہ خوب تحقیق کرنا۔ مراد یہ ہے کہ اس زمانہ میں آسمان کے متعلق خوب تحقیق کی جائے گی یعنی اس زمانہ میں علم ہیئت وغیرہ ترقی کر جائیں گے۔

چنانچہ یہ علامت جس وضاحت کے ساتھ اس دور میں پوری ہوئی ہے اس کی نظیر پورے سلسلہ انسانیت کی تاریخ گذشتہ میں کہیں نہیں ملتی۔ ایسے آلات ایجاد ہو چکے ہیں کہ زمین پر بیٹھے ہر چیز کا مشاہدہ کیا جا رہا ہے ایسے آلات ایجاد ہو چکے ہیں کہ جو خود اوپر جا کر تصاویر نیچے بھجوا رہے ہیں حد تو یہ ہے کہ انسان خود آسمانی اجرام تک رسائی حاصل کر چکا ہے۔ علم ہیئت پر ایسی قطعی اور تحقیقی کتب آ چکی ہیں کہ اس سے قبل ان کا گمان کرنا بھی ناممکن تھا۔ اجرام فلکی کی ہر حرکت دیکھی جا رہی ہے۔ ایک ایک سیکنڈ کی حرکت کو نوٹ کیا جا رہا ہے۔ یہ تحقیقات ایک طرف تو قرآن مجید کے عالم الغیب خدا کی طرف سے ہونے پر قطعی دلیل ہیں تو دوسری طرف ظہور مسیح و مہدی کے زمانہ کو ثابت کرتی ہیں۔

## ضروری نوٹ

قرآن مجید نے آخری زمانہ میں جو مسیح و مہدی کا دور ہے اس میں ظاہر ہونے والی علامات کا بہت مقامات پر ذکر فرمایا ہے۔ ان میں سے سورۃ التکویر بھی ہے۔ اس پر اگر غور کیا جائے تو اس میں آخری زمانہ کی علامات کا ذکر ہے۔ کیونکہ اگر ہم انہیں قیامت کے واقعات قرار دیں تو یہ بات خلاف واقعہ ہو جاتی ہے۔ مثلاً یہ کہ قیامت کو تو ہر چیز تباہ و برباد ہو جائے گی۔ مگر یہاں اللہ تعالیٰ سورج کے ڈھانکے جانے کا ذکر فرماتا ہے۔ ستاروں کے تباہ ہونے کا نہیں بلکہ دھندلائے جانے اور مکدر ہونے اور روشنی نہ دینے کا ذکر فرماتا ہے۔ پہاڑوں کے تباہ ہونے کا نہیں بلکہ چلائے جانے کا ذکر فرماتا ہے۔ جانوروں کے تباہ و برباد ہونے کا

نہیں بلکہ ایک طرف تو دس ماہ کی گابھن اونٹنیوں کے چھوڑے جانے اور دوسری طرف وحشی جانوروں کے اکٹھے کئے جانے کا ذکر فرماتا ہے۔ یہ عجیب بات ہے کہ اگر اس سے مراد قیامت ہے تو قیامت کے دن اونٹنیوں کو چھوڑنے اور وحشیوں کو اکٹھے کئے جانے کا ذکر کیوں فرمایا؟ اگر قیامت کے خوف کی وجہ سے اونٹنیوں کو چھوڑا جائے گا تو وحشی جانوروں کو کس بے خوفی کی وجہ سے اکٹھا کیا جائے گا؟ اور پھر اس قیامت میں ہر ایک کو اپنی فکر ہوگی نہ کہ وحشی جانور جو انسانوں کے دشمن ہیں انہیں انسان اکٹھا کرنے لگے گا۔ فتدبر پھر اللہ تعالیٰ دریاؤں کے تباہ و برباد ہونے کا ذکر نہیں فرماتا بلکہ اس سے آگے نہروں کے جاری ہونے کا ذکر فرماتا ہے یہاں یہ بھی ضروری بات ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی ہمیں یہی رہنمائی دی ہے کہ یہ علامات درحقیقت آخری زمانہ کی علامات ہیں۔ چنانچہ آپ نے مہدی و مسیح کے زمانہ کا ذکر فرماتے ہوئے ایک اس علامات کا ذکر فرمایا۔

ولتترکن القلاص فلایسعی علیھا

(مسلم: کتاب الفتن: باب ذکر الدجال)

اور قرآن مجید نے وا ذالعشار عطلت (التکویر:۵) کے ساتھ اس کا ذکر فرمایا ہے۔ یعنی جب دس ماہ کی گابھن اونٹنیاں چھوڑ دی جائیں گی۔

پس اللہ تعالیٰ نے اپنے کلام میں جس علامت کا ذکر فرمایا اسی علامت کا ذکر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مسیح و مہدی کی علامات میں بیان فرما کر یہ نکتہ سمجھا دیا کہ درحقیقت یہ علامات آخری زمانہ جو کہ مسیح و مہدی کا زمانہ ہے میں ظاہر ہوں گی۔

☆☆☆



# باب چھارم

## زمانہ مسیح و مہدیؑ میں ظاہر ہونے والی زمینی علامات

پیشگوئیوں کے اندر اس دور میں زمینی علامات کی فہرست بہت طویل ہے۔ سورہ التکویر میں بھی زمین پر ہونے والی ایسی علامات کا ذکر ہے جو کہ اب ہر کس و ناکس کو پوری ہوتی نظر آتی ہیں چنانچہ ان علامات میں فرمایا۔

### ا۔ پہاڑوں کا چلایا جانا

وَاِذَالجبال سُیرت (التکویر:۴) یعنی جب پہاڑوں کو چلایا جائے گا۔ اب اس دور میں پہاڑوں کا ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جایا جانا ہر ایک کو معلوم ہے۔ پورے پورے پہاڑ کاٹ کاٹ کر دور دراز علاقوں میں لے جا کر سڑکیں بنا دی گئیں۔ انہیں کرش کر کے سیمنٹ بنا کر ملک کے کونے کونے میں پہاڑ نما اور دیوہیکل عمارات بنا دی گئیں۔

### ۲۔ اونٹوں کا بیکار ہونا

فرمایا وَاِذَالعشار عطلت (التکویر:۵) جب دس ماہ کی گابھن اونٹنیاں چھوڑ دی جائیں گی۔

"یعنی ریل اور موٹر ایجاد ہو جائیں گے تو حجاز میں اونٹوں پر سفر کرنے کی ضرورت بہت کم ہو جائے گی۔ دس مہینے کی گابھن اونٹنی اس لئے کہا کہ جب اونٹنی دس مہینے کی گابھن ہو تو اس کے بچہ کے انتظار میں اس کی قیمت بڑھ جاتی ہے اور تبھی اسے چھوڑا جا سکتا ہے جب اونٹ کی ضرورت باقی نہ رہے"۔

(حضرت مرزا بشیر الدین محمود احمد: تفسیر صغیر: زیر آیت مندرجہ بالا)

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی اونٹنیوں کے آخری زمانہ میں چھوڑے جانے کی یہی وجہ بیان فرمائی ہے۔ چنانچہ فرمایا۔

ولتترکن القلاص فلایسعی علیھا

(مسلم: کتاب الفتن: باب ذکر الدجال)

یعنی اس زمانہ میں اونٹنیوں کو چھوڑ دیا جائے گا اور ان سے بھاگ دوڑ کا کام نہیں لیا جائے گا۔ یعنی اونٹنیوں کو چھوڑنے کی وجہ ان کا سفر کیلئے استعمال نہ ہونا ہے۔ کیونکہ اس سے بہتر ذرائع سفر میسر ہو جائیں گے۔

ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں۔

قولہ ولتترکن القلاص ای لایعمل علی القلاص وھو بکسر القاف جمع القلوص بفتحھا وھی الناقۃ الشابۃ

(مسلم: جلد اوّل: کتاب الایمان: باب بیان نزول عیسیٰ بن مریم حاکماً بشریعۃ نبینا صلی اللہ علیہ وسلم: صفحہ ۹۴: حاشیہ: مطبوعہ دار الطباعۃ العامرہ ۱۳۲۹ھ)

یعنی ولتترکن القلاص کا مطلب یہ ہے کہ اونٹنیوں پر کام نہ کئے جائیں گے۔ فرماتے ہیں کہ قِلاص قَلُوص کی جمع ہے اور اس سے مراد جوان اونٹنی ہوتی ہے۔

پس ہمارے اس دور میں ہر قسم کی سواریوں یعنی موٹروں اور گاڑیوں وغیرہ کی ایجاد سے یہ پیشگوئی پوری ہو چکی ہے۔

## ۳۔ وحشیوں کا حشر

فرمایا واذالوحوش حشرت (التکویر:٦)

یعنی جب وحشی اکٹھے کئے جائیں گے۔

یہ آیت کریمہ ظاہر فرما رہی ہے کہ یہاں قیامت کبریٰ کا ہرگز ذکر نہیں کیونکہ اگر



یہاں پر وحوش سے مراد جنگلی جانور اور وحشی درندے لئے جائیں تو اوّل تو جانوروں کے قیامت کے دن حشر کئے جانے کا ذکر نہیں ملتا۔ یہ حشر تو حساب کتاب کیلئے اور سزا جزا کے لئے ہوگا اور یہ صرف انسانوں سے خاص ہے۔ جانوروں کا تو کوئی حساب کتاب نہ ہوگا۔ اور دوسرے کیا وحوش کے علاوہ جو جانور پالتو ہیں کیا ان کا حشر نہ ہوگا؟ اگر ایسا ہوگا کہ جنگلی جانوروں کا تو حشر ہوگا مگر غیر جنگلی جانوروں کا حشر نہ ہوگا تو اس تخصیص کی کوئی وجہ ہونی چاہئے جو کہ کہیں بھی مذکور نہیں ہے۔

پس یہ آیت کریمہ بھی واضح طور پر ظاہر فرما رہی ہے کہ اس آیت اور دیگر آیات میں مذکور علامات کا تعلق اسی دنیا سے ہے اور یہ قرب قیامت کی علامات میں سے ہے۔

پس اس آیت کریمہ کا مطلب یہ ہے کہ:

اس زمانہ میں جنگلی جانوروں کو اکٹھا کیا جائے گا جیسا کہ آج کل چڑیا گھر بنائے جاتے ہیں اور وہاں ہر قسم کے جنگلی جانور جمع کئے جاتے ہیں۔

## ۴۔ دریاؤں سے نہریں

پھر ایک علامت یہ لکھی تھی۔

واذالبحار سجرت (التکویر:۷)

یعنی جب دریاؤں کو پھاڑا جائے گا۔

سجر کے معنی پانی نکال کر اپنی مرضی کے مطابق لے جانا ہوا کرتا ہے۔ (اقرب)

اور ایک معنی پانی کے خشک کرنے کے بھی ہوتے ہیں۔ ان دونوں معنوں کو ملائیں تو مطلب یہ ہے کہ جب دریاؤں سے نہریں وغیرہ نکال کر انہیں خشک کر دیا جائے گا۔ چنانچہ آج ہر ملک میں نہروں کا نظام جاری ہو چکا ہے۔ دریاؤں سے نہریں نکال کر دور دراز علاقوں کو آباد کر دیا گیا ہے۔

# ۵۔نفوس کا جمع ہونا

پھر فرمایا واذا النفوس زوجت (التکویر:۸)

جب نفوس یعنی انسان جمع کر دیئے جائیں گے۔اس میں ذرائع رسل رسائل اور سفر کرنے کے جدید ذرائع کا ذکر ہے کیونکہ ان کے ذریعہ تمام دنیا جمع ہوگئی ہے۔اس طرح انسانوں کے جمع ہونے کا نظارہ آج ہر انسان کر رہا ہے۔اور عملاً وہ اس پیشگوئی کے پورا ہونے کا اقرار کر رہا ہے۔

ہمارے آج کے دور میں ساری دنیا کے انسانوں کو جمع کر دیا گیا ہے۔ٹیلیفون وائرلیس اور انٹرنیٹ وغیرہ کے ذریعہ آج ساری دنیا جمع ہو چکی ہے۔یہ نظارہ اس سے قبل کبھی چشم فلک نے نہ دیکھا تھا مگر وہ پیشگوئی جو قرآن مجید نے بیان فرمائی تھی۔آج مثل فلق الصبح پوری ہو چکی ہے۔

# ۶۔لڑکی کا قتل جرم

پھر ایک علامت یہ بیان فرمائی کہ واذا لموءدہ سئلت بای ذنب قتلت (التکویر:۹۔۱۰)

یعنی جب زندہ درگور کی جانے والی کے بارہ میں پوچھا جائے گا کہ اسے کیوں قتل کیا گیا۔مراد یہ ہے کہ اس زمانہ میں قانون بن جائے گا کہ اگر کوئی شخص زمانہ جاہلیت کی طرح اپنی بچی کو مار دے گا تو یہ اس کا جرم سمجھا جائے گا اور اس سے پوچھ گچھ ہوگی یعنی اسے سزا دی جائے گی۔گویا لڑکیوں کو زندہ گاڑا جانا اور ہلاک کیا جانا قانونی جرم بن جائے گا۔

اور آج یہ قانون ہر ملک میں موجود ہے۔



# ۷۔صحف و کتب کا پھیلنا

ایک علامت یہ بیان فرمائی کہ:۔

واذا الصحف نشرت (التکویر:۱۱)

اور جب صحف یعنی کتابوں کو خوب پھیلا دیا جائے گا۔

اس میں کئی پیشگوئیاں مضمر ہیں۔اوّل یہ کہ اس زمانہ میں کتابیں چھاپنے کے آلات ایجاد ہو چکے ہونگے۔

دوم: ان آلات اور مشینوں کے ذریعہ سے کثرت سے کتب و رسائل شائع ہونگے۔

سوم: یہ کہ اس زمانہ میں ذرائع رسل و رسائل بھی ایسے ہو جائیں گے کہ ان کے ذریعہ ان کتب و رسائل کی اشاعت ہو سکے اور ان کو خوب پھیلا دیا جائے۔

آج ہمارے اس دور میں ہر کس و ناکس اس عظیم الشان پیشگوئی کے پورا ہونے کو ملاحظہ کر رہا ہے۔

# ۸۔زمین میں انقلاب

آخری زمانہ کی علامات کا ذکر قرآن مجید نے سورۃ الزلزال میں بھی فرمایا ہے۔

چنانچہ فرمایا:۔

”اذا زلزلت الارض زلزالھا واخرجتِ الارض اثقالھا“ (الزلزال:۲،۳)

یعنی اس زمانہ میں زمین کو خوب ہلا دیا جائے گا۔اور اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ زمین اپنے بوجھ (خزائن) باہر نکال دے گی۔

حدیث میں اس کی مزید تفصیل اس طرح ملتی ہے۔

عن ابی ھریرة قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تقئ الارض افلا ذ کبدھا امثال الاسطوان من الذھب والفضة۔

(ترمذی:ابواب الفتن:باب ماجاء فی أشراط الساعة)

حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ زمین اپنے جگر کے ٹکڑے سونے اور چاندی کے ستونوں کی صورت میں باہر نکال پھینکے گی۔

مطلب واضح ہے کہ آخری زمانہ میں زمین سے سونے، چاندی یعنی معدنیات کے پہاڑ دریافت کرکے نکالے جائیں گے۔ ہمارے اس دور میں جو کہ مسیح ومہدی کا دور ہے یہ قرآنی پیشگوئی جسے ہمارے آقا ومولیٰ حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاک کلام نے بھی واضح طور پر بیان فرما دیا تھا کس عظمت سے پوری ہوچکی ہے۔

گذشتہ معلومہ تاریخ انسانیت میں ہمیں معدنیات اور زمینی ذخائر کے اس قدر دریافت ہونے کی مثال نہیں ملتی جتنی کہ اس دور میں یہ دریافتیں ہوئی ہیں۔

## ۹۔مشرقی آگ

زمانہ مہدی کی علامات میں سے ایک علامت مشرقی علاقہ میں سے آگ کا ظاہر ہونا ہے۔ یہ آگ جو غیر معمولی ہونی تھی اور جسے روایات کے مطابق کافی دنوں تک ظاہر ہوتے رہنا تھا ایک عظیم علامت ہے چنانچہ شیعوں کی حدیث کی کتاب بحارالانوار میں یہ پیشگوئی ان الفاظ میں پائی جاتی ہے۔



"نارتظھر بالمشرق طویلا و تبقی فی الجو ثلاثة ایام

مشرق سے ایک طویل آگ کا ظاہر ہونا اور فضا میں تین یا سات دن تک باقی رہنا"۔

(ملا محمد باقر مجلسی: بحارالانوار مترجم: جلد نمبر۱۲:ص:۱۲۱،۱۲۲: ۳۰ جون:۱۹۹۲ء: ترجمہ سید حسن امداد: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

اھل سنت والجماعت کی کتاب لاشاعة الاشراط الساعة میں یہ علامت ان الفاظ میں ملتی ہے۔

ومنھا ظھور نار عظیمة من قبل المشرق ثلاث لیال أو سبع لیال

(محمد بن رسول الحسینی البزرنجی: الاشاعة لاشراط الساعة: ص:۶۱: طبع اوّل: مطبوعہ: مصر)

یعنی مہدی کے ظہور کی علامات میں سے ایک بہت بڑی آگ کے ظاہر ہونے کی پیشگوئی ہے جو کہ مشرق کی طرف ظاہر ہوگی اور تین یا سات دن تک رہے گی۔ اور یہ علامت حضرت مرزا صاحب جو کہ مدعی مسیحیت ومہدویت ہیں کے زمانہ میں اگست ۱۸۸۳ء میں ظاہر ہوئی۔ یہ آگ مشرق کی طرف "جاوا" سے نکلی اور بہت دنوں تک اس کے آثار نظر آتے رہے۔ اس کی جائے وقوعہ جاوا اور ساٹرا کے درمیان آبنائے سونداپر آباد جزائر کے مجموعہ میں کراکٹوعہ تھا۔ کراکٹوعہ کا جزیرہ جو سب سے بڑا ہے اور ساڑھے پانچ میل لمبا ہے اس کے جنوبی کنارہ پر رکاٹہ کا ۳۰۰۰ (تین ہزار) فٹ اونچا آتش فشاں پہاڑ ہے۔ اس نے پھٹ کر ایک قیامت برپا کردی۔ اس کا حال کچھ اس طرح پر بیان کیا گیا ہے۔

"۲۷ اگست ۱۸۸۳ء سوموار کے روز صبح دس بجے تھے کہ کراکٹوعہ پھٹ پڑا جس نے تمام دنیا کو ہلا دیا۔ سمندر اپنی تہہ تک تلملا اٹھا۔ آگ تہ سمندر سے بھی پھوٹ نکلی۔ آسمان قطعی نظروں سے اوجھل ہو گیا بے شمار جانی نقصان ہوا۔

کراکٹوعہ کا جزیرہ ہوا میں اڑ گیا۔ اس کی سب سے بلند چوٹی آٹھ سو میل کے فاصلے پر جا گری جہاں ایک جزیرہ نمودار ہو گیا۔ ایک ہزار (میل) کے فاصلہ تک نیوگنی، آسٹریلیا، سیلون تک شور سنائی دیا اور جاوا سماٹرا میں تو کان بہرے کر دینے والا شور برپا تھا۔

دروازے اور کھڑکیاں ٹوٹ گئیں۔ تصاویر شمعدان چھتوں اور دیواروں سے گر پڑیں۔ جھٹکوں ...... سے پتھروں کی دیواروں میں بھی سوراخ اور دراڑیں آ گئیں۔ ڈچ سائنسدان کا مشاہدہ یہ تھا کہ اس نے آگ کی ایک لمبی قطار سمندر کے عین وسط میں دیکھی جو آبنائے سے شروع ہوکراکٹوعہ تک چلی گئی تھی اور سمندر کی تہہ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ پھٹ کر کھل گئی ہے۔ سمندر خشک ہو گیا ہے اور آگ اس کے پاتال سے نکل رہی ہے۔ گویا دو آگ کی دیواریں آمنے سامنے کھڑی ہیں۔ ایک دوسرے پر شعلے برسا رہی ہیں۔ جن سے دھماکے اور شور اٹھ رہا ہے۔ یہ دیواریں کبھی گرتی ہیں اور کبھی کھڑی ہو جاتی ہیں اور ان کے درمیان ایک گہری غار پیدا ہو گئی ہے جس میں سمندر کا پانی بڑے جوش اور تیزی کے ساتھ داخل ہو رہا ہے اور خیال تھا کہ اس بے پناہ پانی کی دھار سے یہ آگ ٹھنڈی ہو جائے گی مگر نہیں۔ پانی غرل غرل ایک اتھاہ گڑھے میں جا رہا تھا اور آگ برابر اسے باہر زور سے بلندی پر پھینک رہی تھی۔ جیسے اژدھا پھنکارے مار رہا ہو اور منہ سے آگ اور پانی نکالتا ہو۔

سوائے اس کے کہ دنیا کا انجام پہنچ گیا ہو یا قریب ہو ورنہ سمندر اس قدر ہیبت ناک مصیبت میں گرفتار نہیں ہو سکتا تھا۔ پانی کی سو فٹ بلند دیوار سطح آگ کے ہمراہ اٹھتی تھی اور ساحلوں کی طرف دوڑتی تھی۔ اردگرد کا پانی سب ابل رہا تھا۔ گرم تھا حتی کہ آخری گرم لہر (جو آج ورود زمانہ سے بے شک عجیب معلوم دے) مگر لندن کے شہر دریائے ٹیمز تک پہنچی''۔ (ملک محمد مستقیم: روزنامہ الفضل: ۱۱ مارچ ۱۹۶۳ء ص:۶: ربوہ)



انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا میں لکھا ہے:

" In 1883 the Volcano Karkatoa in the Malaysian islands exploded with extreme violence; a resulting sea wave submerged the coastal regions of the neighbouring islands of Java and Sumatra and 36,000 people lost their lives". (The New Encyclopaedia Britannica: V:19: Edition:15: 1768: p: 502: under volcanoes: the University of Chicago.)

یعنی

۱۸۸۳ء میں جزائر ملائشیا میں کراکٹوعہ آتش فشاں شدید دھماکہ کے ساتھ پھٹ پڑا۔ جس کے نتیجہ میں ایسی شدید سمندری لہریں پیدا ہوئیں جنہوں نے پڑوسی جزائر جاوا اور سماٹرا کے ساحلی علاقوں کو غرق کر دیا اور (۳۶۰۰۰) چھتیس ہزار لوگ اپنی جانوں سے ہاتھ دھو بیٹھے۔

اُردو جامع انسائیکلوپیڈیا میں لکھا ہے:۔

''کراکاٹوآ (Krakatoa) آتش فشاں جزیرہ انڈونیشیا میں آبنائے سنڈا میں جاوا اور سماٹرا کے درمیان۔ ۱۸۸۳ء میں اس کے پھٹنے سے ملحقہ علاقوں میں بہت تباہی مچی تھی اور بحر ہند میں مڈغاسکر کے ساحل مشرقی افریقہ تک ملبہ پھیل گیا تھا''۔

(اُردو جامع انسائیکلوپیڈیا: جلد دوم: ص: ۱۱۸۸: زیر لفظ کراکاٹوآ: ایڈیشن اوّل: ۱۹۸۸ء: شیخ غلام علی اینڈ سنز لاہور)

اخبار جریدہ روزگار مدراس اس کے متعلق لکھتا ہے:۔

''کراکیٹو کا آتش فشاں پہاڑ کے پھٹ جانے کے باعث یہاں کی تباہی و بربادی اس قدر ہوئی ہے کہ جس کا اظہار ممکن ہی نہیں ہنوز پوری آفت رسید کوں کی تفصیل غیر معلوم فقط ایک ضلع ترنجن نامی کے دس ہزار آدمی غرقاب ہوئے اور

اسی ضلع کے متعلق یا نام کے موضع کے لوگ فقط جل کر خاک ہوئے جن کا شمار نہیں کر سکے۔ سماٹرا کے کنارے پر موضع ٹی لاک بھوٹھان کاملاً سمندر میں غرق ہو گیا''۔

(جریدہ روزگار: نمبر ۳۸: ص:۵: مورخہ ۹ ماہ ذیعقدہ ۱۳۰۰ھ: ۲۲ ستمبر ۱۸۸۳ء)

اس طرح تیرہ سو سال قبل کی یہ پیشگوئی عظمت کے ساتھ پوری ہوگئی۔

حضرت مرزا صاحب اس کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:۔

''ایسا ہی ہوا کہ تیرہ سو برس بعد پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزات کا دروازہ کھل گیا......ایسا ہی جاوا کی آگ بھی لاکھوں انسانوں نے مشاہدہ کی''۔

(ایام الصلح: ص:۸۰: روحانی خزائن: جلد ۱۴: ص:۳۰۶)

## ۱۰۔ مشرق سے مغرب کی طرف حشر

احادیث میں آخری زمانہ مسیح موعود علیہ السلام کی علامات میں سے ایک یہ علامت آئی ہے کہ اس زمانہ میں ایک آگ ایسی ظاہر ہوگی جو کہ لوگوں کو مشرقی علاقوں سے مغربی علاقوں کی طرف کھینچ لے جائے گی۔

حدیث کے الفاظ یہ ہیں۔

حضرت انسؓ سے مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

اوّل اشراط الساعة نار تحشر الناس من المشرق الی المغرب

(بخاری: کتاب الفتن: باب خروج النار)

یعنی آخری زمانہ کی شرائط میں سے اوّل شرط یہ ہے کہ ایک ایسی آگ ظاہر ہوگی جو کہ لوگوں کو مشرق سے مغرب کی طرف کھینچ لے جائے گی۔ یہاں پر ''نار'' آگ سے مراد



فتنہ کی آگ ہے۔ کیونکہ نار کا لفظ عربی زبان میں فتنہ کی آگ کیلئے عام استعمال ہوتا ہے۔

چنانچہ فرمایا:۔

کلما او قدوا ناراً للحرب اطفاھا اللّٰہ (المائدہ:۶۵)

کہ جب بھی وہ جنگ کی آگ بھڑکاتے ہیں اللہ تعالیٰ اسے بجھا دیتا ہے۔ یہاں پر ''نار'' آگ سے مراد ظاہری آگ نہیں بلکہ جنگ کا فتنہ مراد ہے۔

گویا اس میں یہ بتایا گیا ہے کہ آخری زمانہ کی اوّل درجہ کی شرائط یعنی عظیم الشان علامات میں سے ایک علامت وہ فتنہ ہے جس کی وجہ سے لوگ مشرقی علاقوں سے مغربی علاقوں کی طرف جائیں گے۔

یہاں پر اوّل اشراط الساعة کہہ کر اس کی عظمت اور ہیبت ناک ہونے کی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔

دیگر احادیث سے پتہ چلتا ہے کہ سب سے عظیم فتنہ دجالیت کا فتنہ ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔

مابین خلق ادم الی قیام الساعة خلق (فی روایة امر) اکبر من الدجال

(مسلم: کتاب الفتن واشراط الساعة: باب فی بقیة من احادیث الدجال)

یعنی آدم سے لیکر قیامت تک سب سے بڑا فتنہ دجال کا فتنہ ہے۔

پس ان دونوں روایات کو ملائیں تو ان میں یہ پیشگوئی ہے کہ آخری زمانہ کی علامات میں سے ایک بہت بڑی علامت دجال کا فتنہ ہے۔ اور اس فتنہ کا ایک پہلو یہ ہوگا کہ لوگ مشرقی علاقوں سے مغربی علاقوں کی طرف جائیں گے۔ وہاں جانا پسند کریں گے۔

آج ہمارے اس دور میں ہر انسان اس پیشگوئی کے پورا ہونے کا گواہ بن چکا

ہے۔ دجال کے پیدا کئے ہوئے معاشی علمی سیاسی اور ثقافتی فتنے ایسے ہیں کہ مشرقی لوگ کشاں کشاں مغرب کی طرف کھنچے جارہے ہیں اور ایک حشر ہے جو برپا ہو چکا ہے۔ اور یہی وہ حشر ہے جس کا اس پیشگوئی میں ذکر ہے۔

اس کے علاوہ علوم جدیدہ کا فتنہ ایسا ہے کہ اس کے ذریعہ سے گمراہی کے ایسے اسباب پیدا کئے جا چکے ہیں کہ اس فتنہ سے صرف وہی لوگ بچ سکتے ہیں جن پر اللہ تعالیٰ کا خاص فضل ہو۔ مگر اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ امور مشرقی لوگوں کو مغرب کی طرف کھینچے کیلئے ایک طاقتور انجن یا مقناطیس سے کم نہیں اس طرح یہ پیشگوئی بڑی عظمت سے پوری ہو چکی ہے۔

## ۱۱۔ حج کا بند ہونا

حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے مسیح ومہدی کے زمانہ کی علامات میں سے ایک اس علامت کا ذکر فرمایا کہ اس کے زمانہ میں عارضی طور پر کچھ عرصہ کیلئے حج بند ہو جائے گا۔ چنانچہ بخاری کی روایت اسی طرح ہے۔

”عن ابی سعید الخدری عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال لیحجن البیت ولیعتمرن بعد خروج یاجوج و ماجوج...... وقال عبدالرحمن عن شعبۃ لاتقوم الساعۃ حتی لایحج البیت“۔

(بخاری: کتاب الحج: باب: قول اللّٰہ تعالیٰ جعل اللّٰہ الکعبۃ البیت الحرام قیاماً للناس...... الخ)

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یاجوج ماجوج کے ظاہر ہونے کے بعد بھی بیت اللہ کا حج اور عمرہ جاری رہے گا...... عبدالرحمٰن نے شعبہ سے یہ روایت بھی کی ہے کہ قیامت اس وقت تک نہیں آئے گی



جب تک کہ خانہ کعبہ کا حج بند نہ ہو۔

یہ دو احادیث امام بخاری رحمہ اللہ نے ایک ہی باب کے تحت درج فرمائی ہیں اور بظاہر ان میں آپس میں تعارض پایا جاتا ہے۔ یعنی ایک حدیث دوسری کے خلاف ہے۔ مگر اس میں نہایت عظیم الشان امور کی نشاندہی کی گئی ہے۔ چنانچہ بخاری کے مشہور شارح علامہ ابن حجر عسقلانی ؒ اپنی کتاب فتح الباری میں اس کے متعلق فرماتے ہیں۔

وانما قال ذلک لان ظاھر ھما التعارض لان المفھوم من الاوّل ان البیت یحج بعد اشراط الساعۃ ومن الثانی انہ لا یحج بعد ھا ولکن یمکن الجمع بین الحدیثین فانہ لا یلزم من حج الناس بعد خروج یا جوج و ماجوج ان یمتنع الحج فی وقت ماعند قرب ظھور الساعۃ

(i۔ علامہ ابن حجر عسقلانی: فتح الباری شرح بخاری: کتاب الحج: باب قول اللہ جعل اللہ الکعبۃ......الخ)

یہی بات (ii) حاشیہ بخاری جلد اوّل صفحہ ۲۱۷ مطبوعہ نور محمد اَصح المطابع کراچی پر اور (iii) علامہ قسطلانی کی اشاد الساری شرح بخاری: جلد:۳: صفحہ:۱۷۵: مطبوعہ مصر میں مندرجہ بالا حدیث کی شرح میں درج ہے۔

یعنی ان دونوں حدیثوں میں بظاہر تعارض پایا جاتا ہے کیونکہ پہلی حدیث کا مفہوم یہ ہے کہ آخری زمانہ کی علامات کے ظاہر ہونے کے بعد بھی حج جاری رہے گا اور دوسری حدیث کا مفہوم یہ ہے کہ اس کے بعد حج نہیں ہوگا۔ مگر ان دونوں حدیثوں میں تطابق اس طرح ممکن ہے کہ یاجوج ماجوج کے ظہور کے بعد حج کے جاری رہنے سے یہ لازم نہیں آتا کہ آثار قیامت کے ظہور کے قریب کسی زمانہ کیلئے حج منع ہو جائے۔

اس حدیث اور اس کی اس شرح کو مدنظر رکھتے ہوئے درج ذیل امور سامنے آتے ہیں۔

۱۔آخری زمانہ میں یاجوج ماجوج وغیرہ کے ظہور کے باوجود خانہ کعبہ کا حج اور عمرہ جاری رہے گا۔یعنی یاجوج ماجوج وغیرہ مسلمانوں کو ان کے اس فریضہ کی ادائیگی میں روک نہ ڈالیں گے۔

۲۔یاجوج ماجوج کے ظہور کے بعد کسی زمانہ میں عارضی طور پر حج بند ہوگا۔اور اس کی وجہ یاجوج ماجوج نہ ہونگے بلکہ کوئی اور وجہ ہوگی۔

۳۔چونکہ یاجوج ماجوج اور مسیح موعود کا ظہور دونوں آخری زمانہ کی علامات ہیں اوران کا زمانہ ظہور بھی ایک ہی ہے اس لئے پتہ چلا کہ یہ حج کے عارضی بند ہونے کا واقعہ مسیح موعود کے زمانہ میں ہوگا۔یعنی اس وقت مسیح موعود دنیا میں ظاہر ہو چکے ہونگے۔

۴۔امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا ان احادیث کو اکٹھا بیان فرمانا اوران میں یاجوج ماجوج کا ذکر ہونا یہ ظاہر کررہا ہے کہ یہ علامات خاص آخری زمانہ کی علامات ہیں۔

یعنی اس وقت یاجوج ماجوج بھی ہو، مسیح موعود بھی ہو اور پھر عارضی طور پر حج بند ہو اوراس بندش کا موجب یاجوج ماجوج نہ ہو بلکہ کوئی اور سبب ہو۔اس لحاظ سے یہ غیب پر مشتمل پیشگوئی ۱۹۰۰ء۔۱۸۹۹ء میں پوری ہوگئی ایک طرف یاجوج ماجوج ظاہر ہوگئے۔ یہاں تک کہ علامہ محمد اقبال نے لکھا کہ:۔

کھل گئے یاجوج اور ماجوج کے لشکر تمام
اے چشم مسلم دیکھ لے تفسیر حرف ینسلون

دوسری طرف اس وقت مدعی مسیحیت ومہدویت حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی علیہ السلام موجود تھے۔اور آپ کی بیان فرمودہ پیشگوئیوں کے مطابق طاعون



پھیل گئی اوراس طاعون کی وجہ سے اس سال برصغیر کے مسلمان یعنی اس علاقہ کے مسلمان حج پر نہ جاسکے اور طاعون کی وجہ سے انہیں وہاں جانے سے منع کردیا گیا۔

حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی علیہ السلام نے اس علامت کے پورا ہونے کا ذکر کرتے ہوئے تحریر فرمایا:۔

’’پانچواں نشان حج کا بند ہونا ہے جو صحیح حدیث میں آچکا ہے کہ مسیح موعود کے وقت میں حج کرنا کسی مدت تک بند ہو جائے گا سو بباعث طاعون ۱۸۹۹ء۔۱۹۰۰ء وغیرہ میں یہ نشان بھی ظہور میں آگیا‘‘۔

(حقیقۃ الوحی: روحانی خزائن: جلد:۲۲:ص:۲۰۶)

## علامات کبری

قرآن وحدیث میں اور بھی ایسی علامات زمینی کا ذکر ہے جن کا تعلق مسیح ومہدی کے زمانہ کے ساتھ ہے۔علماء محققین نے انہیں علامات کبری قیامت سے قرار دیا ہے۔ ان میں مسیح کا نزول، دابۃ الارض کا خروج، یاجوج ماجوج کا ظہور اور دجال اور خر دجال کا ظاہر ہونا ہیں۔علامہ قرطبی ان آیات کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

”ھذہ ھی الایات العظام“ یہ بڑی بڑی نشانیاں ہیں۔

(محمد بن احمد القرطبی: التذکرہ فی احوال الموتی وامور الاخرہ: الجزء الثانی: صفحہ ۳۵۵: باب اشراط الساعۃ وعلاماتھا)

## علامات کبریٰ معنوی طور پر ہی پوری ہونگی

علامات کبریٰ قیامت کا ظہور معنوی طور پر ہی ہوسکتا ہے۔ ہرگز اسی طرح اور ظاہراً نہیں ہوسکتا جیسا کہ بظاہر ان کو بیان کیا گیا ہو کیونکہ اللہ تعالیٰ نے قیامت کے

اچانک آ جانے کا ذکر فرمایا ہے۔ اگر قیامت کی علامات کبریٰ روز روشن کی طرح واضح ہو جائیں تو قیامت کے اچانک آنے کا سوال ہی ختم ہو جاتا ہے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

ولا یزال الذین کفروا فی مریة منه حتی تاتیهم الساعة بغتة اویاتیهم عذاب یوم عقیم (الحج:۵۲)

یعنی کافر لوگ اس وقت تک شک میں ہی مبتلا رہیں گے جب تک کہ اچانک قیامت نہ آ جائے یا پھر ان پر اس دن کا عذاب آ جائے جو تباہ کن ہو۔

اس سے واضح ہے کہ قیامت کے اچانک آ جانے کے دن تک کفار شک میں رہیں گے اور اگر علامات کبریٰ قیامت کی ظاہراً پوری ہو جائیں تو شک کی گنجائش ہی کہاں رہے گی۔ اور ان علامات کے ظہور کے بعد کون ایسا کافر رہے گا جو علامات کبریٰ قیامت کو دیکھتے ہوئے پھر بھی شک میں پڑا رہے۔

پس یہ علامات جو کہ قیامت کی علامات کبریٰ ہیں یہ معنوی طور پر ہی پوری ہوں گی اور غور وفکر کرنے والے انہیں خوب سمجھ لیں گے اب ہم ان میں سے چند نشانیوں پر غور کرتے ہیں ان میں سے پہلی علامت دابۃ الارض کا خروج ہے۔

## ۱۲۔ دابة الارض

دابۃ الارض کے بارہ میں بہت کچھ کہا گیا ہے۔ ہم اسے یہاں پر خلاصۃً درج کر دیتے ہیں۔ حضرت علیؓ سے مروی ہے کہ:۔

دابۃ الارض منہ سے کھائے گا اور اپنی سرین سے بولے گا۔ آپ نے فرمایا تاکل بفیھا تحدث من استھا۔

(علامہ علاء الدین علی المتقی: کنز العمال: جلد:۱۴: ص:۶۲۴: حدیث: ۳۹۷۴۰)



حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے فرمایا کہ دابۃ الارض وہی ہے جس کے متعلق تمیم الداریؓ نے بتایا ہے۔ ھی الدابة التی اخبرتمیم الداری عنھا۔

(سراج الدین ابی حفص عمر بن الوردی: خریدة العجائب وفریدة الرغائب: ایڈیشن دوم: صفحہ ۲۶۵: مطبوعہ مصر)

اس میں جس طرف اشارہ کیا گیا ہے اس کے متعلق مسلم کے الفاظ یہ ہیں۔

فلقیتھم دابة اھلب کثیر الشعر لایدری ماقبله من دبره من کثرة الشعر

(مسلم: کتاب الفتن و اشراط الساعة: باب قصة الجساسة)

یعنی انہیں (حالت کشف میں) وہاں پر ایک ''دابۃ'' ملا جو کہ بہت زیادہ بالوں والا تھا۔ بال اتنے زیادہ تھے کہ اس دابۃ کے آگے اور پیچھے کا علم نہ ہوتا تھا۔ اس کی شرح میں علامہ قرطبی لکھتے ہیں۔

"قال الخطابی والماذری: والمھلب الشعر الغلیظ وقال اھلب علی معنی الحیوان اوالشخص...... والاھلب ایضاً عند بعض اھل اللغة: الذی لاشعر علیه وھو من الاضداد"

(محمد بن احمد القرطبی: التذکرة فی احوال الموتی وامور الاخرة: الجزء الثانی صفحہ ۴۴۱: باب ذکر الدابة و صفتھا)

یعنی علامہ خطابی اور ماذری نے کہا ہے مھلب کے معنی بہت گھنے بالوں کے ہوتے ہیں اور اھلب کا اطلاق حیوان پر بھی ہوتا ہے اور انسان پر بھی ہوتا ہے...... بعض اہل لغت کے نزدیک اس کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے جس پر کوئی بال نہ ہو اور یہ لفظ اضداد سے ہے۔ (یعنی اس کے دونوں معنی ہوتے ہیں۔ بہت بالوں والا یا پھر بالوں کے بغیر) اور یہ لفظ انسان کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے اور حیوان کیلئے بھی۔

مسلم کی روایت کے مطابق ''دابۃ'' نے اپنا نام ''جساسہ'' بتایا ہے۔

(مسلم: کتاب الفتن و اشراط الساعة: باب قصة الجساسة)

ابن عباسؓ نے دابۃ الارض سے مراد وہ سانپ لیا ہے جو کہ کعبہ کی دیوار پر تھا اور

جب قریش نے تعمیر کعبہ کا ارادہ کیا تھا تو اسے عقاب اٹھا کر لے گیا تھا۔

(محمد بن احمد القرطبی: التذکرۃ فی احوال الموتی وامور الاخرہ: الجزء الثانی: صفحہ: ۴۳۸: باب ذکر الدابۃ وصفتھا)

حضرت ابن زبیرؓ سے مروی ہے کہ:۔

انها جمعت من خلق كل حيوان فرأسها رأس ثور و عينها عين خنزير و اذنها اذن فيل و قرنها قرن ايل و عنقها عنق نعامة و صدرها صدر اسد ولونها لون نمر و خاصرتها خاصرة هروذنبها ذنب كبش وقوائمها قوائم بعير بين كل مفصل اثنا عشرذ راعاً۔

(محمد بن احمد القرطبی: التذکرۃ فی احوال الموتی وامور الاخرہ: الجزء الثانی: صفحہ: ۴۳۷: باب ذکر الدابۃ وصفتھا)

ابن زبیرؓ بیان کرتے ہیں کہ دابۃ الارض ہر حیوان کی خصوصیات اپنے اندر رکھتا ہے۔ اس کا سر بیل جیسا، آنکھ خنزیر جیسی، کان ہاتھی جیسے، سینگ ایل جیسے، گردن شتر مرغ جیسی، سینہ شیر جیسا، رنگ چیتے جیسا، کمر بلی جیسی، دم مینڈھے جیسی، پاؤں اونٹ جیسے اور اُس کے ہر جوڑ کے درمیان بارہ ہاتھ کا فاصلہ ہوگا۔

بعض مفسرین نے کہا ہے کہ:۔

ان الدابة انما هى انسان متكلم يناظر اهل البدع والكفر و يجادلهم لينقطعوا فيهلك من هلك عن بينة و يحى من حى عن بينة

(محمد بن احمد القرطبی: التذکرۃ فی احوال الموتی وامور الاخرہ: الجزء الثانی: صفحہ: ۴۳۶: باب ذکر الدابۃ وصفتھا)

اگرچہ علامہ قرطبی کو اس سے اتفاق نہیں ہے تاہم انہوں نے دیانت داری سے جو بعض مفسرین کی رائے تھی اپنی کتاب میں درج کر دی ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ بعض مفسرین نے دابۃ الارض سے مراد ایسا علم کلام کا ماہر شخص لیا ہے جو کہ اہل بدعت اور کفر کے ساتھ مناظرے کرے گا مباحثے کرے گا تا کہ وہ اس (کفر و بدعت) سے باز آ جائیں اور اس کے نتیجہ میں جو دلیل سے ہلاک ہو چکا ہو وہ ہلاک ہو جائے اور جو دلیل سے زندہ ہو چکا ہو وہ زندہ ہو جائے۔



عن ابی هريرة ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال تخرج الدابة معها خاتم سليمان و عصا موسى فتجلو وجه المومن و تختم انف الكافر بالخاتم حتى ان اهل الخوان ليجتمعون فيقول هاها يا مومن ويقال هاها يا كافر ويقول هذا يا مومن ويقول هذا يا كافر

(ترمذی: کتاب التفسیر: باب ومن سورۃ النمل: حدیث نمبر ۳۱۱۱)

حضرت ابوھریرہؓ بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا الدابۃ نکلے گا تو اس کے پاس سلیمان کی انگوٹھی اور موسیٰ کا عصا ہوگا وہ مومن کے چہرے کو صاف کرے گا اور کافر کے ناک پر مہر لگا دے گا۔ یہاں تک کہ لوگ دستر خوان پر بیٹھیں گے تو کہیں گے کہ یہ مومن ہے یہ کافر ہے۔

حضرت حذیفہؓ سے مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دابۃ کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا:۔

ذات و برو ريش عظمها ستون ميلا ليس يدركها طالب ولا يفوتها هارب

(محمد بن احمد القرطبی: التذکرۃ فی احوال الموتی وامور الاخرہ: الجزء الثانی: صفحہ: ۳۴۲: باب منہ فی المھدی)

وہ دابۃ بالوں اور پروں والا ہوگا وہ ساٹھ میل لمبا ہوگا پکڑنے والا اسے پکڑ نہ سکے گا اور بھاگنے والا اس سے بھاگ کر بچ نہ سکے گا۔

## دابّۃ سے مراد ظاہری دابّۃ نہیں

ہم نے یہاں پر خلاصۃ دابۃ الارض کے متعلق روایات درج کر دی ہیں۔ ان علامات کو دیکھتے ہوئے کوئی صاحب شعور ان کا ظاہر پر اطلاق کر ہی نہیں سکتا اور نہ یہ ممکن ہے کیونکہ:

**اوّل:** یہ کہ اگران صفات والا ''دابۃ'' اسی طرح ظہور پذیر ہو جائے تو ایسے عجیب الخلقت اور عجیب الوضع اور عجیب الصفات دابۃ کو دیکھ کرکون ہے جو اسے پہچان نہ سکے اور اسے پہچان کر پھر سچا پکا مومن نہ بن جائے۔ حالانکہ ایسا کامل انکشاف جس سے گویا سورج کی طرح معاملہ واضح ہو جائے اس ایمان کے خلاف ہے جس پر ثواب مترتب ہوتا ہے۔

اگر کوئی انسان سورج کو دیکھ کر کہے کہ میں اس کے وجود کا اقرار کرتا ہوں یا چاند کو دیکھ کر اس کے موجود ہونے کا اقرار کرے تو کوئی بھی یہ نہ کہے گا کہ اس پر اسے ثواب ملے گا۔ یا یہ نیکی کا کام اس نے کیا ہے۔ ایمانی معاملات میں ثواب کے ملنے کی حکمت یہ ہوتی ہے کہ وہ معاملات من وجہٍ ظاہر ہوتے ہیں اور من وجہٍ مخفی ہوتے ہیں انسان غور وفکر کر کے محنت کر کے اسے معلوم کرتا ہے اور اسے قبول کرتا ہے اسی وجہ سے وہ ثواب اور بدلہ اور جزاء کا حق دار ٹھہرتا ہے۔

**دوم:** اگر ایسا دابۃ جو ان صفات کا حامل ہو ظاہر ہو جائے اور ہر کس وناکس اسے پہچان لے تو کون بدبخت ہوگا جسے اسلام پر شک وشبہ باقی رہ جائے گا۔ اور کون ہوگا جو مومن نہ بن جائے گا اور ایسی صورت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمانا کہ وہ کافر پر بھی نشان لگائے گا کیسے درست ہو سکتا ہے؟ اسے دیکھ کر پھر کون انکار کی جرأت کرے گا اور کس کافر پر اس دابۃ کو نشان کرنے کا موقع ملے گا۔ کیا اسے دیکھتے ہی اور اس کا سنتے ہی سب کفار توبہ نہ کریں گے۔

**سوم:** یہ کہ جب یہ دابۃ نشان لگا دے گا تو کیا اس کے بعد کسی کیلئے ایمان لانے کا دروازہ کھلا ہوگا یا بند ہو جائے گا؟ اگر ایمان لانے کا دروازہ بند ہو جائے گا تو اس کا کہیں ثبوت قرآن وحدیث میں نہیں ہے کہ دابۃ کے خروج کے بعد ایمان لانے کا دروازہ بند ہو جائے گا۔ بلکہ قرآن مجید کے بیان بان الناس کانوا بایاتنا لایوقنون سے مستنبط ہے



کہ اس کے خروج کا مقصد ہی لوگوں کو ایمان کی طرف لانا ہے۔ ایمان سے روکنے کیلئے اس دابۃ کو بھجوانے کی کیا ضرورت تھی؟

اور اگر یہ کہا جائے کہ اس لئے ایمان لانے کا موقع نہ ہوگا کہ اس کے معاً بعد قیامت آجائے گی تو یہ حدیث کے واضح منشا کے خلاف ہے کیونکہ حدیث میں الفاظ یہ ہیں کہ لوگ کھانے کے دسترخوان پر بیٹھے باتیں کریں گے اور کہیں گے یہ مومن ہے اور یہ کافر ہے۔ اس سے یہ بھی ظاہر ہے کہ وہ زمانہ امارت تنعم اور عیش کا زمانہ ہوگا۔ کیونکہ ایسے موقع پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا دسترخوان کا ذکر فرمانا اور پھر ’ھاھا یا مومن اور ھا ھا یا کافر‘ کے الفاظ کا ذکر فرمانا جو کہ خوشی اور انبساط اور بےفکری کے الفاظ ہیں کا ذکر فرمانا ایک عقلمند کو یہ بات سمجھاتا ہے کہ لوگ اس وقت بےفکر ہونگے۔ حالانکہ اگر ان پر قیامت نے فوراً آجانا تھا۔ بلکہ اگر انہیں قرب قیامت کا ہی یقین ہو جانا ہوتا تو یہ کیفیت پیدا ہو ہی نہیں سکتی۔ اور پھر اگر یہ دابۃ ظاہراً انہیں علامات کے ساتھ ظاہر ہو جائے تو ہرگز اس قسم کے حالات پیدا نہیں ہو سکتے بلکہ اس وقت تو قیامت کا نمونہ سامنے آجائے اور ہر طرف آہ و بکا سے قیامت برپا ہو جائے۔ دنیا میں اس وقت بھی اکثریت غیر مسلموں کی ہے۔ اگر آج ایسا دابۃ آجائے تو عجیب منظر ہوگا کہ ایک جانور کل جہان کے لوگوں کو ایک ایک کر کے سب کے چہروں پر نشان لگا رہا ہوگا۔ اگر اس کا طول ساٹھ میل بھی فرض کیا جائے تو بھی ساری دنیا کے لوگوں کو نشان زد کرنے کیلئے اسے کتنا وقت درکار ہوگا؟ اور وہ ایسا جانور ہے کہ کوئی اس سے بھاگ کر بچ نہ سکے گا۔ وہ ہر ایک تک پہنچے گا اور اس پر نشان لگائے گا جس ملک میں جائے گا۔ عجیب سماں ہوگا لوگ آگے آگے ہوں گے اور وہ پیچھے پیچھے ہوگا اور دنیا جہان کے کاروبار ٹھپ ہو جائیں گے اور ایک ہی کھیل شروع ہوگا کہ ایک عجیب الخلقت و وضع جانور ہوگا اور لوگوں کی بھاگ دوڑ! مگر پھر بھی بے چاروں کو کوئی پناہ گاہ نہ ملے گی۔ کیونکہ ایک روایت میں ہے کہ اگر کوئی بے چارہ مسجد میں بھی پناہ لے گا تو وہ وہاں بھی

جالے گا اورانہیں کہے گا کیا آپ یہ سمجھتے ہیں کہ مسجد آپ کو بچا سکتی ہے۔

(سراج الدین ابی حفص عمر بن الوردی: خریدۃ العجائب وفریدۃ الرغائب: ایڈیشن دوم: مطبع: مصطفی البابی مصر: صفحہ ۲۶۵)

زمین پر ہر طرف اس وقت اسی دابۃ کی حکمرانی ہوگی۔ اب ایک عقلمند آدمی سوچے کہ کیا یہ نقشہ ایسا ہے کہ جو قابل قبول ہوسکتا ہے؟ اور کیا اس دابۃ کو اگر ظاہراً ہر مومن اور کافر کو نشان زد کرنا ہے تو اسے کتنا عرصہ لگے گا؟ پس یہ کہنا کہ چونکہ خروج دابۃ کے فوراً بعد قیامت آجائے گی اس لئے کسی کو توبہ کا موقع نہ ملے گا واقعات کے خلاف بات ہے۔

آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک ہے کہ جب تک کوئی انسان حالت نزع میں نہ چلا جائے اس سے پہلے پہلے اس کے لئے توبہ کا دروازہ کھلا رہتا ہے۔ دیکھئے

(i۔ترمذی کتاب الدعوات عن رسول اللہ ﷺ باب فی فضل التوبۃ ......الخ)

(ii۔مسند احمد بن حنبل: کتاب مسند المکثرین من الصحابۃ: باب باقی المسند السابق)

پس کیا یہ قول رسول ﷺ اس دابۃ کے زمانہ میں غلط ہو جائے گا؟

کیا اس وقت نئی شریعت آجائے گی؟

اگر کسی کے ذہن میں یہ سوال آئے کہ خود آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جب سورج مغرب سے طلوع ہو جائے گا تو توبہ کا دروازہ بند ہو جائے گا۔

تو یاد رکھنا چاہئے کہ اس حدیث مبارک کا مطلب یہ ہے کہ اس قدر واضح نشان کو دیکھ کر اکثر ایمان لے آئیں گے اور مسیح موعود کے ذریعہ عالمی غلبہ اسلام ہو جائے گا اور اس وقت وہ چند معدودے گنتی کے بدبخت رہ جائیں گے جن کو ان کی ازلی شقاوت کی وجہ سے توبہ کی توفیق ہی نہ ملے گی۔ ورنہ ہرگز یہ مطلب نہیں ہے کہ توبہ قبول نہ ہوگی۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کی صفت رحمت غضب پر سبقت لے گئی ہے اور زبردستی کسی کو ایمان سے روکنا رحمت کے خلاف ہے اور خدا تعالیٰ یہ ظلم نہیں کرتا۔

دوسرے مغرب سے سورج کا طلوع ہونا مسیح ومہدی کے دور کی علامات میں سے



ہے اب ایک طرف یہ عظیم الشان پیشگوئی کہ اس کے زمانہ میں اسلام تمام ادیان باطلہ پر غالب آجائے گا اور دوسری طرف یہ ارشاد کہ اس وقت توبہ کی کسی کو توفیق ہی نہ ملے گی دونوں میں تضاد ہو جائے گا۔ پس ان میں موافقت کی راہ یہی ہے کہ توبہ کا دروازہ کبھی بند نہیں ہوتا البتہ مسیح موعود کے زمانہ میں عالمگیر غلبہ ہو جائے گا تو اس وقت سوائے چند بدبختوں کے جنہوں نے اپنے ہاتھ سے توبہ کے دروازے بند کئے ہوں گے باقی سب ایمان لے آئیں گے۔

چہارم: دابۃ الارض کے متعلق جو کچھ کہا گیا ہے اس کا خلاصہ یہ ہے کہ:۔

۱۔دابۃ الارض سے مراد تمیم داریؓ کی بیان کردہ روایت میں مذکور جساسہ ہے جس پر بہت بال ہیں اتنے بال کہ اس کے آگے پیچھے کا بھی پتہ نہیں چلتا۔

۲۔ابن عباسؓ کے نزدیک اس سے مراد سانپ ہے۔

۳۔ابن زبیرؓ کے نزدیک ایسا جانور ہے جس میں ہر جانور کی خوبیاں ہیں۔

۴۔بعض مفسرین کے نزدیک اس سے مراد ایسا انسان ہے جو اہل بدعت وکفر کے ساتھ مناظرہ کرے گا۔

۵۔وہ ایسا جانور ہے جس کے پاس سلیمانؑ کی انگوٹھی اور موسیٰؑ کا عصا ہوگا اور مومن اور کافر میں ان کے ذریعہ سے وہ فرق کریگا اور ان پر نشان لگا دے گا۔

۶۔حضرت حذیفہؓ کے مطابق آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس دابۃ کو بالوں اور اُون والا قرار دیا ہے اور اُس کی صفت یہ بیان فرمائی ہے کہ بھاگنے والا اس سے بھاگ کر بچ نہ سکے گا اور اسے پکڑنے کا خواہشمند اسے پکڑ نہ سکے گا۔

۷۔حضرت علیؓ نے اس دابۃ کی صفت یہ بیان فرمائی کہ وہ منہ سے کھائے گا اور اپنی سرین سے بولے گا۔

۸۔بعض نے تو حضرت علیؓ کو ہی دابۃ الارض قرار دے دیا۔

ان تمام روایات کو خلاصۃً درج کرنے کا مطلب یہ ہے کہ اگر ان تمام امور کو سامنے رکھا جائے تو ان صفات اور خوبیوں والا ظاہری عجیب الخلقت جانور کا وجود ناممکن ہے۔

کیونکہ

ا۔ اگر وہ دابۃ جساسہ دجال ہے تو وہ سانپ نہیں قرار دیا جا سکتا اگر اس کے اوپر بال اور اون ہے تو سانپ تو اس سے عاری ہوتے ہیں۔ اگر وہ ظاہراً سانپ ہے یا جساسہ دجال ہے یا عجیب الخلقت جانور ہے تو پھر اسے انسان قرار نہیں دیا جا سکتا۔ اگر اسے جاندار خواہ انسان یا سانپ وغیرہ مانا جائے تو پھر اس کا منہ سے کھانا تو درست ہے مگر سرین سے بولنا کیسے ممکن ہے؟

کیا انسان یا حیوان منہ سے باتیں کیا کرتے ہیں یا سرین سے؟

پھر اگر وہ دابۃ حیوان یعنی سانپ یا جساسہ دجال وغیرہ ہے تو پھر دابۃ کے لفظ کا اطلاق کسی صورت بھی ظاہراً انسان پر نہیں ہو سکتا۔ حالانکہ مفسرین نے دابۃ سے مراد انسان بھی لئے ہیں بلکہ حضرت علیؓ کو ہی دابۃ قرار دیا گیا۔

پس یہ وہ تمام امور ہیں جو ہمیں دعوت فکر دیتے ہیں اور یہ بتا رہے ہیں کہ دابۃ سے مراد ظاہراً اور حقیقتاً ان مذکورہ صفات والا عجیب الخلقت جانور نہیں ہے ہاں اس کا صرف ایک ہی راستہ ہے اور وہ یہ کہ یہ قبول کر لیا جائے کہ دابۃ معنوی اور صفاتی طور پر ظاہر ہوگا اور یہ تمام مذکورہ علامات اس دابۃ میں پائی جائیں گی اس لحاظ سے نہ تو احادیث و روایات میں تعارض باقی رہتا ہے نہ ہی اجتماع ضدین لازم آتا ہے۔

## دابّۃ سے مُراد

دابۃ عربی لفظ ہے۔ اس طور پر اسے دیکھیں تو عظیم الشان رہنمائی ہمیں ملتی ہے۔ عربی کی بڑی بڑی لغات تو عام آدمی کی پہنچ سے باہر ہیں۔ منجد عربی کی عام معروف اور



آسانی سے دستیاب کتاب ہے۔ اسی کو دیکھیں تو معاملہ بڑی حد تک واضح ہو جاتا ہے۔

دابۃ کا لفظ عربی مادہ ''دب'' سے نکلا ہے۔

دب کا لفظ حیوانات کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے اور انسانوں کیلئے بھی اور بنیادی معنی دونوں جگہ قائم رہتے ہیں چنانچہ لکھا ہے۔

دب السقم فی الجسم (منجد زیر لفظ دب)

اس کے معنی یہ لکھے ہیں کہ ''سری'' یعنی جب یہ کہا جائے کہ جسم میں بیماری نے ''دب'' کیا تو اس کا مطلب یہ ہے کہ بیماری جسم میں سرایت کر گئی۔

یعنی دب کے معنی سرایت کرنے کے ہیں اور عربی محاورہ کے مطابق اس کا بڑا تعلق بیماری یا بیماری پیدا کرنے والے جراثیموں کے جسم میں داخل ہو جانے اور سرایت کر جانے سے ہے۔

دوسری طرف جب یہی لفظ انسانوں کیلئے استعمال ہو تو پھر لکھا ہے کہ "دبت عقاربه أی سرت نَمَائمه (منجد زیر لفظ دب) یعنی جب یہ محاورہ استعمال ہو کہ ''دبت عقاربه'' تو اس کے معنی یہ ہوتے ہیں کہ اس شخص کی چغلخوریوں نے دوسروں میں سرایت کرنا شروع کر دیا یعنی اس کی زبان کی ایذاء رسانی دوسروں تک پہنچنے لگی اور وہ لوگ اس سے محفوظ نہیں رہے۔

اس لحاظ سے دابۃ سے مراد ایک طرف تو وہ جانور ہے جو انسانی جسموں میں سرایت کرتا ہے اور دوسری طرف وہ انسان ہیں جو خاص طور پر منہ کی باتوں سے دوسرے لوگوں کو ایذاء رسانی کرتے ہیں۔ اور ان کا نقصان فائدہ سے زیادہ ہے۔

روایات کو مدنظر رکھیں تو یہ دونوں طور پر معنوی لحاظ سے پوری ہوتی ہیں۔

# دابّۃ الارض کا پہلا مفہوم

اوّل یہ کہ دابۃ الارض سے مراد **علماء ظاہر ہیں** خواہ وہ کسی بھی مذہب سے تعلق رکھتے ہوں۔ وہ لوگ جو نیک ہوتے ہیں ان کو اللہ تعالیٰ آسمان کی طرف رفعت عطا فرماتا ہے مگر جو لوگ بدبخت ہوتے ہیں وہ زمین کی طرف جھک جاتے ہیں اس طرح گویا زمینی مخلوق یا کیڑے بن جاتے ہیں۔

چنانچہ اللہ تعالیٰ ایک شخص بلعم باعور کا ذکر کرتے ہوئے فرماتا ہے کہ ولو شئنا لرفعناہ بھا ولکنہ اخلد الیٰ الارض (الاعراف:۱۸۷) ہم اسے ان نشانات کے ذریعہ سے اوپر اٹھانا چاہتے تھے۔ آسمانی بلندیاں اور رفعتیں اسے دینا چاہتے تھے مگر وہ بدقسمت زمین کی طرف جھک گیا۔ زمینی کیڑا بن گیا۔

پس دابۃ الارض کو زمین کی طرف نسبت دے کر یہ مضمون بیان فرمایا کہ وہ زمینی لوگ ہیں آسمانی نہیں ہیں۔

علامہ راغب اصفہانیؒ فرماتے ہیں۔

"قیل عنی بھا الاشرار الذین ھم فی الجھل بمنزلۃ الدوابِّ فتکون الدابۃ جمعا اسما لکل شئی یدب"

(علامہ فخر الدین رازی: المفردات فی غریب القرآن: باب الدال: زیر لفظ دب)

یعنی یہ بھی کہا گیا ہے کہ اس سے مراد وہ شریر لوگ ہیں جو جہالت میں جانوروں کی طرح ہیں۔ اس صورت میں دابۃ کا لفظ اسم جمع ہوگا اور اس سے مراد رینگنے والا جانور مراد ہے۔

قرآن مجید نے ایسے بے ہدایت لوگوں کو جو رشد وہدایت سے دور ہوں جانور



بلکہ جانوروں (دواب) سے بھی بدتر قرار دیا ہے۔ فرمایا۔

ان شرالدواب عند اللّٰہ الصم البکم الذین لایعقلون (الانفال:۲۳)

یعنی اللہ کے نزدیک جانوروں سے بھی بدتر وہ لوگ ہیں جو گونگے اور بہرے ہیں یعنی عقل سے کام نہیں لیتے۔

پھر فرمایا ان شرالدواب عند اللّٰہ الذین کفروا فَھُمْ لا یومنون (الانفال:۲۳)

یعنی اللہ کے نزدیک جانوروں سے بھی بدتر وہ لوگ ہیں جو کہ انکار کرتے ہیں اور ایمان نہیں لاتے۔

غرض دابۃ کے لفظ سے مراد ایسے انسان بھی ہوتے ہیں جو کہ جانوروں سے مشابہ ہوتے ہیں۔ عقل سے کام نہیں لیتے اور نیکی اور تقویٰ سے عاری ہوتے ہیں اور آسمانی رفعتوں کے بجائے زمین کی تاریکیوں کی طرف جھکے ہوئے ہوتے ہیں۔ ان کے اقوال اور اعمال میں فرق ہوتا ہے۔ جو کہتے ہیں اس کے برعکس کام کرتے ہیں۔

چنانچہ اس دابۃ کے بارہ میں جسے حضرت امام راغب نے اسم جنس قرار دیا ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ تاکل بفیھا تحدث من استھا

(علامہ علاء الدین علی المتقی بن حسام الدین: کنز العمال: الجزء الرابع عشر (۱۴): ص:۶۲۴: حدیث: ۳۹۷۴۰: زیر حرف القاف: کتاب القیامۃ: الدابۃ: ۱۹۷۹ء: بیروت)

وہ دابۃ منہ سے کھائیں گے اور سرین سے باتیں کریں گے۔ یعنی وہ لوگ ایسے ہونگے کہ بجائے منہ کے سرین سے بولیں گے۔ سرین سے بولنا ایک کنایہ ہے کہ وہ ایسی باتیں اور کلام کریں گے جو کہ پاکیزگی اور روحانیت سے عاری ہوگا۔ "الاَناء یترشح بمافیہ" برتن سے وہی نکلتا ہے جو کہ اس کے اندر ہوتا ہے۔

اس کے مدنظر آیت کریمہ اخرجنا لھم دابۃ من الارض تکلمھم ان الناس کانوا بایتنا لا یوقنون۔ (النمل:۸۳) کا مطلب یہ ہوگا کہ ہم آخری زمانہ میں علماء

وواعظین کا ایک ایسا گروہ نکالیں گے جو کہ آسمانی قوت اپنے اندر نہیں رکھتے ہوں گے بلکہ لوگوں کو دلائل اور فلسفہ کے ذریعہ اسلام کا قائل کرنے کی کوشش کریں گے۔حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں۔

’’اس جگہ دابۃ الارض سے ایک ایسا طائفہ انسانوں کا مراد ہے جو آسمانی روح اپنے اندر نہیں رکھتے لیکن زمینی علوم وفنون کے ذریعہ سے منکرین اسلام کو لاجواب کرتے ہیں اور اپنا علم کلام اور طریق مناظرہ تائید دین کی راہ میں خرچ کر کے بجان ودل خدمت شریعت غراء بجا لاتے ہیں۔سو وہ چونکہ درحقیقت زمینی ہیں آسمانی نہیں اور آسمانی روح کامل طور پر اپنے اندر نہیں رکھتے اس لئے دابۃ الارض کہلاتے ہیں اور چونکہ کامل تزکیہ نہیں رکھتے اور نہ کامل وفاداری اس لئے چہرہ ان کا انسانوں کا ہے مگر بعض اعضاء ان کے بعض دوسرے حیوانات سے مشابہ ہیں۔اسی طرف اللہ جلشانہ اشارہ فرماتا ہے واذا وقع القول علیھم اخرجنا لھم دابۃ من الارض تکلمھم ان الناس کانوا بایتنا لا یوقنون یعنی جب ایسے دن آئیں گے جو کفار پر عذاب نازل ہو اور ان کا وقت مقدر قریب آجائے گا تو ہم ایک گروہ دابۃ الارض کا زمین سے نکالیں گے وہ گروہ متکلمین کا ہوگا جو اسلام کی حمایت میں تمام ادیان باطلہ پر حملہ کرے گا یعنی وہ علماء ظاہر ہوں گے جن کو علم کلام اور فلسفہ میں ید طولیٰ ہوگا وہ جابجا اسلام کی حمایت میں اُٹھ کھڑے ہو جائیں گے اور اسلام کی سچائیوں کو استدلالی طور پر مشارق مغارب میں پھیلائیں گے اور اس جگہ اخرجنا کا لفظ اسی وجہ سے اختیار کیا کہ آخری زمانہ میں ان کا خروج ہوگا نہ حدوث یعنی تخمی طور پر یا کم مقدار کے طور پر تو پہلے ہی سے تھوڑے بہت ہر یک زمانہ میں وہ پائے جائیں گے لیکن آخری زمانہ میں بکثرت اور نیز اپنے کمال لائق کے ساتھ پیدا ہونگے اور حمایت اسلام میں جابجا واعظین کے منصب پر کھڑے ہو جائیں گے اور شمار میں بہت بڑھ



جائیں گے‘‘۔

(حضرت مرزا غلام احمد قادیانی علیہ السلام: ازالہ اوہام: صفحہ:۲۶۹ تا ۲۷۰: روحانی خزائن: جلد نمبر۳: صفحہ ۳۶۹۔۳۷۰)

دابۃ الارض کو جساسہ دجال بھی قرار دیا گیا ہے۔جساسہ کا لفظ ’’جس‘‘ سے نکلا ہے جس کے معنی جستجو اور تحقیق وتفتیش کرنے کے ہیں اور اس کے تمام بدن پر بالوں کا ہونا اس امر کا کنایہ ہے کہ وہ جساسہ یا دابۃ غم واندوہ کا موجب ہوگا۔کیونکہ حالت خواب وکشف میں جسم کے بالوں کی زیادتی غم واندوہ پر دلیل ہوتی ہے۔

(علامہ ابن سیرین: تعبیر الرویا کلاں: ص:۵۵۷ زیر لفظ موئے (بال): ادارہ اسلامیات لاہور)

اس جساسہ کے لئے حدیث میں المھلب کے الفاظ بھی آئے ہیں اور اس کے بارہ میں علامہ قرطبی لکھتے ہیں کہ

والا ھلب ایضاً عند بعض اھل اللغۃ: الذی لا شعر علیہ وھو من الاضداد

(محمد بن احمد القرطبی: التذکرہ فی احوال الموتی وامور الاخرۃ: الجزء الثانی: ص:۴۴۱: باب ذکر الدابۃ وصفتھا)

یعنی علامہ خطابی اور ماذری نے کہا ہے کہ اھلب کا مفہوم بعض اہل لغت نے یہ لکھا ہے کہ ایسا جانور یا انسان جس پر کوئی بال نہ ہو وہ کہتے ہیں کہ یہ لفظ ’’اضداد‘‘ میں سے ہے۔یعنی اس کے دونوں معنی ہوتے ہیں بہت زیادہ بالوں والا بھی اور بغیر بالوں کے بھی۔

اس کو دیکھتے ہوئے یہ عجیب بات سامنے آتی ہے کہ اگر جساسہ بالوں والی ہے تو پھر بغیر بالوں کے کیسے کہلا سکتی ہے اور اگر بغیر بالوں کے جسم رکھتی ہے تو بالوں والی کیسے ہو سکتی ہے؟

مگر اس کے اندرونی مخفی معنوں پر غور کریں تو معاملہ بالکل واضح ہو جاتا ہے اور وہ

یہ ہے کہ یہ دابۃ ایسا ہوگا جس کے جسم پر بہت بال ہونگے یعنی اس کا ایک پہلو غم واندوہ کا موجب ہوگا اور دوسرا پہلو یہ ہے کہ وہ بغیر بالوں کے ہوگا یعنی اس کا دوسرا پہلو اچھا ہوگا اور خوشی کا موجب ہوگا۔

اس لحاظ سے بھی یہ مفہوم روحانیت سے عاری مگر ظاہری علوم سے آراستہ علماء پر صادق آتا ہے کیونکہ ان کا یہ پہلو کہ وہ تحقیق کرتے ہیں۔ ظاہری علوم فلسفہ و منطق سے لوگوں کو راہ راست کی طرف لانے کی کوشش کرتے ہیں اچھا پہلو ہے مگر ان کا روحانیت سے عاری ہونا اور تقویٰ سے خالی ہونا جو کہ درحقیقت مذہب کی جان ہے یہ پہلو تکلیف دہ ہے۔

اس جساسہ کو گرجا کے ساتھ متعلق دیکھنا یہ بتا رہا ہے کہ یہ لوگ گرجا والے لوگوں یعنی عیسائیوں کے عقائد میں ان کے مددگار بھی ہو جائیں گے کیونکہ جساسہ کو دجال کی خادمہ بتایا گیا ہے۔ گویا یہ لوگ اگرچہ اپنی دانست میں اسلام کی حفاظت کر رہے ہوں گے اور دلائل منطق وغیرہ سے کوشش کر رہے ہوں گے مگر روحانیت سے عاری اور آسمانی علوم سے بے بہرہ ہونیکی وجہ سے عیسائی عقائد کی مدد بھی کر رہے ہونگے۔ جیسا کہ علماء نے ایسا ہی کیا کہ خوب محنت اور تحقیق کی مگر حیات مسیح ناصری اور مسیح کا الان کما کان ہونے کا عقیدہ، مسیح کا پاک اور باقی سب انبیاء کے گناہگار ہونے کا عقیدہ، مسیح کے پرندے پیدا کرنے کا عقیدہ، مسیح کا مُردوں کو زندہ کر دینے کا عقیدہ وغیرہا ایسے عقائد ہیں جو درحقیقت عیسائی عقائد ہیں اور مسلمان علماء نے ان کو اپنایا اور انہیں اپنے ساتھ رکھتے ہوئے عیسائیوں سے مناظرے بھی کئے اور دفاع اسلام کی کوشش بھی کی۔

اس مفہوم کی مزید تائید اس روایت سے بھی ہوتی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ دابۃ کے پاس حضرت سلیمان کی انگوٹھی اور موسیٰ کا عصا یعنی سونٹا ہوگا اور وہ ان کے ذریعہ سے مومن و کافر میں فرق کرے گا۔ حضرت سلیمان اور حضرت موسیٰ کے ان دو معجزات کا یہاں پر ذکر کیا گیا ہے جو کہ ظاہری اور مادی دنیا سے تعلق رکھنے والے



معجزات ہیں روحانی معجزات کا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہاں پہ ذکر نہیں فرمایا۔ اس میں بھی یہ ظاہر فرمایا کہ وہ دابۃ یعنی علماء ظاہری علوم کے ذریعہ مومن اور کافر میں فرق پیدا کرنے کی کوشش کریں گے مگر روحانی علوم سے بے بہرہ اور عاری ہونگے۔ جب کہ حضرت موسیٰ اور حضرت سلیمان علیہما السلام نے تو دونوں قسم کے معجزات سے کام لیا تھا۔ اس لئے کامیاب ہوئے۔ اس لحاظ سے ان کا ایک تعلق دین کے ساتھ ہوگا اور ایک دنیا کے ساتھ۔

دابۃ الارض کے بارہ میں حضرت ابن عمرؓ فرماتے ہیں۔

انها على خلقة الادميين وهى فى السحاب وقوائمها فى الارض

(محمد بن احمد القرطبی: التذكره فى احوال الموتى و امور الاخرة: الجزء الثانى: ص:۴۳۷:باب ذكر الدابة و صفيتها)

یعنی دابۃ الارض آدمیوں اور انسانوں ہی کی شکل وصورت اور خلقت پر ہے۔ اس کا اوپر کا حصہ بادلوں میں اور اس کی ٹانگیں زمین میں ہونگی۔

یعنی وہ دابۃ الارض انسان ہی ہیں۔ ان کا سر آسمان تک نہ پہنچے گا جو روحانی مقامات کا کنایہ ہے بلکہ اس سے نیچے بادلوں تک ہی پہنچے گا۔ کچھ دلائل جو کہ آسمانی نہ ہونگے ان کے ساتھ ہونگے البتہ ان کا زمین کے ساتھ مضبوط تعلق ہوگا کیونکہ ان کے قوائم یعنی پاؤں زمین میں ہونگے۔

غرض دابۃ الارض کا ایک مفہوم وہ علماء ظاہر ہیں جو کہ روحانیت سے محروم ہیں مگر انہوں نے اپنے ظاہری علوم کے ذریعہ دفاع اسلام کی کوششیں کیں اور یہ علامت واضح طور پر پوری ہو چکی ہے۔

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں:

''دابۃ الارض درحقیقت اسم جنس ایسے علماء کیلئے ہے جو ذوجہتین واقع ہیں

ایک تعلق ان کا دین اور حق سے ہے اور ایک تعلق ان کا دنیا اور دجالیت سے اور آخری زمانہ میں ایسے مولویوں اور ملاؤں کا پیدا ہونا کئی جگہ بخاری میں لکھا ہے چنانچہ بیان کیا گیا ہے کہ وہ لوگ حدیث خیر البریہ پڑھیں گے اور قرآن کی بھی تلاوت کرتے ہونگے لیکن قرآن ان کے حلق سے نیچے نہیں اُترے گا۔ سو یہ وہی زمانہ ہے‘‘۔

(حضرت مرزا غلام احمد قادیانی: ازالہ اوہام: ص:۴۹۴: روحانی خزائن: جلد: سوم: ص:۵۹۴)

# دابّۃ الارض کا دوسرا مفہوم

دابۃ الارض کا ایک اور مفہوم بھی ہے اور اس لحاظ سے بھی یہ پیشگوئی عظیم الشان طریق پر پوری ہوئی اور وہ یہ کہ دابۃ الارض کے ایک معنی زمینی کیڑے کے بھی ہوتے ہیں چنانچہ قرآن مجید میں ہے کہ

فلما قضینا علیہ الموت مادلھم علی موتہ الادابۃ الارض تا کل منساتہ (السبا:۱۵)

یعنی ہم نے سلیمان پر جب موت کا حکم جاری کیا تو جنات کو کسی نے اُن کے مرنے کا پتہ نہ دیا بلکہ زمین کے کیڑے نے کہ جو سلیمان کے سونٹے کو کھاتا تھا۔

قبل ازیں لکھا جاچکا ہے کہ عربی زبان کا محاورہ ہے کہ ’’دَبَّ السقم فی الجسم‘‘ اور اس کے معنی ہیں ’’سری‘‘ یعنی کسی کے جسم میں بیماری سرایت کرگئی ہے گویا دابۃ وہ بیماری والا جاندار ہے جو انسانی جسموں میں سرایت کرتا ہے اور انسانی جسموں میں داخل ہوجاتا ہے اور بیماری کا موجب بنتا ہے۔ تو اس طور سے قرآن مجید کی پیشگوئی کہ واذا وقع القول علیھم اخرجنا لھم دابۃ من الارض تکلمھم (النمل:۸۳) کا مفہوم یہ ہوگا جب ہمارا قول واقع ہوجائے گا یعنی آخری زمانہ میں مسیح ومہدی کا ظہور ہو جائے گا اور اس کے ظہور کی پیشگوئی پوری ہوجائے گی تو ہم ایک دابۃ الارض یعنی زمینی کیڑا



نکالیں گے جو کہ ان کو کاٹے گا اور زخمی کرے گا کیونکہ تکلمھم کے ایک معنی کاٹنے اور زخمی کرنے کے بھی ہیں اور اس کی وجہ یہ بیان فرمائی کہ ان الناس کا نوا بایتنا لایوقنون (النمل:۸۳) کہ وہ لوگ چونکہ ہماری آیات پر اور نشانیوں پر ایمان نہ لاتے ہونگے اس لئے یہ عذاب کے طور پر ان پر بھیجا جائے گا۔ تحفۃ الاحوذی شرح ترمذی میں ہے کہ اسے الکلم کے مادہ سے بھی پڑھا گیا ہے جس کے معنی زخمی کرنے کے ہیں۔

اس کی مزید تائید اس حدیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی ہوتی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جہاں مسیح آخر الزماں کے ظہور کا ذکر فرمایا تو وہاں فرمایا۔

فیرغب نبی اللّٰہ عیسی و اصحابہ فیرسل اللّٰہ النغف فی رقابھم فیصبحون فرسی کموت نفس واحدۃ

(مسلم: کتاب الفتن واشراط الساعۃ: باب ذکر الدجال وصفتہ ومامعہ)

علامہ قرطبی اس کی شرح میں لکھتے ہیں:۔

النغف جمع نغفۃ وھی الدود الذی یکون فی انوف الابل والغنم...... کان تلک النغف فرستھم

(محمد بن احمد القرطبی: التذکرہ فی احوال الموتی وامور الاخرۃ: الجزء الثانی: ص:۴۲۲ باب فی خروج الدجال: فصل فی بیان ماوقع فی الحدیث من الغریب: ۱۹۸۰ء)

نغف کا لفظ نغفۃ کی جمع ہے اور اس سے مراد وہ کیڑا ہے جو کہ اونٹوں اور بھیڑوں کے ناک میں پایا جاتا ہے۔ فرماتے ہیں کہ پیشگوئی میں یہ کہا گیا ہے کہ وہ کیڑا انہیں درندوں کی طرح شکار کرے گا اور ہلاک کرے گا۔

غرض اس دابۃ الارض کی ماہیت کے بارہ میں خلاصہ یوں بنتا ہے کہ

۱۔ وہ ایک زمینی کیڑا ہوگا۔

۲۔ وہ کیڑا اونٹوں اور بھیڑوں کے ناک میں پایا جاتا ہے۔

۳۔وہ ایسا دابۃ ہے جس میں تمام حیوانوں کی بعض صفات پائی جاتی ہونگی۔ انھا جمعت من خلق کل حیوان

۴۔اس کو پکڑنے والا پکڑ نہ سکے گا اور بھاگنے والا بھاگ کر بچ نہ سکے گا۔

۵۔اس کا اثر بڑا وسیع ہوگا۔(عظمها ستون میلا)

۶۔ وہ سانپ ہے یعنی سانپ کی طرح انسان کا دشمن ہے اور اس کی طرح کاٹے گا۔

یہ تمام علامات طاعون کے کیڑے پر پوری اترتی ہیں کیونکہ وہ زمینی کیڑا ہے۔ یہ وہ کیڑا ہے کہ انسان اس کے خورد بینی ہونیکی وجہ سے اسے پکڑ نہیں سکتا اور چونکہ یہ انسان کے جسم میں سرایت کر جاتا ہے اس لئے ایسا انسان بھاگ کر بھی بچ نہیں سکتا۔اس کا اثر بھی عام مری اور وباء کی صورت میں ہوتا ہے اور بہت وسیع علاقہ پر ہوتا ہے۔ یہ وہ کیڑا ہے جو ہر قسم کے جانور کو متاثر کرسکتا ہے اور ہر جانور کو طاعون کی بیماری لگ سکتی ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ ہر جانور کے جسم میں اس کے ساتھ ایک مشابہت ہے جس کی وجہ سے اس کا کیڑا اسے متاثر کرسکتا ہے۔ یہ مطلب ہے جو فرمایا گیا کہ اس میں تمام جانوروں کی صفات پائی جاتی ہونگی۔

جن لوگوں نے احادیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر غور کیا وہ اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ یہاں پر مسیح موعود کے زمانہ میں طاعون کے آنے کی پیشگوئی ہے چنانچہ علامہ تورپشتی جو کہ ۶۳۰ھ میں فوت ہوئے۔ مسیح موعود کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

’’جس وقت آپ (مسیح موعود۔ناقل) کو ان (یاجوج ماجوج۔ناقل) کے فساد کی خبر پہنچے گی تو آپ اور آپ کے ہمراہی جملہ اہل ایمان یاجوج و ماجوج کی ہلاکت کیلئے جناب باری میں دعا کریں گے۔ اللہ تعالیٰ بہ برکت دعائے عیسیٰ اور ان کے ہمراہین کے، سب کو عارضہ طاعون میں فنا کرے گا۔ طاعون ایک مرض ہے جس میں مریض کو شدت کا بخار چڑھتا ہے اور اکثر وقت بن گوش زیر بغل اور بن ران میں



سے کسی ایک جگہ یا سب جگہ گلٹیاں نمودار ہوتی ہیں۔ یہ مرض نہایت مہلک اور لاعلاج اور خلق خدا پر ایک عام مصیبت ہے‘‘۔

(علامہ شہاب الدین تورپشتی: الصراط السوی ترجمہ عقائد تورپشتی: ص: ۲۲۵: زیر عنوان خروج یا جوج ماجوج: مترجمہ مولوی اختر محمد خان صاحب: ایڈیشن اوّل: کریمی پریس لاہور)

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ کھولا گیا کہ دابۃ الارض سے مراد طاعون کا کیڑا بھی ہے۔آپ فرماتے ہیں:

’’میں نے ایک جانور دیکھا جس کا قد ہاتھی کے قد کے برابر تھا مگر منہ آدمی کے منہ سے ملتا تھا اور بعض اعضاء دوسرے جانوروں سے مشابہ تھے اور میں نے دیکھا کہ وہ یوں ہی قدرت کے ہاتھ سے پیدا ہوگیا اور میں ایک ایسی جگہ پر بیٹھا ہوں۔ جہاں چاروں طرف بن ہیں جن میں بیل، گدھے، گھوڑے، کتے، سور، بھیڑیئے، اونٹ وغیرہ ہر ایک قسم کے موجود ہیں اور میرے دل میں ڈالا گیا کہ یہ سب انسان ہیں جو بدعملوں سے ان صورتوں میں ہیں اور پھر میں نے دیکھا کہ وہ ہاتھی کی ضخامت کا جانور جو مختلف شکلوں کا مجموعہ ہے جو محض قدرت سے زمین میں سے پیدا ہوگیا ہے وہ میرے پاس آبیٹھا ہے اور قطب کی طرف اس کا مونہہ ہے خاموش صورت ہے آنکھوں میں بہت حیا ہے اور بار بار چند منٹ کے بعد ان بنوں میں سے کسی بن کی طرف دوڑتا ہے اور جب بَن میں داخل ہوتا ہے تو اس کے داخل ہونے کے ساتھ ہی شور قیامت اٹھتا ہے اور ان جانوروں کو کھانا شروع کرتا ہے اور ہڈیوں کو چابنے کی آواز آتی ہے تب وہ فراغت کرکے پھر میرے پاس آبیٹھتا ہے اور شاید دس منٹ کے قریب بیٹھا رہتا ہے اور پھر دوسرے بَن کی طرف جاتا ہے اور وہی صورت پیش آتی ہے جو پہلے آئی تھی اور پھر میرے پاس آبیٹھتا ہے۔آنکھیں اس کی بہت

لمبی ہیں اور میں اس کو ہر ایک دفعہ جو میرے پاس آتا ہے خوب نظر لگا کر دیکھتا ہوں اور وہ اپنے چہرہ کے اندازہ سے مجھے یہ بتلاتا ہے کہ میرا اس میں کیا قصور ہے میں مامور ہوں اور نہایت شریف اور پرہیز گار جانور معلوم ہوتا ہے اور کچھ اپنی طرف سے نہیں کرتا بلکہ وہی کرتا ہے جو اس کو حکم ہوتا ہے تب میرے دل میں ڈالا گیا کہ یہی طاعون ہے اور یہی وہ دابۃ الارض ہے جس کی نسبت قرآن شریف میں وعدہ تھا کہ آخری زمانہ میں ہم اس کو نکالیں گے اور وہ لوگوں کو اس لئے کاٹے گا کہ وہ ہمارے نشانوں پر ایمان نہیں لاتے تھے......اب خلاصہ کلام یہ ہے کہ یہی دابۃ الارض جو ان آیات میں مذکور ہے جس کا مسیح موعود کے زمانہ میں ظاہر ہونا ابتدا سے مقرر ہے یہی وہ مختلف صورتوں کا جانور ہے جو مجھے عالم کشف میں نظر آیا اور دل میں ڈالا گیا کہ یہ طاعون کا کیڑا ہے اور خدا تعالیٰ نے اس کا نام دابۃ الارض رکھا کیونکہ زمین کے کیڑوں میں سے ہی یہ بیماری پیدا ہوتی ہے اسی لئے پہلے چوہوں پر اس کا اثر ہوتا ہے اور مختلف صورتوں میں ظاہر ہوتی ہے اور جیسا کہ انسان کو ایسا ہی ہر ایک جانور کو یہ بیماری ہو سکتی ہے۔ اسی لئے کشفی عالم میں اس کی مختلف شکلیں نظر آئیں"۔

(نزول المسیح :ص:۳۹،۴۰: روحانی خزائن جلد نمبر۱۸:ص:۴۱۵۔۴۱۶)

غرض دابۃ الارض کے ایک معنی طاعون کے کیڑے کے ہیں اور اس کیڑے کے خروج وظہور کی علامات روایات میں یہ آئی ہیں کہ:۔

۱۔اس کا ظہور اللہ تعالیٰ کی طرف سے بطور نشان کے ہوگا۔

۲۔اس کا ظہور اس وقت ہوگا جب کہ آخری زمانہ میں مسیح ومہدی کا ظہور ہو چکا ہوگا اور لوگ اس کی تکذیب کریں گے۔

۳۔اس دابۃ الارض کو حالت کشف میں بہت بالوں والا دکھایا گیا جس کی تعبیر یہ ہے کہ اس کا ظہور غم واندوہ کا موجب ہوگا۔



۴۔اس کے ذریعہ سے مومن وکافر میں فرق پیدا کیا جائے گا۔ تجلوا وجہ المومن و تختم انف الکافر (ترمذی کتاب التفسیر)

۵۔اس کو پکڑنے والا پکڑ نہ سکے گا اور بھاگنے والا بھاگ کر بچ نہ سکے گا۔

۶۔اس کا اثر بہت وسیع ہوگا۔

ان تمام علامات کے عین مطابق معاملہ ہوا۔ حضرت اقدس مرزا غلام احمد صاحب قادیانی علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ کی طرف سے مسیح ومہدی کے طور پر آنے کا اعلان فرمایا تو آپ کی شدید مخالفت کی گئی کفر کے فتوے لگائے گئے۔ اللہ تعالیٰ نے اس تکذیب کو دیکھا اور اپنے بندے اور محبوب کو ۶ فروری ۱۸۹۸ء کو کشف کے ذریعہ پنجاب میں جو کہ آپ کی مخالفت کا گڑھ تھا طاعون کے عذاب کے آنے کی خبر دی اور آپ نے اسے شائع فرما دیا۔ مخالفین نے اس مامور من اللہ کی مخالفت میں اور شدت اختیار کی اور استہزاء میں اور بھی بڑھ گئے اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اللہ تعالیٰ کا غضب اور بھڑکا اور اس کے چند ماہ بعد ہی جالندھر اور ہوشیار پور کے اضلاع میں طاعون پھوٹ پڑی۔

مگر مخالفین نے اس سے سبق حاصل نہ کیا۔ حضور نے انہیں بچانے کیلئے از راہ ہمدردی تقویٰ اختیار کرنے کی طرف توجہ دلائی۔ (اشتہار ۱۷مارچ ۱۹۰۱ء)

مگر یہ آواز بھی بہرے کانوں پر ہی پڑی نتیجہ یہ ہوا کہ اس عذاب میں اور شدت آ گئی اور ۱۹۰۲ء میں لوگ بے تحاشا اس مرض سے مرنے لگے۔ گھروں کے گھر خالی ہو گئے۔ مردوں کو دفن کرنے والا کوئی نہ رہا۔ لاشیں گھروں میں سڑنے لگیں۔ اس طرح یہ دابۃ جو کہ بہت بالوں والا دکھایا گیا تھا جس کی تعبیر غم واندوہ ہوتا ہے۔ غم واندوہ کا موجب ہوا اور اس کا اثر بھی بہت وسیع تھا۔ کسی ایک یا دو مقام کا مسئلہ نہ رہا بلکہ پورا پنجاب اور دیگر علاقے بھی اس کے زیر اثر آ گئے اور حکومت وقت کیلئے یہ ایک بہت بڑا مسئلہ بن گیا اور حکومت وقت نے عوام کے بچانے کیلئے بھرپور کوشش کی مگر تمام تدابیر اس عذاب کے

جو مسیحیوں اور آریوں کے مقابلہ پر ان سے ظہور میں آیا قبول عام کی سند حاصل کر چکا ہے اور اس خصوصیت میں وہ کسی تعارف کے محتاج نہیں۔ اس لٹریچر کی قدر اور عظمت آج جب کہ وہ اپنا کام پورا کر چکا ہے ہمیں دل سے تسلیم کرنی پڑتی ہے۔ اس لئے کہ وہ وقت ہرگز لوح قلب سے نسیاً منسیاً نہیں ہوسکتا۔ جب کہ اسلام مخالفین کی یورشوں میں گھر چکا تھا اور مسلمان جو حافظ حقیقی کی طرف سے عالم اسباب و وسائط میں حفاظت کا واسطہ ہو کر اس کی حفاظت پر مامور تھے اپنے قصوروں کی پاداش میں پڑے سسک رہے تھے اور اسلام کے لئے کچھ نہ کرتے تھے یا نہ کر سکتے تھے۔ قریب تھا کہ خوفناک مذہبی جذبے کا ان حضرات سے میراثی عارضہ قلب کا جو اسلام کی خودرو سرسبزی کے سبب بارہ تیرہ صدیوں سے ان میں نسلاً بعد نسل منتقل ہوتا چلا آتا تھا درمان ہو جائے کہ مسلمانوں کی طرف سے وہ مدافعت شروع ہوئی جس کا ایک حصہ مرزا صاحب کو حاصل ہوا۔ اس مدافعت نے نہ صرف عیسائیت کے اس ابتدائی اثر کے پُرخچے اڑائے جو سلطنت کے سایہ میں ہونے کی وجہ سے حقیقت میں اس کی جان تھا اور ہزاروں لاکھوں مسلمان اس کے اس زیادہ خطرناک اور مستحق کامیابی حملہ کی زد سے بچ گئے بلکہ خود عیسائیت کا طلسم دھواں ہو کر اڑنے لگا۔

غرض مرزا صاحب کی یہ خدمت آنے والی نسلوں کو گرانبار احسان رکھے گی کہ انہوں نے قلمی جہاد کرنے والوں کی پہلی صف میں شامل ہو کر اسلام کی طرف سے فرض مدافعت ادا کیا اور ایسا لٹریچر یادگار چھوڑا جو اس وقت تک کہ مسلمانوں کی رگوں میں زندہ خون رہے اور حمایت اسلام کا جذبہ ان کے شعار قومی کا عنوان نظر آئے گا قائم رہے گا''۔ (اخبار وکیل امرتسر۔ ۱۹۰۸ء)

یہ ان لوگوں کے بیانات ہیں جنہوں نے حضرت مرزا صاحب کو دیکھا ان کے کام کو دیکھا۔ اگرچہ ماننے کی توفیق نہ ملی اور منکرین کے زمرہ میں رہے مگر حق وصداقت



کے زور نے سچ اُگلنے پر مجبور کر دیا اور یہ علی الاعلان شائع ہونے والے بیانات اس امر کا کافی ثبوت ہیں کہ حضرت مرزا صاحب نے عیسائیت اور عیسائی پادریوں کو وہ شکست فاش دی کہ ''باب لُد'' یعنی دلائل کے میدان میں انہیں قتل کر ڈالا۔

اہل عقل و فراست لوگ جانتے ہیں۔ صاحب عزت اچھی طرح سمجھتے ہیں کہ دلائل کے میدان میں ناکامی اس قتل سے بھی زیادہ بڑا قتل اور زیادہ بڑی ہلاکت ہے جو ایک ہی دفعہ کسی انسان پر وارد ہو جائے کیونکہ ظاہراً مرنے والا تو ایک بار مر جاتا ہے مگر ایسے شخص کو ہر روز کئی بار کئی قسم کے لوگوں کے سامنے مرنا پڑتا ہے اور یہی طرز عمل حضرت مرزا صاحب نے عیسائی منادوں اور پادریوں کے ساتھ اختیار فرمایا اور اسی امر کی وضاحت مندرجہ بالا حوالہ جات کر رہے ہیں''۔

(راہ ہدایت: حصہ اوّل: ص:۶۳: تا ۸۳)

## ۱۴۔ یاجوج ماجوج

آخری زمانہ کی بڑی بڑی علامات میں سے یاجوج ماجوج کا ظہور و خروج بھی ہے۔ دجال اور یاجوج کا خروج یہ دونوں فتنے آخری زمانہ کے نہایت خطرناک اور تباہ کن فتنے ہیں۔ اصل صورت حال یہ ہے کہ قرآن مجید احادیث اور بزرگان امت محمدیہ کے اقوال کو دیکھا جائے تو بالکل واضح ہو جاتا ہے کہ درحقیقت یہ دونوں فتنے ایک ہی فتنہ کے دو پہلوؤں کو بیان کرتے ہیں اور انہیں دو پہلوؤں کو نمایاں کرنے کیلئے یہ دو الگ الگ نام دیئے گئے ہیں۔

چنانچہ درج ذیل امور پر غور فرمائیں کہ

۱۔ قرآن مجید احادیث اور روایات کے مطابق آخری زمانہ میں ایک طرف دجال کا غلبہ اکثر حصہ زمین پر ہونا بتایا گیا ہے تو دوسری طرف یاجوج ماجوج کا غلبہ بتایا گیا

ہے۔ اگر یہ دو الگ الگ اقوام ہیں تو بیک وقت دو الگ الگ اقوام کا غلبہ ایک ہی وقت میں اکثر حصہ دنیا پر کیسے ہوسکتا ہے؟ اس لئے یہ ماننا پڑے گا کہ درحقیقت یہ دونوں ایک ہی فتنہ اور قوم کے دو نام ہیں۔ اللہ تعالیٰ یاجوج ماجوج کا ذکر کرتے ہوئے ایک علامت یہ بیان فرماتا ہے کہ وهم من كل حدب ينسلون (الانبیاء:۹۷)

قرآن مجید نے حدب کا لفظ استعمال فرمایا ہے جو بہت ہی حکمت پر مبنی ہے۔ حدب کے معنی بلندی کے ہوتے ہیں۔ مطلب یہ ہے۔

کہ وہ ہر ایک بلندی سے دوڑتے ہوئے آئیں گے۔

ارض دنیا میں نشیب وفراز کا ایک سلسلہ ہے۔ بلندی خواہ چھوٹی ہو یا ہمالیہ اور دیگر پہاڑوں کی بلندیاں ہوں بلندی ہی کہلائیں گی بلکہ سطح سمندر میں ہمہ وقت موجوں کے اٹھنے اور ختم ہونے کا عمل جاری وساری رہتا ہے اور اس طرح وہاں بھی بلندیوں کے بننے اور پھر بلندیوں کے نشیب میں چلے جانے کا عمل ہمہ وقت جاری رہتا ہے۔

عربی لغت میں حدب کے معنوں میں یہ تینوں معنی ملتے ہیں۔ سخت زمین کی بلندی، پانی میں اُٹھنے والی ہر لہر کی بلندی اور ریت کی بلندی۔ چنانچہ منجد میں ’’حدب‘‘ کے نیچے لکھا ہے۔ الحدب: الغليظ المرتفع من الارض یعنی حدب کے معنی بلند زمین کے ہیں جو کہ سخت ہو۔

پھر لکھا ہے۔

الحدب: الموج و تراكب الماء في جريه تشبيها بالرمل المحدوب۔

یعنی حدب کے معنی موج کے بھی ہوتے ہیں اور اس پانی کے بھی جب وہ چلتے چلتے جمع ہو کر بلند ہو جاتا ہے اور یہ معنی اس کو جمع ہو کر بلند ہو جانے والی ریت کے ساتھ مشابہت کی وجہ سے دیئے گئے ہیں۔

اس سے واضح ہے کہ یہ اُسی قوم کا ذکر ہے جو نہ صرف زمین پر بلکہ سمندروں پر بھی



قابض ہوگی۔ کیونکہ بلندی سے دوڑتے ہوئے آنے میں غلبہ اور تسلط اور طاقت اور قدرت کا اظہار مقصود ہے۔ وجہ یہ کہ اوپر کا ہاتھ اور بلندی پر ہونا غلبہ اور قدرت پر دلالت کرتا ہے اور اس کے ساتھ ’’ينسلون‘‘ کا لفظ عجیب سماں باندھتا ہے کہ وہ گویا اس قدر طاقت رکھیں گے کہ بَحر وبَر کی کوئی چیز اُن سے بچ نہ سکے گی۔ چنانچہ حضرت ابوسعید خدریؓ سے مروی ہے کہ يفتح ياجوج و ماجوج فيخرجون كما قال الله تعالىٰ وهم من كل حدب ينسلون فيعمون الارض و ينحاز منهم المسلمون۔

(ابن ماجہ: ابواب الفتن: باب فتنۃ الدجال وخروج عیسی بن مریم وخروج یاجوج وماجوج)

یعنی اللہ تعالیٰ یاجوج ماجوج کو کھول دے گا اور وہ اس طرح نکل کھڑے ہونگے۔ جس طرح اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے وهم من كل حدب ينسلون پس وہ تمام زمین پر پھیل جائیں گے اور مسلمان اُن سے مغلوب ہو جائیں گے۔ شکست کھا جائیں گے۔

مطلب واضح ہے کہ یاجوج ماجوج آخری زمانہ میں خروج کریں گے اور تمام زمین پر ان کا قبضہ ہو جائے گا اور مسلمان ان کے بالمقابل کمزور ہونگے۔

اسی طرح یاجوج ماجوج کے بارہ میں فرمایا:۔

ويظهرون على الارض فيقول قائلهم: هولاءِ اهل الارض قد فرغنا منهم ولنناز لن اهل السماء حتى ان احدهم ليهز حربته الى السماءِ فترجع مخضبة بالدم فيقولون قد قتلنا اهل السماء۔

(ابن ماجہ: ابواب الفتن: باب فتنۃ الدجال وخروج عیسی ابن مریم وخروج یاجوج وماجوج)

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ یاجوج ماجوج زمین پر غالب آجائیں گے۔ حتی کہ ان میں سے بعض لوگ یہ کہنے لگیں گے کہ اہل زمین سے تو ہم فارغ ہو چکے ہیں یعنی ان پر تو ہمارا قبضہ ہو چکا ہے۔ اب ہمیں آسمان والوں کے ساتھ مقابلہ کرنا چاہئے یعنی پھر وہ اجرام سماوی کی طرف توجہ کریں گے اور وہ آسمان کی طرف اپنا ہتھیار پھینکیں

گے اور وہ وہاں سے خون آلود ہو کر واپس آئے گا یعنی انہیں اس میں کچھ کامیابی ہو جائے
گی۔ ان کا حربہ ناکام واپس نہ آئے گا بلکہ وہاں کی معلومات لیکر واپس آئے گا اور وہ کہیں
گے کہ ہم نے اہل سماء کو بھی قتل کر دیا ہے یعنی ہم نے آسمانوں کے اجرام کے علوم بھی سیکھ
لئے ہیں کیونکہ قتل کے ایک معنی علمی احاطہ کے بھی ہوتے ہیں۔

حزقی ایل نبی نے بھی یاجوج کی یہی علامات بیان فرمائی ہے کہ

''زمین کو بادل کی طرح چھپالے گا یہ آخری دنوں میں ہوگا''۔

(حزقی ایل باب ۳۸: آیت:۱۶)

غرض یاجوج ماجوج ان اقوام کا نام ہے جو کہ اکثر حصہ دنیا پر غالب آجائیں گی۔

دوسری طرف دجال کے متعلق بھی یہی کچھ لکھا ہے چنانچہ لسان العرب جو کہ عربی
کی قدیم ترین کتابوں میں سے ہے اس میں ہے کہ دجال کا مطلب ہے الرفقة العظيمة
تغطی الارض بكثرة اهلها یعنی دجال سے مراد ایک ایسا بڑا گروہ ہے جو کہ اپنی کثرت
کی وجہ سے روئے زمین کو ڈھانپ لے گا۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ
وسلم نے فرمایا:۔

ليس من بلد الا سيطؤه الدجال الامكة والمدينة

(بخاری: کتاب الحج: باب لا یدخل الدجال المدینة)

یعنی سوائے مکہ اور مدینہ کے باقی ہر ایک آبادی کو دجال اپنے پاؤں تلے روند
ڈالے گا۔ مطلب یہ ہے کہ اس کی حکومت اور قبضہ سوائے مکہ اور مدینہ کے ہر ایک جگہ پر ہو
جائے گا۔

تمیم داریؓ سے مروی روایت میں دجال کے متعلق یہ الفاظ آتے ہیں۔

وانی يوشك ان يوذن لی فی الخروج فاخرج فاسير فی الارض فلا



ادع قرية الا هبطتها فی اربعين ليلة غير مكة و طيبة

(مسلم: کتاب الفتن واشراط الساعة: باب قصة الجساسة)

دجال نے جو کہ گرجا گھر میں بندھا ہوا تھا کہا کہ مجھے آئندہ زمانہ میں خروج کی
اجازت ملے گی۔ چنانچہ میں خروج کروں گا اور زمین میں گھوموں گا۔ مکہ اور مدینہ کے
علاوہ کوئی بستی دنیا کی ایسی نہ ہوگی جہاں پر میں نہ اُتروں یعنی ہر ایک بستی سوائے مکہ اور
مدینہ کے دجال کے تحت اقدام ہو جائے گی۔ ان روایات کو دیکھنے سے ایک عاقل پر یہ امر
بالکل واضح ہو جاتا ہے کہ۔

۱۔ ایک طرف تو تمام دنیا پر دجال کے غلبہ کا ذکر ہے تو دوسری طرف یاجوج ماجوج
کے غلبہ کا۔

۲۔ یاجوج ماجوج کے لئے "من كل حدب" ہر ایک نشیب و فراز پر غلبہ کا ذکر
ہے تو دجال کیلئے بھی ''ليس من بلد'' اور "فلا ادع قرية" کا ذکر ہے۔ یعنی ہر ایک
مقام پر ان دونوں کے غالب آجانے کا ذکر ہے۔

۳۔ یاجوج ماجوج کیلئے قرآن میں "من كل حدب ينسلون" کے الفاظ ہیں
جو کہ غلبہ کا اظہار کرتے ہیں تو حدیث میں "يظهرون على الارض" کے واضح الفاظ ہیں
یعنی وہ زمین پر غلبہ حاصل کر لیں گے دوسری طرف دجال کیلئے بھی ''خروج'' کے لفظ
ہیں۔ نیز ''سیطؤہ'' یعنی دجال زیر پا کر لے گا کے الفاظ ہیں جو کہ اس کے غلبہ واقتدار پر
دلالت کرتے ہیں۔

پس قرآن و حدیث کو ملائیں تو اس سے واضح ہو جاتا ہے کہ آخری زمانہ میں
دجال اور یاجوج ماجوج دونوں کو ایک ہی قوم قرار دیا گیا ہے ورنہ ان روایات میں
اختلاف واقع ہو جاتا ہے اور اس کا کوئی جواب نہیں بن پڑتا کہ اگر دجال اور یاجوج ماجوج
الگ الگ ہیں تو پھر دونوں کا ایک ہی وقت میں ایک ہی زمین پر قبضہ کیسے ہوسکتا ہے؟

پس یہ درحقیقت ایک ہی قوم ہے جس کی صفات کی بنا پر دو نام اسے دیئے گئے ہیں۔

۲: ایک اور قرینہ اس مضمون کو سمجھنے کیلئے یہ ہے کہ:۔

دوا کی تجویز ہمیشہ بیماری کے مطابق کی جاتی ہے اور دوا کی تجویز سے اہل عقل ونظر کو بیماری کا اندازہ ہوجایا کرتا ہے۔اس لحاظ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فتنہ دجال سے بچنے کیلئے نسخہ کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا ہے کہ جو شخص سورۃ کہف کی آخری آیات یاد کرے گا وہ فتنہ دجالیت سے محفوظ رہے گا۔

(سنن ابی داؤد: کتاب الملاحم: باب خروج الدجال)

ان آیات کو جب ہم دیکھتے ہیں تو اس دجالی قوم کے جس فتنہ کا ذکر ہے وہ ان الفاظ میں ہے کہ

قل ھل ننبئکم بالاخسرین اعمالاً O الذین ضل سعیھم فی الحیوۃ الدنیا و ھم یحسبون انھم یحسنون صنعاً۔ (الکھف:۱۰۴۔۱۰۵)

یعنی کیا ہم تمہیں ان لوگوں سے آگاہ کریں جو اعمال کے لحاظ سے سب سے زیادہ گھاٹا پانے والے ہیں۔ یہ وہ لوگ ہیں جن کی تمام کوشش اسی دنیا میں ہی صرف ہوگئی اور وہ خیال کرتے ہیں کہ وہ صنعت میں کمال حاصل کررہے ہیں۔

گویا دجال کے متعلق ان آیات میں اس کے صنعت وحرفت میں ترقی کو بیان کیا گیا ہے اور احادیث میں ہم دیکھتے ہیں کہ صنعت وحرفت کی یہ ترقی اور ایجادات کی یہ دوڑ یاجوج ماجوج کا خاصہ بیان کی گئی ہے چنانچہ۔یاجوج ماجوج کے ذکر میں فرمایا:

فیقولون لقد قتلنا من فی الارض فھلمَّ فلنقتل من فی السماء فیرمون بنشابھم الی السماء فیرد اللہ علیھم نشابھم محمراً دما

(ترمذی: کتاب الفتن: باب ماجاء فی فتنۃ الدجال)

کہ یاجوج وماجوج یہ کہیں گے کہ ہم نے جو زمین میں تھا اسے قتل کردیا ہے آؤ



اب جو کچھ آسمان میں ہے اسے قتل کریں چنانچہ وہ اپنے نیزے آسمان کی طرف پھینکیں گے اور اللہ تعالیٰ ان کے تیر خون آلود فرما کر واپس بھجوادے گا۔

یعنی آسمان کی طرف وہ اپنے میزائل وغیرہ بھجوائیں گے اور وہ خالی نہ آئیں گے یعنی وہ مکمل ناکام نہ ہونگے بلکہ کچھ نہ کچھ کامیابی انہیں مل جائے گی۔اس حدیث میں یہ جملہ کہ ہم نے اہل زمین کو قتل کردیا ہے اور آؤ اب اہل سماء کو بھی قتل کریں۔ یہ وہی انداز بیان اور اظہار تفاخر ہے جس کا قرآن مجید نے ان الفاظ میں ذکر فرمایا ہے۔

وھم یحسبون انھم یحسنون صنعا (الکھف:۱۰۵)

وہ یہ خیال کرتے ہیں کہ ہم نے تو صنعت وحرفت میں کمال کر دکھایا ہے۔غرض یہ ہے کہ دجال کے فتنہ کا ایجادی اور صنعتی پہلو یاجوج ماجوج کے متعلق ہے۔اور جس قدر صنعت وحرفت میں ترقی ہوئی ہے اس کی وجہ آگ کا استعمال ہے اور لفظ یاجوج ماجوج اسی پر دلالت کرتا ہے۔چنانچہ لکھا ہے۔

انھما مشتقان من أجّة الحرّ وھی شدته وتوقده ومنه أجيج النار

(محمد بن احمد القرطبی: التذکرة فی احوال الموتی و امور الاخرة: الجزء الثانی: ص:۴۳۴: باب ماجاء فی نقب یاجوج و ماجوج السد......الخ:۱۹۸۰ء)

کہ دونوں الفاظ یعنی ''یاجوج ماجوج'' اجة الحر سے مشتق ہیں اور اس سے مراد آگ کی شدت اور اس کی خوب تیز حرارت ہے اور اسی سے محاورہ ہے کہ اجیج النار یعنی آگ کی شدت وحرارت۔

اب تک جس قدر ایجادات ہیں ان میں آگ بنیادی حیثیت کی حامل ہے اور بتایا یہ گیا ہے کہ یاجوج ماجوج آگ سے کام لے کر ایجادات کریں گے یہاں تک کہ وہ ایسی ایسی ایجادات کریں گے کہ آسمان کی طرف اپنے تیر پھینکیں گے۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان ایجادات میں سے ایک ایجاد کا بطور نمونہ یہاں ذکر فرمایا ہے اور وہ آسمان کی طرف پھینکے جانے والے تیر یعنی میزائل ٹیکنالوجی ہے اور آج سب کو علم ہے کہ یہ اعلیٰ ترین

ٹیکنالوجی بھی اوپر جانے کیلئے آگ کی محتاج ہے۔پس دجالی فتنہ میں صنعت کی ترقی کا ذکر اور یاجوج ماجوج کے ذکر میں نہ صرف زمینی بلکہ آسمان کی طرف بھی پھینکے جانے والے تیروں کا ذکر اور پھر خود لفظ یاجوج ماجوج کا اختیار فرمانا بتا رہا ہے کہ درحقیقت یہ دونوں فتنے ایک ہی قوم کے ہیں۔اور دجال اور یاجوج ماجوج ایک ہی فتنہ کے دونام ہیں۔

یہ بات واضح ہو جانے کے بعد کہ دجال اور یاجوج ماجوج دونوں ایک ہی فتنہ اور ایک ہی فتنہ گر قوم کا نام ہے۔**سوال** یہ پیدا ہوتا ہے کہ پھر اس قوم سے کونسی قوم مراد ہے؟ تو یہ معاملہ بھی بہت آسان ہے کیونکہ

ا۔ احادیث و روایات میں ایک طرف تو آخری زمانہ میں یاجوج ماجوج اور دجال کے زمین پر غلبہ کا ذکر ہے تو دوسری طرف عیسائیت اور عیسائی اعتقاد رکھنے والی اقوام کے غلبہ اور شوکت کا ذکر ملتا ہے۔ جیسا کہ یکسر الصلیب کے الفاظ سے ظاہر ہے کیونکہ یہ فرمانا کہ مسیح موعود آ کر کسر صلیب کرے گا ظاہر فرما رہا ہے کہ اُس زمانہ میں صلیبی مذہب کو بڑی شان وشوکت اور عظمت حاصل ہوگی اور مسیح موعود اس عظمت کو ختم کر دے گا۔پس اس سے ثابت ہوا کہ آخری زمانہ میں صلیبی مذہب اور اھل صلیب لوگوں کو غلبہ اور اقتدار اکثر حصہ دنیا پر حاصل ہو جائے گا۔ دوسری طرف یاجوج ماجوج اور دجال کے غلبہ کا ذکر ہے۔پس اس سے واضح ہے کہ آخری زمانہ میں عیسائی اقوام کا غلبہ ہوگا اور انہیں اقوام کا نام ان کی صفات کی وجہ سے دجال اور یاجوج ماجوج رکھا گیا ہے۔ ورنہ ایک ہی وقت میں اس روئے زمین پر تینوں الگ الگ گروہوں کا غلبہ کیسے ممکن ہے؟

احادیث میں جہاں کسر صلیب یعنی صلیبی فتنہ اور اس کی تباہیوں کا ذکر ہے وہاں یاجوج ماجوج اور دجال کے فتنوں کا ذکر نہیں اور جہاں یاجوج ماجوج اور دجالی فتنوں کا ذکر ہے وہاں صلیبی فتنہ کا ذکر نہیں ملتا۔ جب کہ ان تمام فتنوں کے آخری زمانہ میں ہی ظاہر ہونے کی پیشگوئی ہے اور ان فتنوں کا معالج مسیح موعود ہی کو قرار دیا گیا ہے۔



اس سے پتہ چلتا ہے کہ درحقیقت یہ تینوں فتنے ایک ہی قوم کا فتنہ ہے اور وہ عیسائی اقوام ہیں۔

ان احادیث میں تطبیق کی یہی راہ ہے کہ آخری زمانہ کا فتنہ عیسائیت ہی درحقیقت فتنہ دجالیت اور فتنہ یاجوج ماجوج ہے۔

**۲**۔ بائبل نے بھی اس بارہ میں رہنمائی کی ہے۔خاص طور پر حزقیل نبی یاجوج ماجوج اقوام کا ذکر کرتے ہوئے ہیں ان کا علاقہ تک بتاتے ہیں۔

فرماتے ہیں:

’’خداوند خدا یوں فرماتا ہے کہ دیکھ اے جوج روش اور مسک اور توبل کے فرمانبروا میں تیرا مخالف ہوں‘‘۔(حزقی ایل:۳۹/۱)

اس میں جوج جسے عربی میں یاجوج کہا جاتا ہے اس سے مراد وہ اقوام ہیں جو روس سے متعلق ہیں۔

ماجوج کے متعلق حزقیل نبی فرماتے ہیں۔

’’میں ماجوج پر اور ان پر جو بحری ممالک میں امن سے سکونت کرتے ہیں آگ بھیجوں گا اور وہ جانیں گے کہ میں خداوند ہوں‘‘۔(حزقی ایل: باب ۳۹: آیت نمبر:۶)

اس میں ماجوج کو اس علاقہ کے ساتھ ملایا گیا ہے جو بحری ممالک سے متعلق ہے اور وہ بحری ممالک یعنی سمندری جزیرے ایسے ہیں جو بڑے پر امن ہیں مگر اللہ تعالیٰ کی رضا کے خلاف چلنے والے ہیں۔

اس سے واضح ہے کہ ماجوج سے مراد امریکہ اور اس کے سمندری جزیروں والے ساتھی یعنی یورپین ممالک ہیں۔

غرض بائبل سے صراحتاً معلوم ہوتا ہے کہ یاجوج سے مراد وہ اقوام ہیں جو روس کے علاقہ میں آباد ہیں اور ماجوج سے مراد امریکہ اور یورپین ممالک کی اقوام ہیں۔

**۳۔** ایک اور طرز سے بھی اس مضمون کو سمجھا جاسکتا ہے اور وہ یہ کہ یاجوج ماجوج اور دجال جو کہ درحقیقت ایک ہی قوم کے دو نام ہیں ان کی جو علامات بیان کی گئی ہیں وہ انہیں ممالک اور علاقوں کے لوگوں پر صادق آتی ہیں جو اقوام مذہباً عیسائی ہیں۔

قبل ازیں دجال کی علامات کے ضمن میں ہم یہ ثابت کر چکے ہیں کہ دجال کی تمام علامات مغربی اقوام پر پوری ہوچکی ہیں اور جب دجال اور یاجوج ماجوج ایک ہی قوم ہوئی تو لامحالہ یہ علامات یاجوج ماجوج کی بھی ہوئیں اور ان پر بھی پوری ہوئیں۔

مگر یہاں پر ہمارا مقصد یہ ہے کہ یاجوج ماجوج کی خاص خاص علامات کو لیکر یہ ثابت کریں کہ ان کی مصداق بھی یہی اقوام ہیں۔

**نمبر۱:** قرآن مجید اور حدیث نے یاجوج ماجوج کا ذکر کرتے ہوئے ان اقوام کے دنیا پر چھا جانے کا ذکر فرمایا تھا اور ان اقوام کو من کل حدب ینسلون کا مصداق قرار دیا تھا یعنی وہ ہر ایک بلندی پر قابض ہوجائیں گے اور ہر ایک پستی کی طرف ان کی دوڑ ہوگی۔ اس کے متعلق ہم پیچھے لکھ آئے ہیں اس لئے دوبارہ لکھنے کی ضرورت نہیں ہے۔ اب اس انیسویں صدی میں پوری دنیا کو جن اقوام نے تحت اقدام کیا وہ ایک طرف امریکن بلاک American Block ہے جس میں امریکہ برطانیہ اور اس کے اتحادی ہیں۔ دوسری طرف Russian Block ہے جس میں روس اس کے اتحادی تھے اور یہ عجیب بات ہے کہ یہ دونوں مذہباً عیسائی تھے اور ان دونوں طاقتوں نے پوری دنیا پر قبضہ کرلیا تھا۔

**نمبر۲:** پھر احادیث میں یاجوج ماجوج کی صنعتی ترقی کا ذکر آتا ہے۔ اس صنعتی ترقی کی اعلیٰ ترین ٹیکنالوجی کا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ذکر فرمایا کہ وہ آسمان کی طرف اپنے تیر بھجوائیں گے یعنی میزائل ٹیکنالوجی ان کے ہاتھ میں ہوگی۔ اس کے ذریعہ وہ اجرام سماوی کو اپنا نشانہ بنائیں گے کیونکہ آسمان تو ایک خلاء اور پول کا نام ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان قوموں کے آسمان کی طرف تیر پھینکنے اور ان کے خالی



واپس نہ آنے کا ذکر فرمایا ہے۔ یعنی وہ آلات ان کو معلومات دیں گے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک الفاظ یہ ہیں۔

فیرمون نشابھم الی السماء فیرد اللّٰہ علیھم نشابھم مخضوبۃ دماً

(ترمذی: کتاب الفتن: باب ماجاء فی فتنۃ الدجال)

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ لوگ آسمان کی طرف اپنے تیر پھینکیں گے اور اللہ تعالیٰ ان کے تیر خون آلود کر کے واپس بھجوائے گا۔ یعنی ان کے تیر اور میزائل اللہ تعالیٰ خالی واپس نہ بھیجے گا بلکہ وہ کامیابی سے ہمکنار ہونگے اور یہ جو فرمایا کہ خدا واپس بھیجے گا اس کا مطلب یہ ہے کہ ان اقوام کی ترقی منشاء الٰہی کے ماتحت ہوگی۔ اور یہ امر تو واضح ہے کہ یہ علامت بھی انہیں اقوام میں پوری ہوئی ہے امریکہ برطانیہ اور دوسری طرف روس وغیرہ ممالک وہ ہیں جنہوں نے اس میزائل ٹیکنالوجی میں اوّلیت حاصل کی ہے اور space کو مسخر کرلیا ہے اور اپنے سٹیشن قائم کر لئے ہیں۔

**نمبر۳:** یاجوج ماجوج کا لفظ اَج سے نکلا ہے جس میں شدید بھڑکتی ہوئی آگ کا مفہوم ہے۔ اس نام میں بھی یہ بتایا گیا کہ وہ اقوام آگ سے بہت کام لیں گی۔

اب یہ علامت انہیں مغربی اور مشرقی طاقتوں کا طرہ امتیاز ہے ہر انجن (Engine) جو ان تمام ترقیات موجودہ کا مرکزی محور ہے وہ بنیادی طور پر جب بنایا گیا تو شدید آگ اور اس کے ساتھ پانی اور بھاپ جو کہ شدید متموج ہوتا ہے کا ہی شاہکار تھا۔ آج بھی ہر ایک انجن درحقیقت اپنی کارکردگی کے لئے آگ کا ہی محتاج ہے۔ آگ خواہ کسی بھی طریق سے حاصل کی جائے شعلہ کیلئے خواہ کوئی مادہ اور میٹریل (Material) استعمال کیا جائے وہ آگ کا شعلہ ہی ہے جس سے انجن کام کرتا ہے۔ آج کے اس دور میں کوئی معمولی صلاحیت رکھنے والا آدمی بھی ایسا نہیں ہوسکتا جو غور کرے اور پھر قرآن مجید کی اس عظیم الشان پیشگوئی کے پورا ہونے کا اقرار نہ کرے۔ اور

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کمال کا اقراری نہ ہو جائے۔

**نمبر۴:** یاجوج ماجوج کی ایک علامت احادیث میں یہ آئی ہے کہ

لایمرون بفیل ولا خنزیر الا اکلوہ

(محمد بن احمد القرطبی: التذکرۃ فی احوال الموتی و امور الاخرۃ: الجزء الثانی: ص:۴۳۲: باب ماجاء فی نقب یاجوج)

ترجمہ یہ ہے کہ وہ خواہ ہاتھی کے پاس سے گزریں یا خنزیر کے پاس سے گزریں اسے کھا جائیں گے۔

اس کا واضح مطلب ہے کہ ان اقوام میں حلال وحرام کی تمیز ختم ہو چکی ہوگی۔

یہ علامت بڑے واضح طور پر امریکہ اور برطانیہ اور روس وغیرہ میں ظاہر و باہر ہے۔ بائیبل میں خنزیر کو قطعی طور پر حرام کیا گیا تھا۔ بائبل کے اصل وارث یہود آج تک اس پر قائم ہیں مگر موجودہ پولوسی عیسائیت کے بانی نے اس کو حلال قرار دے دیا اور شریعت جس پر حلال وحرام کی بنا ہوتی ہے اسے لعنت قرار دے کر سب عیسائیوں کو حلال و حرام کی قید سے آزاد کر دیا۔

**نمبر۵:** یاجوج ماجوج کی ایک علامت یہ لکھی ہے۔

"یشربون انھار المشرق و بحیرۃ طبریۃ"

یاجوج ماجوج مشرق کی نہروں اور بحیرہ طبریہ کا پانی پی جائیں گے۔

(محمد بن احمد القرطبی: التذکرہ فی احوال الموتی وامور الاخرۃ: الجزء الثانی: ص: ۴۳۲: باب ماجاء فی نقب یاجوج وماجوج السد: ۱۹۸۰ء)

وہ یاجوج ماجوج مشرق کے دریاؤں اور بحریہ طبریہ کا پانی پی جائیں گے۔ اس میں یہ بتا دیا گیا کہ ان اقوام کا دریاؤں کا پانی پینے کا زیادہ اثر مشرقی علاقوں پر ہوگا۔

یہاں پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد مبارک کہ وہ دریاؤں کا پانی پی



جائیں گے نہایت عظیم معانی پر مشتمل ہے۔ اس میں یہ بتایا گیا کہ وہ پانی کو ضائع نہ کریں گے بلکہ جس طرح جاندار پانی پی کر فائدہ اٹھاتا ہے اور زندگی گزارتا ہے اسی طرح وہ اس پانی سے بھرپور فائدہ اٹھائیں گے۔

مسلم کے الفاظ یہ ہیں۔

ویبعث اللّٰہ یاجوج وماجوج وھم من کل حدب ینسلون فیمر أوائلھم علی بحیرۃ طبریۃ فیشربون مَا فیھا

(مسلم: کتاب الفتن واشراط الساعۃ: باب ذکر الدجال وصفتہ ومامعہ)

(ترمذی: کتاب الفتن: باب ماجاء فی فتنۃ الدجال)

یعنی اللہ تعالیٰ یاجوج ماجوج کو بھیجے گا وہ ہر بلندی سے دوڑتے ہوئے آئیں گے۔ ان کے اگلے گروہ جب بحیرہ طبریۃ سے گزریں گے تو اس کا سارا پانی پی جائیں گے۔ بحیرہ طبریہ موجودہ اسرائیل میں ہے۔ اسرائیل کا قیام خود ان مغربی طاقتوں کا مرہون منت ہے۔ اور آج اسرائیل کی سرسبزی وشادابی کا انحصار اسی بحیرہ طبریہ کے پانی پینے سے ہے۔

یہ ایسی زبردست علامت ہے کہ جس کا تعلق عام فہم معاملہ سے ہے۔ اور اس سے واضح ہے کہ ایسی اقوام جنہوں نے یہ کام کئے ہونگے وہی درحقیقت یاجوج ماجوج ہوں گی۔

یورپ کے اور عرب کے مشرقی علاقوں میں خاص طور پر متحدہ ہندوستان کا علاقہ ہے۔ اس علاقہ میں بہت سے دریا ہیں۔ یہ یورپین لوگ جن کا مذہب عیسائی تھا جب اس علاقہ پر قابض ہوئے تو ان دریاؤں سے نہریں نکال نکال کر نہروں کے جال بچھا دیئے اور ان کے ذریعہ دریاؤں کا پانی دور دراز علاقوں میں پہنچا دیا اور عملاً دوران سال ایسے مواقع آجاتے ہیں جب یہ دریا خشک ہو جاتے ہیں۔

ایک اور طرز سے بھی اس علامت پر غور کیا جانا چاہئے اور وہ یہ کہ معیشت کا انحصار پانی پر ہے۔اس میں یہ بتایا گیا کہ یاجوج ماجوج مشرق کی نہروں یعنی پانیوں پر قبضہ کر لیں گیا۔مراد یہ ہے کہ وہ اہل مشرق کی دولت پر قبضہ کرلیں گے۔

اس میں تو کوئی شک وشبہ نہیں اور ان اقوام کی تاریخ سے واضح ہے کہ جب یہ اقوام مشرقی علاقوں پر قابض ہوئیں تو یہاں کے خزائن اپنے اپنے ممالک کو لے گئے۔اور اس حد تک لے گئے گویا کہ ان ممالک کے خزائن ختم کر دیئے۔

## ۱۵۔دجال کا گدھا

آخری زمانہ کی علامات میں دجال، یاجوج ماجوج اور دجال کے گدھے کا ظہور اہم اور بڑی علامات ہیں۔''دجال کا گدھا'' یہ عنوان دجال سے الگ رکھا گیا ہے۔مقصد یہ تھا کہ اس سے قبل دجال اور یاجوج ماجوج دونوں فتنوں کی تعیین ہو جائے۔ نیز قارئین کرام پر واضح ہو جائے کہ دجال اور یاجوج ماجوج دونوں فتنے درحقیقت ایک ہی فتنہ کے دو نام ہیں جو ان کی دو قسم کی صفات کے ظاہر کرنے کیلئے بیان فرمائے گئے ہیں۔

نیز یہ بھی ہم واضح کر چکے ہیں کہ ان دونوں فتنوں کی جملہ صفات ان لوگوں پر پوری ہو رہی ہیں جو مذہباً اور عقیدتاً عیسائی ہیں۔

اب ہم خر دجال کے متعلق پیشگوئیوں کی روشنی میں وضاحت کرتے ہیں۔قرآن مجید نے آئندہ زمانہ میں جدید قسم کی سواریوں کے ایجاد کئے جانے کی پیشگوئی فرمائی ہے۔

چنانچہ فرمایا ہے کہ ویخلق مالا تعلمون (النمل:۹)

مختلف سواریوں کا ذکر کرنے کے بعد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ آپ لوگوں کے لئے ایسی ایسی سواریاں پیدا فرمادے گا جن کا اس وقت تمہیں علم تک نہیں ہے۔



آخری زمانہ کی علامات کا ذکر کرتے ہوئے خاص طور پر فرمایا واذا العشار عطلت (التکویر:۵) جب دس ماہ کی گابھن اونٹنیاں آوارہ چھوڑ دی جائیں گی۔یعنی ان کی قدر نہ رہے گی اس پر بحث کچھ تفصیل کے ساتھ ہم پیچھے کرآئے ہیں۔یہاں پر صرف اختصاراً اتنا عرض کرنا مقصود ہے کہ اس میں یہ عظیم الشان پیشگوئی تھی کہ عرب لوگ جن کی زندگی اور معیشت کا زیادہ تر انحصار اونٹوں پر ہی ہوا کرتا تھا۔وہ عرب جو خانہ بدوش تھے ان کی ساری نقل وحرکت کا مدار اور ذریعہ اونٹ ہی ہوا کرتے تھے اس علاقہ میں یہ اعلان بڑی ہی عظمت کا موجب تھا کہ ایک زمانہ ایسا آنے والا ہے کہ جب دس ماہ کی گابھن اونٹنیوں کی ناقدری ہو جائے گی۔عرب میں اونٹنی کی قدر تو ہوتی ہی تھی مگر گابھن اونٹنی کی قدرومنزلت اس لئے زیادہ ہو جایا کرتی تھی کہ اس سے آئندہ اس کے بچے کا حصول نظر آیا کرتا تھا۔تو چونکہ اس آخری زمانہ میں ایسے ذرائع پیدا ہو جانے تھے کہ جن کی وجہ سے اونٹوں کی سواری کی ضرورت نہ ہونی تھی اور اونٹ جو کہ صحراء کا جہاز کہلاتے تھے سفر کے ذریعہ کے طور پر وہ ناکارہ ہو جانے تھے۔اگر کسی دوست کے ذہن میں یہ آئے کہ یہ تاویل تو آپ نے خود ہی کر لی ہے تو یاد رہے کہ ہمارے آقا ومولیٰ حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی وضاحت خود فرما دی ہے آپ آخری زمانہ کی علامات کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

ولتیترکن القلاص فلا یسعی علیھا

(مسلم: کتاب الایمان: باب نزول عیسی بن مریم حاکما......الخ)

یعنی اس زمانہ میں اونٹوں کو چھوڑ دیا جائے گا یعنی اُن کو ذریعہ سفر کے طور پر استعمال نہ کیا جائے گا۔

اس سے واضح ہو جاتا ہے کہ اس آخری زمانہ میں ایسی سواریوں نے ایجاد ہو جانا تھا کہ جن کے سفر اونٹوں وغیرہ کی نسبت زیادہ تیز رفتار اور زیادہ آرام دہ ہو جانے تھے۔یہ

جو سواریاں ایجاد ہونا تھیں کس نے ایجاد کرنی تھیں؟ کس قسم کی سواریاں ہونی تھیں؟ ان سوالات کا جواب ہمارے آقا و مولیٰ حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے بڑی تفصیل کے ساتھ دیا ہے۔ آپ نے فرمایا کہ آخری زمانہ میں دجال ظاہر ہوگا اس کے پاس گدھا ہوگا۔ آپ نے اس گدھے کی علامات جو بیان فرمائیں وہ یہ ہیں۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

وله حمار يركبه عرض مابين اذنيه اربعون ذراعا

(محمد بن احمد القرطبی: التذکرہ فی احوال الموتی وامور الاخرۃ: الجزء الثانی: ص:۴۰۳: باب منه و فی عظم خلق الدجال وعظم فتنته......الخ: ۱۹۸۰ء: دار احیاء الکتب العربیۃ۔مصر)

یعنی اس کا ایک گدھا ہوگا جس پر وہ سوار ہوگا۔ اس کے دونوں کانوں کے درمیان چالیس ہاتھ کا فاصلہ ہوگا۔

ایک روایت کے مطابق دجال کے گدھے کے دونوں کانوں کے درمیان ستر ہاتھ کا فاصلہ ہوگا۔ فرمایا مابين اذنيه سبعون باعا

(مشکوۃ المصابیح: کتاب الفتن: باب: صفحہ:۴۷۷)

ایک روایت کے الفاظ یہ ہیں:۔

تحته حمار اقمر طول كل اذن من اذنيه ثلاثون ذراعا مابين حافر حماره الى الحافر مسيرة يوم و ليلة تطوى له الارض منهلاً، يتناول السحاب بيمينه، وليسبق الشمس الى مغيبها يخوض البحر الى كعبيه، امامه جبل دخان و خلفه جبل اخضر ينادى بصوت له يسمع به مابين الخافقين الى اوليائى الى احبائى۔

(شیخ علاء الدین علی المتقی بن حسام الدین: کنز العمال فی سنن الاقوال والافعال: کتاب القیامۃ من قسم الافعال: جلد:۷: ص:۲۶۶، ۲۶۷: حدیث ۳۹۹۸ دائرۃ المعارف حیدرآباد)



یعنی اس کے تحت ایک گدھا ہوگا جو روشن اور چمکدار ہوگا۔ اس کا ہر کان تیس ہاتھ کا ہوگا۔ اس کے ایک قدم اور دوسرے قدم کے درمیان ایک دن اور رات کے سفر کے برابر فاصلہ ہوگا۔ اس کے لئے زمین لپیٹ دی جائے گی ایک گھاٹ کی مانند۔ وہ بادلوں کو اپنے داہنے ہاتھ سے پکڑ لے گا اور وہ مغرب کی طرف جاتے ہوئے سورج سے آگے نکل جائے گا۔ وہ سمندر میں گھس جائے گا تو وہ سمندر اس کے گھٹنوں تک ہوگا۔ اس کے آگے دھوئیں کا پہاڑ ہوگا اور پیچھے سبز پہاڑ ہوگا۔ وہ اپنی آواز میں پکارے گا اور اس کی آواز زمین و آسمان کی تمام مخلوق سنے گی وہ آواز یہ دے گا کہ میرے دوستو میری طرف آؤ۔ میرے پیارو میری طرف آؤ۔

ایک روایت کے الفاظ یہ ہیں:۔

كل خطوه من خطاه ثلثة ايام و تطوى له الارض حتى لَيَسْبِقَ الشمس اذا طلعت الى مغربها يخوض البحر بحماره الى ركبتيه۔

(الشیخ عبدالرحمٰن الصفوری: نُزھَۃُ المجالس: جلد اوّل: ص:۱۰۹: مطبع المیمنیۃ: مصر)

اس کے قدموں میں سے ہر قدم (کا فاصلہ) تین دن کا ہوگا اس کے لئے زمین لپیٹ دی جائے گی حتی کہ وہ مغرب کی طرف جاتے ہوئے سورج سے آگے نکل جائے گا۔ دجال اپنے گدھے سمیت سمندر میں غوطہ لگائے گا اور پانی اس کے گھٹنوں تک آئے گا۔

ایک روایت میں ہے کہ:۔

وذكر ان حماره حين يخطوخطوة الى خطوة ميل ولا يبقى له سهل ولا وعر الا ويطؤه

(محمد بن احمد القرطبی: التذکرہ فی احوال الموتی وامور الاخرۃ: الجزء الثانی: ص:۴۰۳: باب منه وفی عظم خلق الدجال وعظم فتنته......الخ: ۱۹۸۰ء: دار احیاء الکتب العربیۃ ازھر مصر)

یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دجال کے گدھے کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا

کہ اس کے ایک قدم سے دوسرے قدم کے درمیان کا فاصلہ ایک میل ہوگا۔ اور وہ ہر میدانی وغیر میدانی علاقہ میں سفر کرے گا۔

ایک روایت میں دجال کے متعلق لکھا ہے کہ:۔

وھو راکب حماراً ابتر یشبہ البغل مابین اذنی حمارہ اربعون ذراعاً۔

(محمد بن احمد القرطبی:التذکرہ فی احوال الموتی...... :الجزءالثانی:ص: ۳۹۶:باب ذکر الدجال و صفتہ و نعتہ......الخ)

کہ دجال ایک ایسے گدھے پر سوار ہوگا جو کہ ابتر ہوگا یعنی نہ اس کی اصل ہوگی نہ نسل۔ خچر کی مانند ہوگا۔ اس کے دونوں کانوں کے درمیان چالیس ہاتھ کا فاصلہ ہوگا۔

شیعہ روایات کے مطابق حضرت علی رضی اللہ عنہ نے دجال کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا:۔

تحتہ حمار أقمر خطوۃ حمارہ میل تطوی لہ الارض منھلا منھلاً ولا یَمُرُّبماء الا غار الی یوم القیامۃ ینادی باعلی صوتہ لیسمع مابین الخافقین من الجن والانس والشیاطین یقول الی اولیائی۔

اس کا ترجمہ سید حسن امداد صاحب نے یہ لکھا ہے کہ:۔

''(وہ) سفید گدھے پر سوار ہوگا، اس کے گدھے کا ایک قدم ایک میل کا ہوگا، گھاٹ گھاٹ پر اس کے لئے زمین سمٹ جائے گی جس پانی سے گزرے گا وہ قیامت تک کیلئے خشک ہو جائے گا وہ بلند آواز سے پکار کر کہے گا اس کی آواز کو دنیا بھر کے تمام جن و انس اور شیاطین سنیں گے''۔

(علامہ محمد باقر مجلسی: بحارالانوار مترجم: جلد نمبر ۱۲:ص:۸۳،۸۴: ترجمہ سید حسن امداد:۳۰ اپریل ۱۹۹۸ء: محفوظ بک ایجنسی کراچی)

وہ گدھا آواز یہ دے گا الی اولیائی کہ میرے دوستو میری طرف آؤ۔

ان تمام امور کو یکجائی طور پر دیکھا جائے تو تصویر کچھ اس طرح بنتی ہے کہ قرآن



مجید نے آخری زمانہ میں جدید قسم کی سواریوں کے خلق وایجاد کئے جانے کی پیشگوئی فرمائی ہے ایسی سواریاں کہ جو سفر کے لئے خاص طور پر معاون و مددگار ثابت ہونگی اور لوگ ان کی وجہ سے پہلی سواریاں مثلاً اونٹ وغیرہ ترک کر دیں گے۔ احادیث میں بھی ایسی سواریوں کے ایجاد کئے جانے کا ذکر ہے جن کی وجہ سے پہلے کی سواریاں یعنی اونٹ وغیرہ سفر کے ذریعہ کے طور پر استعمال نہ ہوں گی بلکہ متروک ہو جائیں گی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آخری زمانہ میں ظاہر ہونے والے دجال کے گدھے کا ذکر فرمایا ہے۔ مگر کسی بھی روایت میں دجال کے گدھے کے کسی گدھی کے پیٹ سے پیدا ہونے کا ذکر نہیں فرمایا۔ نہ تو اس گدھے کی ماں کا ذکر نہ باپ کا۔ آپ کا اس ذکر سے خاموشی اختیار فرمانا ظاہر فرماتا ہے کہ وہ پیدا نہ ہوگا اور نہ ہی وہ ظاہری گدھا ہوگا بلکہ اس کی اضافت جو کہ دجال کی طرف دی گئی ہے **وہ اضافت ایجادی اور ملکی** ہے۔ یعنی دجال اس کو ایجاد کرے گا۔ ورنہ یہ قابل غور امر ہے کہ دجال کے گدھے کے نہ تو کسی گدھی یا گدھے سے پیدا ہونے کا ذکر ہے اور نہ ہی اس کے اس شکل میں آسمان سے نازل ہونے یا زمین سے برآمد ہونے کا ذکر ہے بلکہ اس کے آگے اس کی نسل کے چلنے کا بھی ذکر نہیں ہے بلکہ اسے واضح طور پر ابتر کہا گیا ہے۔ پس اس سے واضح ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جو اسے فرمایا کہ "تحتہ حمار" اس کے تحت ایک گدھا ہوگا اور ایک روایت کے مطابق فرمایا "لہ الحمار" اس کا ایک گدھا ہوگا اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ اس گدھے کا ایجاد کنندہ اور موجد ہوگا۔

جب ایک ذی ہوش اور صاحب فہم آدمی ایک طرف قرآن و حدیث کے ان ارشادات کو پڑھتا ہے اور دوسری طرف زمانہ حال کی سواریوں کو دیکھتا ہے تو وہ دل و جان سے گواہی دے اٹھتا ہے کہ قرآن اللہ کا کلام ہے اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کے سچے رسول ہیں کیونکہ اگر یہ سچے نہ ہوتے تو اس قدر لمبا عرصہ قبل از ظہور ان اشیاء کے ان کے متعلق قرآن و حدیث کی پیشگوئیاں پوری کیسے ہوگئیں؟ حالانکہ یہ وہ دور تھا جب اس قسم کی

ایجادات کا تصور بھی نہ کیا جا سکتا تھا۔ اب اختصاراً ہم ان روایات میں مذکور علامات اور پھر موجودہ زمانہ کی سواریوں پر ان کا اطلاق پانا بیان کرتے ہیں۔

## نام میں حکمت

آگے چلنے سے قبل یہ بیان کرنا مناسب ہے کہ اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آخری زمانہ میں سواریوں کے ایجاد کئے جانے کا ذکر فرمانا تھا تو اسے گدھا کیوں قرار دیا گیا؟ ان سواریوں کو جنہیں دجال نے بنانا تھا اونٹ یا گھوڑا وغیرہ کیوں قرار نہ دیا؟ تو یاد رہے کہ یہ ہمارے آقا ومولا حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا کلام پاک ہے۔ آپ خدا کے بلائے بولتے تھے اور جو بات بیان فرماتے تھے وہ حکمتوں پر مبنی ہوتی تھی۔ معاملہ یہ ہے کہ اس زمانہ میں عربوں میں زیادہ تر جو سواریاں استعمال ہوتی تھیں وہ اونٹ، گھوڑے اور گدھے تھے۔ عرب جو اوّل المخاطبین تھے ان کو آئندہ زمانہ کی سواریوں کا تصور دینے کیلئے اور اسے قابل فہم بنانے کیلئے ضروری تھا کہ ان کے سامنے کسی ایسے جانور کا ذکر کیا جائے جو زیادہ تر سواری اور بار برداری کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ اس کے لئے آپ نے ''حمار'' گدھے کا لفظ اختیار فرمایا اور اس میں حکمت یہ تھی کہ گھوڑا امیدانی علاقے کا جانور اور ذریعہ سفر ہے جب کہ اونٹ صحرائی علاقے کا جہاز ہے۔ مگر گدھا وہ جانور ہے جو میدانی علاقوں میں بھی کام آتا ہے اور صحرائی علاقوں میں بھی، یہ میدانی علاقوں میں کام کرتا ہے تو پہاڑی علاقوں میں بھی کام کرتا ہے۔ غرض ہر ایک قسم کی زمین پر یہ چلتا ہے اور بار برداری کے کام بھی آتا ہے اور سواری کیلئے بھی استعمال ہوتا ہے۔ یہی وہ جانور ہے جس کی آواز باقی سب سواریوں کی نسبت بلند ہے اور دجال کے گدھے کی ایک یہ علامت بھی بیان فرمائی گئی ہے۔

غرض اس زمانہ کی تمام سواریوں میں سے صرف گدھا ہی اس لائق تھا کہ اس کا



بطور symbol ذکر کیا جاتا۔ یہی حکمت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس لفظ کو اختیار فرمایا۔

## علامات کا پورا ہونا

جب ایک انسان دجال کے گدھے کی علامات مذکورہ کا ذکر اور دوسری طرف زمانہ موجودہ کی سواریوں کو دیکھتا ہے تو اسے ان صفات کا موصوف وجود نظر آجاتا ہے۔ مثلاً

**نمبر ا:** آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دجال کے گدھے کے کانوں کا درمیانی فاصلہ بتعدد روایات تیس ہاتھ، چالیس ہاتھ اور ستر ہاتھ ہونا بیان فرمایا ہے۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ اس کے کانوں کا درمیانی فاصلہ مختلف ہوگا کہیں کم کہیں زیادہ۔

اب اس سے یہ بھی ظاہر ہے کہ ظاہری طور پر گدھے کی تلاش بے سود ہے کیونکہ اگر گدھا ایک ہی ہے اور عام گدھا ہے تو پھر اس میں ایک ہی گدھے کے کانوں کا درمیانی فاصلہ ایک ہی ہونا چاہئے نہ کہ مختلف۔ اس سے پتہ چلا کہ اس سے مراد ظاہری عام گدھا نہیں ہے بلکہ دجال کی مختلف سواریوں کا ذکر ہے۔ اور ان سواریوں میں یہ علامات سو فیصد پوری اترتی ہیں۔ مختلف سواریوں میں دو کانوں کے درمیان کا حصہ یعنی ان کی پیشانی کا حصہ مختلف ہوتا ہے کسی میں کم کسی میں زیادہ۔

**نمبر۲:** پھر اس گدھے کے کانوں کے بھی لمبے ہونے کا ذکر ہے حتی کہ تیس ہاتھ تک ہر ایک کان کی لمبائی کا ذکر ہے۔ تو یہ بھی آج کی سواریوں پر اطلاق پاتا ہے۔ مثلاً یہ کہ بس وغیرہ میں ڈرائیور اور کنڈیکٹر کا رابطہ ہوتا ہے جو کہ کم فاصلہ ہے۔ پھر ریل گاڑی میں ڈرائیور اور گارڈ میں رابطہ ہوتا ہے۔ ریل گاڑیاں چھوٹی بھی ہوتی ہیں اور بڑی بھی۔

پھر ہوائی جہاز اور سمندری جہازوں کے پیچھے کنٹرول ٹاور سے رابطے ہوتے ہیں

غرض موجودہ زمانہ کی سواریوں پر یہ علامات پوری اترتی ہیں کیونکہ کان سننے کا ذریعہ اور آلہ ہے اور اس دور کی سواریوں میں یہ آلات موجود ہیں۔

**نمبر۳:** پھر روایات میں اس گدھے کے ایک قدم کا فاصلہ دوسرے قدم سے ایک میل بھی بیان کیا گیا اور ایک رات اور دن کے سفر کے برابر بھی اسی طرح تین رات دن کے سفر کی مسافت کے برابر بھی قرار دیا گیا جیسے آج کل کی سواریاں بسیں اور ریل گاڑیاں تو تھوڑے تھوڑے فاصلہ پر رک جاتی ہیں مگر بحری جہاز اور ہوائی جہاز ایک جگہ سے چلتے ہیں تو دوسری منزل پر جا کر ہی رکتے ہیں۔ ان کے دونوں قدموں کا درمیانی فاصلہ بہت ہوتا ہے۔

**نمبر۴:** پھر یہ فرمایا گیا کہ وہ ایسا گدھا ہوگا کہ وہ ہر قسم کی زمین پر سفر کر سکے گا خواہ وہ زمین نرم ہو یا سخت ہو۔ بلکہ آپ نے فرمایا کہ وہ تو سمندر میں بھی سفر کرے گا اور سمندر کا پانی اس کے گھٹنوں تک آئے گا اور وہ فضا میں بھی چلے گا اور بادل اس کے دھنے ہاتھ ہونگے یعنی اس کے تحت ہونگے اور وہ ان سے اوپر ہوگا کیونکہ داہنا ہاتھ طاقت کے غلبہ کے اظہار کیلئے استعمال ہوتا ہے۔ جیسے فرمایا والسموٰت مطویت بیمینه (الزمر:۶۸) آسمان اُس روز خدا کے داہنے ہاتھ میں ہونگے یعنی اس کی قدرت کا اظہار ہوگا۔ اس سے واضح ہے کہ اس میں بری، بحری اور فضائی سواریوں کا ذکر ہے اور یہ بتایا گیا کہ دجال ایسی سواریاں ایجاد کرے گا کہ جو خشکی پر بھی سفر کر سکیں گی اور سمندر میں بھی سفر کر سکیں گی اور فضا میں بھی سفر کے قابل ہونگی اور آج کے دور میں تو ہر انسان ان پیشگوئیوں کے سچا ہونے پر گواہ ہے۔ زمینی سواریاں ریل گاڑیاں، کاریں، بسیں وغیرہ فضائی سواریاں ہیلی کوپٹر، ہوائی جہاز و راکٹ اور خلائی جہاز وغیرہ اور سمندری سواریاں فیریز، بحری جہاز، سب میرینز وغیرہ اس پیشگوئی کے پورا ہونے کا منہ بولتا ثبوت ہیں۔

**نمبر۵:** آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دجال کے گدھے کا ذکر کرتے



ہوئے فرمایا کہ وہ سورج سے بھی سبقت لے جائے گا۔ یہ علامت بھی بڑی واضح ہے کیونکہ اگر آج کوئی پاکستان سے لندن کیلئے دن کے بارہ بجے روانہ ہو تو وہ لندن وقت کے مطابق تقریباً دن کے تین بجے لندن پہنچ جائے گا۔ جب کہ اُس وقت پاکستانی وقت کے مطابق آٹھ بجے ہونگے۔ اس طرح گویا ہزاروں میل کا فاصلہ طے کرنے کے باوجود وہ سورج کے پاکستانی وقت کے لحاظ سے پانچ گھنٹے قبل وہاں پہنچ جائے گا اس لحاظ سے سورج کا وقت پیچھے رہ گیا اور وہ مسافر جو دجال کے گدھے پر سوار ہوا وہ آگے نکل گیا اور سورج کے غروب ہونے پر سبقت لے گیا۔

**نمبر٦:** احادیث میں ہمیں کہیں بھی اس گدھے کے سبزہ یا چارہ کے کھانے کا ذکر نہیں ملتا بلکہ اس کے ساتھ ایک دھوئیں کے پہاڑ کے ہونے کا ذکر ہے۔ جس سے واضح ہے کہ کوئی دھواں پیدا کرنے والی چیز اس کی غذا ہوگی۔ اور دجال کی سواریاں جو ایجاد ہوئی ہیں سب اپنے ساتھ دھوئیں کے پہاڑ رکھتی ہیں خواہ وہ کوئلے سے چلتی ہوں یا ڈیزل استعمال کرتی ہوں یا پٹرول سے حرکت میں آتی ہوں۔ سب کے ساتھ دھواں ہوتا ہے۔

**نمبر۷:** پھر آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے پیچھے سبز پہاڑ کا ذکر فرمایا۔ سبزہ امن اور زندگی کی علامت ہے جب کہ سرخی خطرہ اور موت کا نشان ہے۔ اس علامت کا مطلب واضح ہے کہ اس کے ساتھ زندہ رہنے کا سامان یعنی روٹی پانی وغیرہ ہوگا۔ دجال کے ضمن میں بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے ساتھ روٹیوں کے پہاڑ کا ذکر فرمایا ہے اسی کو درحقیقت یہاں پر ''جبل اخضر'' سبز پہاڑ قرار دیا گیا ہے اور یہ علامت بھی ان سواریوں پر صادق آتی ہے۔ ریل گاڑیاں ہوں یا بحری و ہوائی جہاز ہر ایک میں کھانے پینے کا سامان نہ صرف یہ کہ سٹور ہوتا ہے بلکہ ان میں بہترین کچن اور ڈائننگ ہال بنے ہوتے ہیں اور زندگی قائم رکھنے کا ہر ضروری سامان غذا وغیرہ وہاں میسر ہوتا ہے۔

**نمبر۸:** پھر اس گدھے کی ایک علامت یہ بیان فرمائی کہ وہ چلنے سے قبل آواز

دے گا اور یہ آواز اس قدر بلند ہوگی کہ گویا زمین و آسمان کی مخلوقات اسے سن لے گی وہ آواز یہ دے گا کہ اے میرے دوستو میری طرف آؤ۔اے میرے پیارو میری طرف آؤ۔

اب جس قدر بھی سواریاں اس دور میں ایجاد ہوئی ہیں جب وہ اپنے سواروں کو لے کر سفر شروع کرنے لگتی ہیں تو ضرور ہارن دیتی ہیں اور یہ ہارن اس قدر بلند آواز ہوتے ہیں کہ عام معروف گدھا بیچارہ اگرچہ اپنی انکرالاصوات کی وجہ سے بدنام ہے مگر اس دجالی گدھے کی آواز کے سامنے وہ بے چارہ بھی بے بس ہے اور ایسا ہی ہونا چاہئے تھا کیونکہ یہ دجالی گدھا ہے جس کی آواز حسب پیشگوئی بہت بلند ہونی چاہئے تھی۔

**نمبر ۹:** آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دجال کی رفتار کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا:۔

کالغیث استدبرته الریح

(مسلم: کتاب الفتن واشراط الساعۃ: باب ذکر الدجال وصفتہ وما معہ)

(سنن ابن ماجہ: کتاب الفتن: باب فتنۃ الدجال وخروج عیسی ابن مریم وخروج یاجوج وماجوج)

یعنی اس کی مثال اس بارش والے بادل کی ہے جس کو پیچھے سے ہوا دھکیل کر لے جارہی ہو۔

مطلب یہ ہے کہ اس کی رفتار تیز ہوگی گویا کہ وہ ہواؤں کی طرح تیز رفتاری سے سفر کرے گا۔یعنی اس کے پاس تیز رفتار سواریاں ہونگی۔

پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ:۔

یوم کسنةٍ و یوم کشھر ویوم کجمعة و سائر ایامه کایا مکم

(مسلم کتاب الفتن: باب ذکر الدجال وصفتہ وما معہ)



یعنی دجال کے زمانہ میں دن (یوم) ایک سال کی طرح، ایک ماہ کی طرح، ایک ہفتہ کی طرح کا ہوگا مگر یاد رکھو اس کے سارے دن اور ایام تم لوگوں کے ہی دنوں کی مانند ہونگے۔

اس سے واضح ہے کہ دجال کے زمانہ میں شب وروز کا سلسلہ تو ہمیشہ ہی کی طرح چلتا رہے گا مگر کچھ ایسی تبدیلیاں ہونگی کہ ایک ایک دن ایک ایک سال اور بعض حالات میں ایک ایک ماہ اور بعض حالات میں ایک ایک ہفتہ کے برابر ہو جائے گا۔

اب ہمارے اس دور میں یہ پیشگوئی کیسی واضح طور پر پوری ہو چکی ہے کہ زمانہ قدیم کی سواریوں پر سفر کے بالمقابل آج کی تیز رفتار سواریوں نے واقعتاً ایک سال، ایک ایک ماہ اور ایک ایک ہفتہ کو ایک ایک دن کے برابر کر دیا ہے۔

پہلے زمانہ میں جو لوگ سفر کرتے تھے جتنا سفر وہ ایک ہفتہ میں کرتے تھے اب وہ سفر بسوں کے ذریعہ ایک دن میں طے ہو جاتے ہیں۔اور جو سفر اس زمانہ میں لوگ ایک ایک ماہ میں کیا کرتے تھے اب ایسی تیز رفتار سواریاں آچکی ہیں مثلاً ریل گاڑی وغیرہ کہ وہ ایک ایک ماہ کا سفر ایک ایک دن میں طے ہونے لگا اور اس زمانہ میں جو سفر ایک ایک سال میں لوگ قافلہ در قافلہ کیا کرتے تھے اب وہ سفر ہوائی جہازوں وغیرہ کے ذریعہ ایک ایک دن میں طے ہونے لگا ہے بلکہ اس سے بھی زیادہ تیز رفتار سواریاں ایجاد ہو چکی ہیں۔

قربان جائیں اس رسول عربی صلی اللہ علیہ وسلم پر کہ ایسا اعلیٰ نقشہ اس زمانہ کا اس زمانہ کی تیز رفتار سواریوں کا بیان فرمایا ہے کہ ہر ایک غیر متعصب انسان ان کو دیکھ کر اللہ اکبر اللہ اکبر کی صدائیں بلند کرنے لگتا ہے۔اور اس کا دل اسے گواہی دینے پر مجبور کرتا ہے کہ لاالہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔

غرض دجال کے گدھے کا ظہور ایک بہت اہم علامت ہے اس وجہ سے کہ

ا۔قرآن وحدیث نے اس گدھے کی علامات کا تذکرہ اس وقت فرمایا جب کہ ان کا نام ونشان نہ تھا۔

۲۔قرآن وحدیث میں اس گدھے کی نسبت تفصیلی علامات بیان فرمائی گئی ہیں۔

۳۔ ہمارے اس دور میں ان علامات والی سواریاں ظاہر ہو چکی ہیں۔

۴۔ان سواریوں میں یہ علامات اس قدر واضح ہیں کہ آج کے دور کا ہر انسان وہ پڑھا لکھا ہو یا ان پڑھ ہو، مشرقی ہو یا مغربی ہو، چھوٹا ہو یا بڑا ہو ان پیشگوئیوں کو پڑھ کر اور دوسری طرف ان سواریوں کو دیکھ کر ان پیشگوئیوں کی تکمیل کا گواہ بن چکا ہے۔

۵۔جب کوئی بھی انسان دجال کے گدھے کو پہچان لے گا تو دجال کا پہچاننا اس کے لئے چنداں مشکل نہ ہوگا۔

۶۔چونکہ دجال اور حمار دجال آخری زمانہ کی علامات کبریٰ میں سے ہیں اس لئے ان کا ظہور آخری زمانہ کے آجانے پر دلالت کرتا ہے اور یہ علامات مسیح ومہدی کے ظہور کا قطعی وقت متعین کرتی ہیں۔

وہ کونسی قوم ہے جس نے ایسی سواریاں ایجاد کر ڈالیں؟ یہ وہی اقوام ہیں جو مذھباً عیسائی ہیں۔دین کی آنکھ اندھی اور دنیا کی آنکھ تیز ہے۔قاری محمد طیب صاحب جو کہ بانی دیوبند کے پوتے ہیں لکھتے ہیں۔

''اس اصول تفکر کو اگر مسلمانوں نے روح، نفس، عرش، کرسی اور حقائق غیبیہ کی تحقیق وتلاش میں صرف کیا تھا تو نصرانیوں نے اسی اصول کو آگ، پانی، ہوا، مٹی کی صورتوں اور ان کے موالید برق، گیس، تار، ٹیلیفون، ریڈیو، ریل، موٹر، طیارہ، اسٹیمر، قلعوں اور کارخانوں میں صرف کیا''۔

(قاری محمد طیب: مسلمان اور مسیحی اقوام: ص:۱۰۹: مئی ۱۹۸۶ء: ایڈیشن اوّل: نفیس اکیڈمی کراچی)

پس جب یہ تمام ایجادات اور سواریاں قوم نصاریٰ نے ایجاد کی ہیں تو یہی ان کے مالک ہوئے اور یہ سواریاں انہیں کا گدھا کہلائیں اور چونکہ یہ گدھا دجال کا ہونا تھا اس لئے ان سواریوں کے ایجادی مالک ہی دجال ہوئے۔قاری صاحب لکھتے ہیں۔



''شریعت اسلام نے دنیا کے آخری دور میں جب کہ صورت پسند امت مسیحیہ کے غلبہ وشیوع اور گویا ان کے تصویری تمدن کے پھیل جانے کی خبر دی ہے تو اس کی انتہا پر ایک مسیح ضلالت کے خروج کی بھی اطلاع دی ہے جو درحقیقت ان تصویری تلبیسات کا نتیجہ اور نچوڑ ہوگا جس کو دجال اعظم کے لقب سے یاد کیا ہے اور اس کے تلبیسی فتنوں سے اُمت کو ڈرایا ہے''۔

(قاری محمد طیب: مسلمان اور مسیحی اقوام: ص:۲۲۳: مئی ۱۹۸۶ء: ایڈیشن اوّل نفیس اکیڈمی)

# آخری گزارش

# مؤدبانہ التماس

ہم نے محض للہ ہمدردی بنی نوع انسان میں یہ مضمون درج کیا ہے۔ مقصد صرف یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے محض اپنے فضل کے ساتھ آخری زمانہ کا موعود مسیح و مہدی بھیجا۔ ہم نے اس کے حالات پر غور کیا اس کی علامات کا جائزہ لیا۔ اس کے زمانہ کے متعلق اس کی ذات کے متعلق جو باتیں جو امور پیشگوئیوں میں آئے تھے ان سب کو اس مبارک وجود پر پورا ہوتے دیکھا۔ ان امور کا تذکرہ ہم گذشتہ صفحات میں کر چکے ہیں۔ ہمیں یہ امید واثق ہے کہ اگر کوئی بھی شخص تقوی کے ساتھ ان امور پر غور کرے گا، خدا سے دعا کرے گا، ان پیشگوئیوں پر جو اس موعود کے متعلق تھیں غور کرے گا اور پیشگوئیوں کے متعلق سنت اللہ کو مدنظر رکھے گا وہ ضرور یہ گواہی دے گا کہ وہ موعود اقوام عالم، وہ حقیقی متبع خاتم الانبیاء، وہ سچا مسیح و مہدی آچکا ہے۔

یہاں پر ہم یہ چاہتے ہیں کہ ایک اور طریق سے بعض امور بیان کئے جائیں ممکن ہے کوئی سعید روح اس طریق سے سمجھ جائے۔

حضرت مرزا صاحب کا بنیادی دعویٰ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو حضرت خاتم الانبیاء محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع اور اطاعت کی برکت سے اس زمانہ کا امام بنایا ہے۔ اس دور کا مصلح بنا کر بھیجا ہے۔ اس زمانہ میں خدا تعالیٰ نے آپ کو اپنا نمائندہ بنا کر بھیجا ہے تا کہ دنیا کو خدا کے آستانہ پر لایا جائے۔

خدا کا فرستادہ اور نمائندہ بنائے جانے کا دعویٰ کوئی نیا دعویٰ نہیں ہے۔ آپ سے

قبل بھی اللہ تعالیٰ کے انبیاء و مامورین من اللہ دنیا میں ہدایت کیلئے تشریف لاتے رہے۔ جو معیار اُن مامورین من اللہ کو جانچنے کیلئے تھے اور ہیں انہیں پر حضرت مرزا صاحب کو دیکھا جا سکتا ہے۔ حضرت مرزا صاحب علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں۔

''میں ہر روز اس بات کیلئے چشم پُر آب ہوں کہ کوئی میدان میں نکلے اور منہاج نبوت پر مجھ سے فیصلہ کرنا چاہئے''۔

(اربعین نمبر ۲ صفحہ ۵۸ روحانی خزائن جلد نمبر ۱۷ صفحہ ۴۰۰)

اب ہم ان معیاروں میں سے چند ایک اختصاراً درج کرتے ہیں۔

## معیار اوّل

اللہ تعالیٰ ایسے لوگوں کو جو اس پر افترا کرتے ہیں خدا کی طرف سے تو ان پر وحی و الہام نہیں ہوتا مگر وہ اپنی طرف سے کلمات بنا کر خدا کی طرف منسوب کرتے ہیں اور لوگوں کو اپنے وجود پر ایمان لانے کی دعوت دیتے ہیں۔ انہیں تباہ و برباد کر دیتا ہے اور عقلاً بھی ایسا ہی ہونا چاہئے کیونکہ اگر ایسے لوگوں کو سرسبزی عطا کر دی جائے اور وہ قہر الٰہی کا نشانہ نہ بنیں تو مخلوق خدا کے گمراہ اور ہلاک ہونے کا خطرہ پیدا ہو جاتا ہے۔

اللہ تعالیٰ اپنے اس قانون کو بیان کرتے ہوئے فرماتا ہے۔

ان الذین یفترون علی اللّٰہ الکذب لا یفلحون (یونس:۷۰)

جو لوگ اللہ پر افتراء کرتے ہیں وہ کامیاب نہیں ہو سکتے۔ ناکام و نامراد ہوتے ہیں۔

پھر فرمایا:۔

ولو تقول علینا بعض الا قاویل لاخذنا منه بالیمین ثم لقطعنا منه



الوتین فما منکم من احد عنه حاجزین۔ (الحاقة:۴۵ تا ۴۸)

اس کا تفسیری ترجمہ یہ ہے کہ اے لوگو یہ رسول محمد عربی (صلی اللہ علیہ وسلم) جو کہ ہمارا محبوب ترین وجود ہے یہ بھی اگر بعض کلمات اپنی طرف سے بنا کر ہماری طرف منسوب کر دیتا تو ہم اسے بھی نہ چھوڑتے بلکہ اسے اپنے داہنے ہاتھ سے پکڑ کر اس کی شہ رگ کاٹ ڈالتے اور تم میں سے کوئی بھی (خواہ وہ سردار ہو یا بڑا بہادر جنگجو ہو یا صاحب حکومت ہو) اسے ہمارے عذاب سے نہ بچا سکتا اور ہم خود اسے ہلاک اور تباہ و برباد کر دیتے۔

یہ وہ معیار ہے جو ڈنکے کی چوٹ قرآن مجید نے تمام منکرین کے سامنے پیش فرمایا اور اس سے صداقت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ثابت فرمائی اور کسی بھی مخالف کو آج تک یہ جرأت نہ ہو سکی کہ وہ اس معیار کو توڑ سکتا اور تاریخ انسانی میں سے کوئی ایک مثال بھی پیش کر سکتا جس سے یہ ثابت ہو سکتا کہ کسی مفتری اور جھوٹے مدعی وحی نبوت کو اس قدر مہلت ملی ہو جس قدر کہ ہمارے آقا و مولیٰ حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو عطا ہوئی اور یہ عرصہ تئیس سال کا بنتا ہے۔

ہمارے اسی دور میں جب بعض لوگوں نے حضرت مرزا صاحب کی دشمنی میں اس معیار صداقت پر حملہ کیا تو حضرت مرزا صاحب نے آج سے ایک سو سال قبل یہ چیلنج دیا کہ:۔

''اگر یہ بات صحیح ہے کہ کوئی شخص نبی یا رسول اور مامور من اللہ ہونے کا دعویٰ کر کے اور کھلے کھلے طور پر خدا کے نام پر کلمات لوگوں کو سنا کر پھر باوجود مفتری ہونے کے برابر تئیس برس تک جو زمانہ وحی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہے زندہ رہا ہے تو میں ایسی نظیر پیش کرنے والے کو بعد اس کے جو مجھے میرے ثبوت کے موافق یا قرآن کے ثبوت کے موافق ثبوت دے دے پانسو روپیہ نقد دے دوں گا''۔

(اربعین نمبر ۳: صفحہ ۶۰: روحانی خزائن: جلد نمبر ۱۷: صفحہ ۴۰۲)

آج تک کوئی شخص بھی اس چیلنج کو توڑ نہیں سکا۔

غرض دعویٰ الہام کے بعد کسی مدعی نبوت کا تئیس سالہ عرصہ جو ہمارے آقا ومولا حضرت اقدس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے عرصہ کے مطابق ہے پا لینا اور ہلاک نہ ہونا اس کے سچا اور من جانب اللہ ہونے پر ایک زبردست دلیل ہے۔ اس عظیم معیار اور کسوٹی پر جب ہم حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام کو جانچتے ہیں تو آپ اس معیار پر پورا اترتے ہیں۔

آپ کا وحی والہام پر مشتمل کلام براہین احمدیہ میں باقاعدہ تحریری طور پر چھپ کر ۱۸۸۰ء سے لوگوں کے سامنے آنا شروع ہوا اور آپ کی اس کتاب کی خاص طور پر اشاعت عام ہوئی اور آپ اپنی وفات تک جو کہ ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو ہوئی اس دعویٰ پر قائم رہے اس طرح قریباً اٹھائیس (۲۸) سال تک آپ نے دعویٰ وحی والہام کے بعد زندگی پائی اور پھر طبعی طور پر وفات پائی اور اپنے مولائے حقیقی سے جا ملے۔ آپ کا اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس قدر مہلت کا دیا جانا اور ہلاکت سے محفوظ رہنا اس امر کا بین ثبوت ہے کہ آپ سچے مامور من اللہ ہیں۔

آپ فرماتے ہیں۔

ہے کوئی کاذب جہاں میں لاؤ لوگو کچھ نظیر
میرے جیسی جس کی تائیدیں ہوئی ہوں بار بار
افترا کی ایسی دم لمبی نہیں ہوتی کبھی
جو ہو مثل مدت فخر الرسل فخر الخیار

(براہین احمدیہ: حصہ پنجم: روحانی خزائن: جلد:۲۱: ص:۱۳۴،۱۴۳)



# معیار نمبر۲

اللہ تعالیٰ کے سچے مامورین کو دیکھنے کا ایک معیار یہ ہے کہ ان کی شدید مخالفتوں کے باوجود وہ اپنے مقاصد میں کامیاب ہوتے ہیں۔ وجہ اس کی یہ ہوتی ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کے محبوب ہوتے ہیں اور اللہ تعالیٰ ان کی پشت پناہ ہوتا ہے ان کا مددگار اور محافظ ہوتا ہے۔ فرمایا:۔

كتب الله لا غلبن انا ورسلي ان الله لقوي عزيز (المجادله: ۲۲)

یعنی اللہ تعالیٰ نے یہ مقدر کر دیا ہے کہ خدا اور اس کے رسول ہی غالب آئیں گے کیونکہ وہ اللہ زبردست طاقت والا اور غالب ہے۔

ہر نبی اور مامور من اللہ کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی تائید ونصرت کا یہ سلوک جاری رہا۔ جب بھی مامورین من اللہ دنیا میں آئے تو دو گروہ ہو گئے ایک مومنین کا گروہ اور دوسرا مکفرین ومنکرین کا گروہ۔ دونوں میں مقابلے ہوئے۔ مکفرین کے گروہ نے اپنی کثرت کے گھمنڈ میں انبیاء کے چھوٹے گروہ کو ختم کرنے کی ہر ممکن کوشش کی۔ مگر ہوا کیا؟ وہ انبیاء اور ان کے ساتھی روز بروز ترقی کرتے گئے بالآخر غالب آ گئے اور مکفرین ناکام ونامراد اور مغلوب ہو گئے۔

اب بھی جب حضرت مرزا صاحب نے خدا تعالیٰ کی طرف سے آنے کا دعویٰ فرمایا تو اسی سنت اللہ کے موافق دو گروہ تشکیل پائے۔ ایک کمزور اور غریب مومنین کا گروہ اور دوسرا منکرین اور مکفرین کا مضبوط گروہ۔

ان مخالفین نے اس گروہ کو جو حضرت مرزا صاحب کے ساتھی بنے ہر طرح کی اذیتیں دیں۔ قتل کے منصوبے بنائے اور بعض کو شہید کرنے میں بھی کامیاب ہوئے۔ عزتیں لوٹیں، مال واسباب لوٹے، غرض ختم کرنے اور ناکام ونامراد کرنے کا کوئی حربہ ایسا

نہیں جوانہوں نے اختیار نہ کیا ہو۔مگر آج جب کہ اس جماعت کو قائم ہوئے سو سال سے زائد عرصہ گزر چکا ہے تو تقدیر الٰہی نے جو فیصلہ کیا وہ حضرت مرزا صاحب کے حق میں ہے۔ آپ کی جماعت قادیان کی ایک چھوٹی سی بستی سے ترقی کرتی ہوئی آج بے شمار گاؤں، قصبوں اور شہروں میں پھیل چکی ہے۔ آج یہ جماعت قریباً دوسو ممالک میں باقاعدہ قائم ہو چکی ہے۔ چوبیس گھنٹے اس جماعت کا نمائندہ TV چینل MTA ساری دنیا تک حضرت مرزا صاحب کا پیغام پہنچا رہا ہے۔لکھوکھا لوگ ایک ایک سال کے اندر اس جماعت میں شامل ہو رہے ہیں۔اس کا مختصر خاکہ یہ ہے کہ

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۹۳ء | ۲۰۴۳۰۸ | احباب جماعت احمدیہ میں شامل ہوئے |
| ۱۹۹۴ء | ۴۲۱۷۵۳ | احباب جماعت احمدیہ میں شامل ہوئے |
| ۱۹۹۵ء | ۸۴۷۷۲۵ | احباب جماعت احمدیہ میں شامل ہوئے |
| ۱۹۹۶ء | ۱۶۰۲۷۲۱ | احباب جماعت احمدیہ میں شامل ہوئے |
| ۱۹۹۷ء | ۳۰۰۴۵۸۵ | احباب جماعت احمدیہ میں شامل ہوئے |
| ۱۹۹۸ء | ۵۰۰۴۵۹۱ | احباب جماعت احمدیہ میں شامل ہوئے |
| ۱۹۹۹ء | ۱۰۸۲۰۲۲۶ | احباب جماعت احمدیہ میں شامل ہوئے |
| ۲۰۰۰ء | ۴۱۳۰۸۹۷۵ | احباب جماعت احمدیہ میں شامل ہوئے |
| ۲۰۰۱ء | ۸۱۰۰۶۷۲۱ | احباب جماعت احمدیہ میں شامل ہوئے |
| کل | ۱۴۴۲۲۱۶۰۵ | احباب جماعت احمدیہ میں شامل ہوئے |

(روزنامہ الفضل: ۲۸ دسمبر ۲۰۰۱ء: ربوہ: پاکستان)

ان نو سالوں میں اللہ تعالیٰ کے فضل کے ساتھ چودہ کروڑ بیالیس لاکھ اکیس ہزار چھ سو پانچ افراد دنیا کے مختلف کونوں سے اس آسمانی سلسلہ کے ساتھ وابستہ ہوئے۔



اگر حضرت مرزا صاحب خدا کی طرف سے نہ تھے تو یہ اللہ تعالیٰ کی تائیدات ان کے حق میں کیوں ظاہر ہو رہی ہیں؟ یہ فوج در فوج لوگوں کی اس جماعت میں شمولیت اور یدخلون فی دین اللّٰہ افواجاً (النصر:۳) کا نظارہ درحقیقت اللہ تعالیٰ کی تائید کا منہ بولتا ثبوت ہے۔

